(۴۲) گرہہ کرت ہے دیہہ کو ۔ بنسے چھن ہیں میت
جہی[1] پرانی ہری یش کیہو ۔ نانک تہی[2] جگ جیت

(۴۳) جہی گھٹ سمرن رام کو ۔ سو نر مُکت جان
تہی نر ہری انتر[3] نہیں ۔ نانک ساچی مان

(۴۴) ایک بھگتی بھگوان ۔ جہی پرانی کے ناہیں من
جیسے سُوکر[4] سُوان[5] ۔ نانک مانو تاہی تن

(۴۵) سوامی کو گرہ جیون سدا ۔ سوان تجت نہیں نت
نانک یہ بدھی ہری بھجو ۔ اِک من ہووے اِک چت

(۴۶) تیرتھ برت اُر دان کر ۔ من میں دھرے گُمان
نانک نشپھل جات تہی ۔ جیون کُنجر[6] اسنان

(۴۷) سر کمپیو ۔ پگ ڈگ[7] مگے ۔ نَین جوت سے ہین
کہو نانک یہ بدھی بھئی ۔ تُو نہ ۔ ہری رس لین

(۴۸) نج کر دیکھیو جگت میں ۔ کو کاہُو کو ناہیں
نانک تھِر[8] ہری بھگتی ہے ۔ تہی راکھو من ماہیں

(۴۹) جگ رچنا سب جھُوٹ ہے ۔ جان لیوئے میت
کہو نانک تھِر نہ رہے ۔ جیون بالُو کی بھیت[9]

(۱) جس نے (۲) اُسنے (۳) فرق (۴) سُوئر (۵) کُتا (۶) ہاتھی جیسے نہانے کے بعد خاک اپنے پر پھینک لیتا ہے ویسے گھمنڈی پُرش کے تیرتھ، برت وغیرہ نشپھل ہوتے ہیں (۷) ستھر ۔ قائم (۸) دیوار ۔

(۵۰) رام گیو راون گیو — جاکو بہو پریوار
کہو نانک تھر کچھو نہیں — سوپنے جیون سنسار

(۵۱) چنتا تاکی کیجئے — جو ان ہونی ہوئے
یہ مارگ سنسار کو — نانک تھر نہیں کوئے

(۵۲) جو اپجیو سو بنس ہے — پڑو آج کے کال
نانک ہری گن گائے لے — چھاڈ سگل[1] جنجال

(۵۳) بل چھٹیو بندھن پڑے — کچھو نہ ہوت اپائے
کہو نانک اب اوٹ[2] ہری — گج[3] جیون ہو سہائے

*(۵۴) بل ہووا۔ بندھن چھٹے — سب کچھو ہوت اپائے
نانک سب کچھو تمرے ہاتھ ہے — تم ہی ہوت سہائے

(۵۵) سنگ سکھا سب تج گئے — کوؤ نہ نبھیو ساتھ
کہو نانک یہ بپد میں — ٹیک ایک رگھو ناتھ

(۵۶) نام رہیو۔ سادھو رہیو — رہیو گورو گوبند
کہو نانک یہ جگت میں — کن جپیو گورو منت

(۵۷) رام نام اُر[4] میں گہو — جاکے سم[5] نہیں کوے
جہی سمرت سنکٹ مٹیں — درش تہارو ہوئے

(۱) سارا (۲) آسرہ (۳) ہاتھی (۴) سہارا۔ پناہ (۵) ہردیہ میں (۶) دھیدو گرہن کرو (۷) جس کا برابر کوئی نہیں ۔
* یہاں سے یعنی نمبر ۵۴ سے گورو گوبند جی کا جواب درج ہے ۔

(۵۹) رَےداس چمار کا بھجن۔

رے پرانی کیا تیرا کیا میرا
جیسے ترور پنکھ بسیرا

جل کی بھیت پون کا تھمبا
رکت بِندھو کا گارا

ہاڈ مانس ناڑی کا پنجرا
پنچھی بسے نِچارا

راکھو کندھ۔اُسارو نیمان
ساڑھے تین ہاتھ تیری ریسمان

بانکے بال۔ پاگ سر ٹیڑھی
یہ تن ہوگا بھسم کی ڈھیری

اُونچے مندر سُندر ناری
رام نام کی بازی ہاری

میری ذات کمینا۔ بدھی ہینا
ہوچھا جنم ہمارا

تُمری شرناگت ہیں پربھوجی
کہے رَےداس چمارا



(۶۰) پلٹو[1] کا بھجن

بیراگن بھولی آپ میں اور جل میں کھوجے رام (ٹیک)

(۱) جل میں کھوجے رام۔ جائے کر تیرتھ چھانے
ڈھونڈھ پھری گھومٹ نہیں سُدھ اپنی آنے

(۲) پھول ماہیں جیون باس۔کاٹھ میں اگنی سمانی
کھودے بِنا نہیں ملے۔رہے دھرتی میں پانی

(۱) پلٹو شاعر کا نام ہے

(۳) جیسے دُودھ گھرت چھپا۔چھپی مہندی میں لالی
ایسے پُورن برہم۔کہوں تل بھر نہیں خالی

(۴) پلٹو گرست سنگ بیچ میں کرلے اپنا کام
بیراگن بُھولی آپ میں اورجل میں کھوجے رام

(نوٹ) یہ غزل سوامی جی کے شاگرد سوامی گوبند انند سے آئی تھی۔سوامی جی نے اِسکو پسند کرکے اپنی نوٹ بک میں چڑھایا تھا۔اِس لئے اُسے بھی یہاں درج کیا گیا ؞

(۶۱) راگ سندورا۔تال دیپ چندی۔

گذاری عُمر جھگڑوں میں بگاڑی اپنی حالت ہے
ہُوا خارج اپیل اپنا عجائب یہ وکالت ہے
مقدّمے غیر لوگوں کے ہزاروں کردیئے فیصل
نہ دیکھا مِسل اپنی کو عجائب یہ عدالت ہے
دلیلیں دے کے غیروں پر کیا ثابت اُصول اپنا
دِل اپنے کا نہ شک ٹُوٹا۔عجائب یہ دلالت ہے
بہت پڑھنے پڑھانے سے ہُوا سب علم میں کامل
نہ پایا بھید ربّی کا عجائب یہ کمالت ہے
بنا حافظ پڑھے مسئلے سُنائے دُوسروں کو بھی

وَلے ٹوٹا نہ کُفر اپنا عجاعجب یہ مسالت ہے
تُو کر فیصل حساب اپنا تُجھے اوروں سے کیا گوبند
نہ قِصّہ طُول دے اتنا فضول ہی یہ طوالت ہے

(۶۲) راگ دھناسری۔تال دھمالی

(۱) اجھوں تو ہے من! سمجھ نہ آئی (ٹیک)
کیو نہ کچھ شُبھ کرم دیہ[۱] دھر۔ ہری کی سُدھ بِسرائی
(۲) دِن کھووت جھُوٹے جھگڑوں میں۔ سووت رَین بتائی
دیکھ بچار بہور[۲] نہیں پَیے ہے۔ یہ اوسر سُکھ دائی
(۳) چھَل پرپنچ پھیلائے جگت میں نانا سوانگ بنائی
پَر دھن[۳] پر تِیا[۴] میں چِت راکھت چاہت مان بڑائی
(۴) اجھوں تیاگ باد یو بِنیٔ۔ کو۔ آجا پربھُو شرنائی
پرم پِتا اِک وہی اگوچر۔ سب بِدھ کرت سہائی

(۱) رات (۲) بار بار (۳) دُوسرے کا دھن (۴) دُوسرے کی عورت۔

(۶۳) راگ گوری۔تال دھمالی

منوا! موہ نِدرا تیاگ (ٹیک)
(۱) نام رُوپ مئے یہ جگ سُوپنا۔ کیا سووے ہے جاگ

(۲) جن رِشیوں کو آج بھوگ رہیو۔ کل وہ سُوہن سمان
اِن میں کہاں بھیو رت مُورکھ۔ ابھوں اچیت اجان

(۳) مایا کا سُکھ آدی انت وَت۔ یا میں کیوں بھرمایا
برہما نند اننت انادی۔ وا کو کیوں بسرایا

(۴) مانش جنم مہر انی دُر لبھ۔ بار بار نہیں پاوے
اُٹھ سرُوپ رچنتن کر جاوے۔ بھوری یہاں نہیں آوے



(۴۶) راگ گوری۔ تال دھمالی

ہری پہ راکھو بھروسہ بھائی (ٹیک)

(۱) کاہے سوچ کرو دِن راتی۔ رہو چرنن لَو[1] لائی

(۲) گربھ میں لی سُدھ۔ اب بھی لے ہے۔ جب گہی[2] بانہ سو اب بھی گہے ہے
دانت دیئے جن انّ بھی دے ہے۔ کب سُدھی ہے بسرائی

(۳) مورکھ! کہا[3] سوچ سے لیگا۔ اور تاپ سنتاپ گہیگا۔
تن جن دیا۔ وہ گھر دھن دیگا۔ ریتی سدا چلی آئی

(۴) تو ہے سوچ بس اپنو ایک کا۔ ہری رکھشک برھمانڈ انیک کا
برلا[4] چلے مارگ دویک کا۔ دھیرج مہر اپچائی۔

(۱) بھگوان کے قدموں میں چت کی لگن یا پریتی لگا (۲) پکڑی (۳) کیا (۴) کوئی کوئی۔

(۶۵) راگ دھناسری تال دھمالی

منوا تو کیوں بھیو دیوانہ (ٹیک)

(۱) چھل پرپنچ کرت نِتیہ مورکھ دکھ کو سکھ کر مانا

(۲) مایا موہ جنم کے ٹھگیا۔ تن کے ہاتھ بکانا۔

سکھ تے دھرم دھرم کہاوت۔ کرم کرت من مانا

(۳) جو پربھو گھٹ گھٹ کی جانے تا تے کرت بہانہ

تہئیں تے تو پوچھے۔ مارگ۔آپ ہی جون بھلانا

(۴) یا منوا کے پیچھے چل کے۔ سکھ کا کہاں ٹھکانہ

جو پرتاب سکھد[1] کو چینے۔ سوئی پرم سیانا

(۱) سکھ دینے والا

(۶۶) راگ بھیروی

| | |
|---|---|
| تو کو اِتنا مٹا کہ تو نہ رہے | اور تجھ میں دوئی کی بو نہ رہے |
| جستجو بھی حجاب حسنی ہے | جستجو ہے کہ جستجو نہ رہے |
| آرزو بھی وصالِ پردہ ہے | آرزو ہے کہ آرزو نہ رہے |

(۶۷) راگ کھنگلا یا راگنی پیلو۔تال ٹین۔

دن نیکے[1] بیتے جاتے ہیں (ٹیک)

(۱) سمرن کر ہری رام نام۔ تج وشے بھوگ اُر کام

تیرے سنگ نہ چلسی ایک دام جو دیتے ہیں سو پاتے ہیں (ٹیک)

(۲) کون تمہارا کٹمب پریوارا۔کس کے ہو تم۔کون تمہارا

تو کس کا اور کون تمہارا سب جیتے جی کے ناتے[2] ہیں (ٹیک)

(۳) لاکھ چوراسی بھرم کے آیا۔ بڑے بھاگ سے نرتن پایا

تاں پر بھی نہیں کرے کمائی۔ پھر پیچھے پچھتاتے ہیں (ٹیک)

(۱) اچھے (۲) رشتے

(۴) جو تُو چاہے رِشے ابھلاشا - مُورکھ پھینیو موت کی پھانسا
کیا دیکھے سوانن کی آشا - گئے پھر نہیں آتے ہیں (ٹیک)

(۱) کتّوں والی خواہش -

(۶۸) غزل

آدمی کو چاہئے دُنیا میں رہنا کس طرح
جس طرح تالاب کے پانی میں رہتا ہے کمل
صاحب زر مُفلسوں پر زر لُٹائیں کسطرح
جسطرح سُوکھی زمیں پر ابر برساتا ہے جل
پاکے دَولت ہے بشر کو رہنا واجب کسطرح
جسطرح جھُک کر رہے وہ شاخ آئے جبیں پھل
آدمی اپنے ارادے کا ہو پکّا کس طرح
جسطرح قانُوں ہے تقدیر قدرت کا اٹل
رنج و غم دُنیا کے اِنساں بھُولجائے کسطرح
جسطرح وہ شخص جسکے ذہن میں آئے خلل
آدمی جائے مصیبت کے مقابل کسطرح
جسطرح ہے شیر جاتا سیل میں سینہ کے بل

(۱) جیسے ندی جل کے ویگ یا بہاؤ میں شیر سیدھا چڑھتا ہے

(۶۹) غزل - تال تین

ہری کو سمر پیارے اُمر وہا رہی ہے - دن دن - گھڑی گھڑی - پل پل - چھن چھن میں جا رہی ہے

(۱) دیپک کی جوت جاوے
ندیوں کا نیر[۲] دھاوے[۳]
جاتی نظر نہ آوے
چنچل سما رہی ہے
(۲) پچھلی بھلائی کمائی
اُنشا دیہ پائی
پربھو ہیت نہ لگائی
برتھا گنوا رہی ہے
(۳) گھر مال میت ناری
دُنیا کی موج بھاری
ہووے پلک میں نیاری
دل کو پھنسا رہی ہے
(۴) کیا نیند میں پڑا ہے
سر کال آ کھڑا ہے
اُٹھ دن چڑھ رہا ہے
رجنی تبا رہی ہے

(۱) بیت رہی - گذر رہی (۲) جل (۳) بہے یا دوڑے (۴) پربھو کے لئے (۵) مزا - لذت (۶) علیحدہ (۷) رات ٭

## (۷۰) لادنی لنگڑی

حسن دِل پیارے بیچ بج سرُوپ تُو بارمبارا (ٹیک)

(۱) اِس دُنیا میں ایک رتن ہے — مِلتا بارمبار نہیں
جیسے پھُول گرا ڈالی سے — پھر ہوتا گُلزار نہیں
اُسکی قیمت ہے بڑ بھاری — جانت لوگ گنوار نہیں
پرمیشور کے ملنے کا پھر — اُسکے بنا دوار نہیں
کانچ خرید کرے بدلے میں — اُسکو دیکر متی مارا

(۲) اِس دُنیا میں اِک پُتلی[۲] نے — ایسا بھاری جال رچا
سُورگ لوک پاتال زمیں پر — کوئی نہ اُسکے ہاتھ بچا
کیا یوگی کیا پیر پیغمبر — سب کو اُس نے دیا نچا
پھنسا نہیں جو اِس بندھن میں — سو ہی ہے گُورو دیو سچا
موکھش مارگ کے جانے میں — سو ٹھگ جانو لُوٹن ہارا (ٹیک)

(۳) اِس دُنیا میں ایک اچنبھا — ہم نے دیکھا ہے جو بڑا
ایک چھوڑ کر چلا زمین کو — دُوجا کرتا ہے جھگڑا
وہ نہیں من میں سمجھے مُورکھ — میں بھی جاؤں ہار کھڑا
گھڑی پلک کا نہیں ٹھکانا — کس کے بھروسے بھُول پڑا
پر آگے جانے کا ساماں — کوی بِرلا کرتا ہے پیارا ٹیک

(۴) اِس دُنیا میں ایک کُوپ[۳] ہے — جِسکا پار کوئی نہیں پاوے

(۱) بیوقوف۔ مُورکھ (۲) عورت ۔ مایا (۳) کنواں یہاں مُراد پیٹ سے ہے ٭

رِس کے بھرنے کارن پرانی
دھیان بھجن چنتن ایشور کا
دِین بھیا[1] پر گھر میں جا کر
وُہی جو دھیاوے نِج سروپ کو

(۵) اِس دُنیا میں ایک بِرچھ[2] پر
سانجھ پڑے جب سب مِلجاویں
چار گھڑی کے رہنے کارن
ایسی بات نہ من میں لاویں
کیا لے آیا کیا لے جائے

(۶) اِس دُنیا کے بیچ نِرنتر
دِن وِن پل پل چھن چھن
پشو پکشی نروبو دُکھ[5]
جیسے نہ اس میں پیر کسی کا
بِن سروپ جانے کسی کا

(۷) اِس دُنیا میں ایک اندھیرا

دیش دِشانتر کو جاوے
اُسکے کارن بسراوے
سیوا کرکر مر جاوے
شوک نکار تج دے سارا (ٹیک)

پکشی کرت بسیرا ہیں
بچھڑیں ہوت سویرا ہیں
کرتے میرا میرا ہیں
بس بس گئے ڈیرا[3] ہیں
بِرتھا کرت ہیں اہنکارا (ٹیک)

ایک ندی[4] چلتی بھاری
اُس کا ویگ بڑا ہے بلکاری
اِس میں بہتی دُنیا ساری
کرکے جتن سب پچھاری
کبھی نہ ہوگا نِستارا[6] (ٹیک)

سب کی آنکھ میں جو چھایا

(۱) دوسرے کے گھر (۲) درخت یہاں مراد گھر سے ہے (۳) بڑے بڑے لوگ (۴) کال بھگوان سے مراد ہے۔
(۵) رکھشس . دانو (۶) کلیان . بیڑا پار (۷) اگیان سے مراد ہے۔

جسکے کارن شوجھ پڑے نہیں
کون دِشا میں جانا مجھ کو
کون مالک ہے اِس دُنیا کا
رنجانند. پانے بن کبھوں

کون ہُوں مَیں کہاں سے آیا
کِس سے دیکھ کر للچایا
کس نے رچی ہے یہ مایا
مِٹے نہیں یہ سنسا را ٹیک

(۱۷) راگ دھنا سری۔ تال دھمالی

ہری سے لگن کٹھن ہے بھائی (ٹیک)

(۱) جیسے پپیہا پیاسا بُوند کا
پیا سے پران تڑپے راتی
(۲) جیسا مِرگ شبد سنیہی
شبد سُنے اور پران دان دے
(۳) جیسے ستی چڑھے ست اُوپر
پاوک دیکھ ڈرے کچھو ناہیں
(۴) چھوڑو دھن اور تن کی آشا
کہت کبیر سُنو بھائی سادھو

پیا پیا رٹ لائی
اور نیر نا بھائی
شبد سُنن کو جائی
تِنکو نہیں ڈرائی
پیا کی راہ من بھائی
ہنست بیٹھ سرائی
نر بھئے ہو گن گائی
ناہیں تو جنم نسائی

(۱) جل (۲) آواز۔ یا راگ کا عاشق (۳) آگ (۴) جلنا (۵) اِسی سے (۶) جنم مرن دُور ہوتا ہے۔

(۷۲) راگ گوری۔ تال دھمالی

رِشنا! رس وِشیَن کا تیاگ ری (ٹیک)

(۱) موری مان وِش سمان جان کے۔ اِن وِشیَن سے بھاگ ری

(۲) گج پتنگ۔ مرگ بھنورا۔ ماکھی رہے وِشیَن سنگ لاگ ری

اِک اِک اِندریہ وِشے کے پیچھے۔ جگ سے گئے ابھاگ[۱] ری

(۳) مَنش جاتی کی پانچ اِندریہ۔ پانچ وِشیوں میں راگ[۲] ری

کہا[۳] بِتھا[۴] ہوگی من مُورکھ۔ بُدھی سے کہو جاگ ری

(۱) بدقسمت (۲) رُچی۔ رغبت (۳) کیا (۴) حالت۔ دِشا

(۷۳) راگ گوری تال تین

کر پربھو سے پریت رے من! کر پربھو سے پریت (ٹیک)

(۱) ایسو سمے بہور نہیں پئے ہو۔ جات ہے اَوسر بیت۔

تن سُندر چھوی دیکھ نہ بھولو۔ یہ بالُو کی بھیت[۱]

(۲) سکھ سمپتی سُوپنے کی بتیاں[۲]۔ جیسے ترن پیر شیت[۳]

جاہی کرم پرم پد پاوے۔ سوئی کرم کر میت

(۳) شرن آئے سو سب ہی اُبارے[۴]۔ یہ پربھو کی ریت[۵]

کہے کبیر سنو بھائی سادھو۔ چل ہو بھو دل[۶] جیت

(۱) دیوار (۲) باتیں (۳) تنکے پر جیسے اوس و شبنم (۴) بچا (۵) طریقہ (۶) سنسار روپی دل دل

## (۴۴) ساقی - راگ کالنگڑا

پی لے پیالا ہو متوالا - پیالہ پریم ہری رس کا رے (ٹیک)

(۱) بال پنا سب کھیل گنوایا - ترن بھیا ناری وش کا رے

بردھ بھیا کف وایو نے گھیرا - کھٹ سے جائے نہیں کھٹکا رے

(۲) نہیں ست سنگ نہ کتھا کیرتن - نہیں پربھو چرن پریم رچا رے

ابھوں سوچ سمجھ اگیانی - اِس جگ میں نہیں کوئی اپنا رے

(۳) کام کرودھ لوبھ اہنکار - اِن میں نِشدن رہت پھنسا رے

بھوگ بلاس واسنا جگ کی - گل وِچ یم کا پھند پڑا رہے

(۴) دیہ موہ میں کیوں بھرمایا - دیہ رکھیہ یہ ہے کسکا رے

چوراسی سے اُبرا[۱] چاہے چھوڑ کامنی کا چسکا رے

(۵) نابھ کنول وِچ ہے کستوری جیسے مرگ پھرے بن کا رے

بھٹک بھٹک کیوں بھٹکا چاہے - گھٹ کے پٹ کو دے جھٹکا رے

(۶) واد وِواد میں نِشدن بیتین - مانش جنم نہ سار گہارے[۲]

نردِیہ نِپھل گئی ساری - اوسر پائے نہ لابھ لمارے[۳]

(۷) مات پِتا بھائی سُت بندھو - سنگ نہیں کوئی جائے سکا رے

جب لگ جیوے ہری گن گالے - دھن جوبن دِن ہے دس کا رے

---

(۱) نکلا چاہے (۲) بگڑا - جانا سمجھا (۳) لیا - اٹھایا

(۸) کرم دھرم ایکو نہیں جانا۔ سار وستو نہیں جان پڑا رے
بن ست گورو اتنا دکھ پایا۔ بید ملا نہیں اس تن کا رے
(۹) چار کھانی نر بھرمت ڈولے۔ کبھوں نہ ست پتہ کھوج کرا رے
کہیں کبیر سنو بھائی سادھو۔ نکھ شکھ پور رہا وش کا رے

(۱) ناخن سے سرتک۔ یعنی آدمی کا شریر زہر سے بھرپور ہے۔

(۷۵) راگنی مارو

رام سمر پچھتائیگا۔ ہے من! رام سمر (ٹیک)

(۱) پاپی جیوڑا لوبھ کرت ہے۔ آج کل اُٹھ جائے گا
(۲) لالچ لاگے جنم گنوایا۔ مایا بھرم بُھلائیگا۔
دھن جوبن کا گرب نہ کیجے۔ کاغذ جیوں گل جائیگا۔
(۳) جوں یم آئے کیس گہے پٹکے۔ تا دن کچھو نہ بسائیگا۔
سمرن بھجن دیا نہیں کینی۔ تو مکھ چوٹاں کھائے گا۔
(۴) دھرم رائے جب لیکھا مانگے۔ کیا مکھ لے کے جائے گا
کہت کبیر سنو رے سنتو۔ سادھ سنگت تر جائے گا

(۱) جیوڑا چت (۲) اہنکار (۳) جب (۴) بال پکڑ کر پٹکیگا (۵) اُس دن (۶) کچھ بس نہ چلیگا (۷) حساب

کتاب ۷

## (۶۷) راگ کالنگڑا۔تال تین

مت پھر منوا بھولا بھولا۔جگ میں کیا ناتہ[1] رے (ٹیک)

(۱) ماتا کہے یہ پُتر ہمارا۔بہن کہے بِیر[2] میرا رے
بھائی کہے یہ بھجا ہماری۔نار کہے نَر[3] میرا رے

(۲) پیٹ پکڑ کر ماتا روئے۔بانہہ پکڑ کر بھائی رے
لپٹ لپٹ کر تریا[4] روئے ہنسا جائے اُڑائی رے

(۳) جب لگ جیوے ماتا روئے۔بہن رووے دس ماسا رے
تیرہ دِن تک تریا رووے۔پھیر کرے گھر واسا رے

(۴) چار گزی چادر منگوائی۔چڑھا کاٹھ کی گھوڑی رے
چاروں کونے آگ لگائی۔پھونک دئی جیسے ہوری رے

(۵) ہاڈ جرے جس لاہ کڑی کی۔کیس جرے جیسے گھاسا رے
سونا ایسی کایا جر گئی۔کوئی نہ آیا پاسا[5] رے

(۶) رنیہہ[6] سنہہ ڈھونڈ نہیں پائی۔ڈھونڈ پھرو چھوں[7] پاسا رے

(۷) کہت کبیر سُنو بھائی سادھو۔تجو جینے کی آسا۔رے

---

(۱) رشتہ (۲) بیر یعنے بھائی (۳) خاوند (۴) بیوی۔ (۵) پاس۔نزدیک ٭

(۶) موہ۔محبت (۷) چاروں طرف ٭



## (۷۷) راگ کالنگڑا۔ تال تین

کیا مانگوں کچھ تھر نہ رہائی
ایک لکھ پُوت سوا لکھ ناتی
لنکا سا کوٹ سمُدر سی کھائی
سونے کا محل روپے کا چھاجا
کوئی کرو محل کوئی کرو ٹاٹی
آوت سنگ نہ جات سنگھاتی
کہیں کبیر انت کی باری

دیکھت نین چلو جگ جائی
تا راون گھر دیا نہ باتی
تا راون کی خبر نہ پائی
چھوڑ چلو نگری کا راجا
اُڑ جائے ہنس پڑی رہے ماٹی
کہا بھیو گھر باندھے ہاتھی
ہاتھ جھاڑ جیُون چلا جواری

(۱) قائم (۲) اُس (۳) کیا ہوگا۔

## (۷۸) راگ کالنگڑا

(۱) تن دھر سُکھیا کوئی نہ دیکھا
راجا پرجا رنک دھنی نر
(۲) گھاٹے باڑھے سب جگ دُکھیا
سُکھیا یا جگ نہیں کبھی
(۳) یوگی دُکھیا۔ جنگم دُکھیا

جو دیکھا سو دُکھیا ہو
ادھما دھم وا سکھیا ہو
کیا گرہی کیا تیاگی ہو
سُکھیا نہیں بیراگی ہو
تپسوی کو دُکھ دُونا ہو

(۱) تن دھاری پرانی۔ انسان (۲) رعایا (۳) نردھن۔ غریب (۴) بیچ سے بیچ۔
(۵) اعلیٰ (۶) نقصان نفع کے پھیر میں (۷) گرہستی۔ خانہ دار

آشا ترشنا سب کو بیاپے — کوئی محل نہیں سُونا ہو
(۴) سانچ کہُوں تو کوئی نہ مانے — جھُوٹھ کہا نہیں جائی ہو
برھما وِشنُو مہیشور دُکھیا — جن یہ راہ چلائی ہو
(۵) ابدھو دُکھیا بھُوپتی دُکھیا — رنک دُکھی وِپریتے ہو
کہیں کبیر سُنو بھائی سادھو — سنشیہ سُکھی سن جیتے ہو

(۷) خالی (۸) طریقہ۔ راستہ (۹) اَبدھوت (۱۰) اُلٹ حالت کے کارن غریب دُکھی ہے۔

(۵۹)

آگے سمجھ پڑے گی بھائی (ٹیک)

(۱) یہاں اپار اُدر بھر کھائیو — بہو وِدھی مان بڑھائی
تُم پر دَیا کہاں تے ہوگی — تمہیں دَیا نہیں آئی (ٹیک)
(۲) یہاں تو پر دھن لُوٹ لیت ہو — گل بِچ پھانس لگائی
تنکے پیچھے رتین پیادے — چھن چھن خبر تبائی (ٹیک)
(۳) سادھ سنت کی نِندا کینی — اپنا جنم نسائی
پیر پیر پر کانٹا لگے ہے — یہ پھل آگے آئی (ٹیک)
(۴) کہت کبیر سُنو بھائی سادھو — دُنیا ہے دو رِچتائی
سانچ کہے سو مارا جائے — جھُوٹے جگ پتیائی (ٹیک)

(۱) پیٹ بھر (۲) ناش کیا (۳) دوہرا چت رکھنے والی۔

(۸۰) راگ دھناسری۔ تال دُھمالی

من! تُو کیوں بُھولا رے بھائی + تیری شُدھ بُدھ کہاں ہرائی (ٹیک)

(۱) جیسے پنچھی رَین[1] بسیرا۔ بسیں برکھش میں آئی
بھور[2] بھئے سب آپ آپ کو جہاں تہاں اُڑ جائی

(۲) سُپنے میں تو ہے راج ملو ہے۔ حاکم حکم دُہائی
بھاگ پڑا جب لاؤ نہ لشکر۔ پلک کُھلے شُدھ پائی

(۳) ماتا پِتا بندھو سُت تِریا[3]۔ نا کوئی سگا سگائی
یہ تو سب سوارتھ کے سنگی۔ جھُوٹی لوک بڑائی

(۴) ساگر ماہیں لہر اُٹھت ۔ گنتی گِنی نہ جائی
کہیں کبیر سُنو بھائی سادھو۔ اَبدھی ماہیں سمائی

(۱) رات (۲) صبح (۳) عورت بیوی

(۸۱) راگ دھنا سری۔ تال تین

رے من! دِھیرج کیوں نہ دھرے (ٹیک)

(۱) شُبھ اور اشُبھ کرم پُور بلا۔ رتّی نہ گھٹے نہ بڑھے

(۲) ہونہار ہوئے پُنی سوئی چِنتا کاہے کرے
پشُو پکشی جیو کوٹی نانا۔ سب کی شادھ دھرے (ٹیک)

(۳) گربھ واس میں خبر لیت ہے۔ باہر کیوں بِسرے
مات پِتا سُکھ سمپتی دارا۔ کاہے جوالا[1] جرے

(۱) جوالا شعلہ میں کیوں جلے

(۴) من تو پُران پتی پربھو سے - بھٹکت کاہے پھرے
ہری کو چھوڑ اور کو دھاوے کاریہ اِک نہ سرے[2]
(۵) ہری سیوا کر رے من مُورکھ - کوٹن ویادھی ہرے[1]
کہت کبیر سنو بھائی سادھو - سہج[3] بِنا جیو ترے

(۱) دَوڑے (۲) ٹھیک یا پُورا نہ ہو (۳) آسانی سے -

## (۸۲) راگ گوری تال دھمال

سادھوا من مانت نہیں مورا رے (ٹیک)

(۱) یاکو بار بار سمجھاؤں
جگ میں جینا تھوڑا رے
(۲) یا کایا کا گربھ نہ کیجے
کیا ساؤرا کیا گورا رے
بِن ہری بھگتی تن کام نہ آوے
کوٹی سُگندھ چبھورا رے
(۳) یا مایا کا گربھ نہ کیجے
کیا ہاتھی کیا گھوڑا رے
جوڑ جوڑ دھن بہت چلے گئے
سہسر لاکھ کروڑا رے
(۴) دُبدھا دُرمتی اور چترائی
جنم گیو نر بورا رے
کہیں کبیر چرن چت راکھو
جیون سوئی میں ڈورا رے

(۸۳) راگ جے جے ونتی (محلہ ۹)

رے من! کون گتی ہوئے ہے تیری (ٹیک)

(۱) یہ جگ میں رام نام | سو تیں نہیں سُنیو کان
وِشین سواتی لُبھان | متی ناہیں پھیری
(۲) مانُش کو جنم لین | سِمرن نہ نمش کین
دارا سُکھ بھیو دین | پگھوں پڑی بیری
(۳) نانک جن کہیں پکار | سو پنے جیون جگ پسار
سِمرت نہ کیوں مرار | مایا جاکی چیری

(۱) بہت رغبت رکھے ہوئے وِشوں سے مرغوب (۲) ایک پلک بھر (۳) بیوی کا سُکھ۔
(۴) پاؤں میں (۵) مراری۔ بھگوان کرشن (۶) غلام۔

(۸۴) راگ گوری یا دھناسری۔ تال دھمالی (محلہ ۹)

من رے! کہاں بھیو تیں بَورا (ٹیک)

(۱) اَہ نِش اَودھ گھٹے نہیں جانے بھیو لوبھ سَنگ ہورا
(۲) جو تن تیں اپنو کر مانیو۔ اور سُندر گرِہ ناری
اِن میں کچھو تیرو رے ناہیں۔ دیکھو سوچ بچاری
(۳) رتن جنم اپنو تیں ہاریو۔ گوبند گتی نہیں جانی
نمش نہ لین بھیو چرنن سوں۔ برتھا اَودھ سرانی

(۱) باؤلا (۲) دن رات (۳) ہلکا پن (۴) تونے (۵) آنکھ کی جھپک، ماتر (۶) بیفائدہ (۷) عمر

(۴) کہو نانک سوئی نر سُکھیا۔ رام نام گُن گاویں
اور سکل جگ مایا موہیا۔ نِربھے پد نہیں پاوے

## (۸۵) راگ بسنت (محلہ ۹)

(۱) من کہاں بساریو رام نام — تن بِنسے جم سیون پڑے کام (ٹیک)
(۲) یہ جگ دھوئیں کا پہاڑ — تَیں ساچا مانیا کِہ وچار
(۳) دھن دارا سمپتی گرہے — کچھو سنگ نہ چالے سمجھ لے
(۴) اِک بھگتی نارائن ہوے سنگ — کہو نانک بھج تاہیں ایک رنگ

(۱) ناش ہوئے (۲) کس وچار سے (۳) اُس سے۔

## (۸۶) راگ جیت سری (محلہ ۹)

بھولیو من! مایا اُرجھایو (ٹیک)
(۱) جو جو کرم کیو لالچ لگ۔ تِنہہ تِنہہ آپ بندھایو۔
(۲) سمجھ نہ پڑی وِشے رس رچیو۔ یش ہری کو بسرایو۔
سنگ سوامی سو جانیو ناہیں۔ بن کھوجن کو دھایو
رتن نام گھٹ ہی کے بھیتر۔ تاکو گیان نہ پایو
جن نانک بھگونت بھجن بن۔ برتھا جنم گنوایو

(۱) اُس اُس سے (۲) دوڑیو (۳) اُس کا۔

(۸۷) راگ جیت سری (محلہ ۹)

من رے! ساچا گہو وچارا (ٹیک)

(۱) رام نام بن متھیا مانو۔ سگرے یہ سنسارا

(۲) جاکو یوگی کھوجت ہارے۔ پایو ناہیں تیں پارا
سو سوامی تم نکٹ پچھانو۔ روپ ریکھ تے نیارا

(۳) پاون نام جگت ہیں ہری کو۔ کبھو ناہیں سنبھارا
نانک شرن پڑیو جگ بندھن۔ راکھو بِرد تمہارا۔

(۱) پکڑو (۲) تمام سب (۳) پوتر کرنے والا (۴) اپنا دہرم یا پتر گیا۔

(۸۸) راگ گوری و دھناسری۔ تال دھمالی (محلہ ۹)

پرانی کو ہری یش من نہیں آوے (ٹیک)

(۱) اہ نش مگن رہے مایا ہیں۔ کہو کیسے گن گاوے

(۲) پوت میت مایا ممتا سیوں۔ یہ ودھی آپ بندھاوے
مرگ ترشنا جیون جھوٹو یہ جگ۔ دیکھ تاس اٹھ دھاوے

(۳) بھگتی مکتی کا کارن سوامی۔ موڑھ تاہی بسراوے
جن نانک کوٹن ہیں کوؤ۔ بھجن رام کو پاوے

(۱) دن رات (۲) پُتر متر (۳) اُسے (۴) کروڑوں میں کوئی ایک۔

(۸۹) راگ گوری و دھناسری۔تال دھمالی دمحلہ ۹)

نر اچیت! پاپ سے ڈر رے (ٹیک)

| | |
|---|---|
| (۱) دین دیال سگل بھے بھنجن | شرن تاہیں تم پڑ رے |
| (۲) وید پران جاس گن گاوت | تا کو نام ہیہ موں دھر رے |
| پاون نام جگت میں ہری کو | سمر سمر کشمل سب ہر رے |
| (۳) مانش دیہ بہور نہ پاوے | کچھ اپائے مکتی کا کر رے |
| نانک کہت گائے کرنا مے | بھو ساگر کے پار اتر رے |

(۱) بے خبر آدمی (۲) سب خوف کو دور کرنے والا (۳) جسکا (۴) ہردیہ میں (۵) پوتر کرنے والا (۶) میل۔ پاپ (۷) دیالو۔مہربان

(۹۰) راگ سورٹھ دمحلہ ۹)

رے نر! یہ ساچی جیہ دھار (ٹیک)

(۱) سکل جگت ہے جیسے سوپنا۔ بنست لگت نہ بار

(۲) بارو بھیت بنائی رچ پچ۔ رہت نہیں دن چار

تیسے ہی یہ سکھ مایا کے۔ ارجھیو کہاں گنوار

(۳) اجھوں سمجھ کچھو بگڑیو ناہیں بھج لے رام مرار

(۱) ریت کی دیوار۔ (۲) کہاں پھنسیو (۳) ابھی بھی

کہو نانک پرنج مت سادھن کو بہا گیو تو ہیں پکار

(۱) کہیو (۲) تجھے ؛

(۹۱) راگ سورٹھ (محلہ ۹)

یا جگ میت نہ دیکھیو کوئی (ٹیک)

(۱) سکل جگت اپنے سکھ لاگیو۔ دُکھ میں سنگ نہ ہوئی

(۲) دارا میت پوت سمبندھی سگرے دھن سون لاگے
جب ہی نردھن دیکھیو نر کو سنگ چھوڑ سب بھاگے۔ (ٹیک)

(۳) کہوں کہا اِس من بورے کو اِن سوں نیہ لگائیو
دینا ناتھ سکل بھے بھنجن یش تا کو بسرا یو (ٹیک)

(۴) شوان پونچھ جیون بھیو نہ سودھو بہت جتن میں کینو
نانک لاج بِرد کی راکھو نام تمہارو لینو۔ (ٹیک)

(۱) دوست (۲) کیا (۳) پاگل (۴) محبت رموہ (۵) سب خوف کے دور کرنے والا۔
(۶) کتے کی پونچھ کی طرح (۷) اپنے دھرم یا پڑگیا۔

(۹۲) راگ بسنت ہنڈول (محلہ ۹)

سادھو! یہ تن متھیا جانو (ٹیک)

(۱) یا بھیتر جو رام بست ہے ساچو تاہیں پہچانو
(۲) یہ جگ ہے سمپتی سوپنے کی دیکھ کہا ایڑانو
سنگ تمہارے کچھو نہ چلئے ۔ تاہیں کہا لپٹانو
(۳) استتی نندا دوؤ پرہرئے ۔ ہری کیرتی اُر آنو
جن نانک سبھی ہیں پُورن ۔ ایک پورکھ بھگوانو

(۱) اُس کے اندر (۲) تیاگ (۳) ہردیہ میں وساؤ



(۹۳) راگ دھنا سری۔ تال دھمالی (محلہ ۹)

سادھوا! یہ جگ بھرم بُھلانا (ٹیک)

(۱) رام نام کا سمرن چھوڑیا۔ مایا ہاتھ بکانا۔
(۲) مات پتا بھائی سُت بنتا تا کے رہیں لپٹانا
جوبن دھن پربھوتا کے مد میں۔ اہ نش رہے دیوانا
(۳) دین دیال سدا دُکھ بھنجن ۔ تاسیوں من نہ لگانا
جن نانک کوٹن میں کنہوں ۔ گورمکھ ہوئے پچھانا

(۱) بیوی (۲) رات۔ دن (۳) اُس میں۔



(۹۴) راگ گوری یا دھنا سری۔ تال دھمال (محلہ ۹)

سادھو! یہ من گہیو نہ جائی (ٹیک)

(۱) چنچل ترشنا سنگ بست ہے۔ یاتے تھِر نہ رہائی
(۲) کٹھن کرودھ گھٹ ہی کے بھیتر۔ جِہی سُدھ سب بِسرائی
رتن گیان سب کو ہر لینا۔ تا سیوں کچھو نہ بسائی
(۳) یوگی جتن کرت سب ہارے۔ گُنی رہے گُن گائی
جن نانک ہری بھئے دیالا۔ تو سب بِدھ بن آئی

(۱) جس سے

(۹۵) راگ بسنت (محلہ ۹)

(۱) کہاں بھُولیو رے! جھُوٹے لوبھ لاگ (ٹیک)
کچھُ بگڑیو ناہیں اجھُوں[۱] جاگ

(۲) سم[۲] سُوپنے کے یہ جگ جان | بِنسے چھِن میں۔ ساچی مان
(۳) سنگ تیرے ہری بست نِت[۳] | نِس[۴] باسر بھج تاہیں مِیت[۵]
(۴) بار انت کی ہوے سہاے | کہو نانک گُن تاکے گاے

(۱) ابھی بھی (۲) مانند (۳) ہمیشہ (۴) رات دن (۵) دوست ؎

(۹۶) راگ سارنگ (محلہ ۹)

کہاں من وِشیاں سیوں لپٹائی (ٹیک)

(۱) یا جگ میں کوءُ رہن نہ پاوے۔ اِک آویں اِک جائی

(۲) کاکو تن دھن سمپتی کاکی۔ کاسیوں نیہہ لگائی

جو دیسے سو سگل بناسے۔ جیون بادر کی چھائی

(۳) تج ابھان۔ شرن سنتن گہو۔ مکتی ہوے چھن ماہیں

جن نانک بھگونت بھجن بن۔ سکھ سوپنے بھی ناہیں۔

(۱) کس کا (۲) کس سے (۳) محبت موہ (۴) نظر آوے (۵) سب کا سب (۶) ناش ہووے۔

(۷) بادل (۸) پکڑو ÷



(۹۷)

تو سمرن کرلے میرے منا! تیری بیتی جاتی عمر ہری نام بنا (ٹیک)

(۱) پنچھی پنکھ بن۔ ہستی دنت بن۔ ناری پرش بنا

ویشیا پتر پتا بن ہینا۔ تیسے پرانی ہری نام بنا

(۲) دیہ نین بن۔ رین چندر بن۔ دھرتی میگھ بنا

جیسے پنڈت وید وہینا۔ تیسے پرانی ہری نام بنا

(۱) رات ــ

(۳) کوُپ نیرِ بن۔ دھیِنو کھیر بن۔ مندر دیپ بِنا
جیسے تُرُور پھل بن ہینا۔ تیسے پرانی ہری نام بِنا
(۳) کام کرودھ۔ مد۔ لوبھ۔ بِہارو۔ چھوڑ ورودھ توُ سنت جِنا
کہے نانک شاہ سُنو بھگونتا۔ یا جگ میں کوئی نہیں اپنا

(۱) جل۔ (۲) گائے (۳) دوُدھ (۴) درخت۔

(۹۸) راگ سورٹھ (محلہ ۹)

مائی! من میرو وَش ناہیں (ٹیک)

(۱) نِش واسر وِشین کو دھاوت۔ کِے وِدھی روکوں تاہیں
(۲) وید پوران سِمرت کے من سُن۔ نِمش نہ ہیے بسائے
پردھن۔ پر دارا سیوں رچیو۔ برتھا جنم سراوے
(۳) مد مایا کے بھیو باورو۔ سُوجھت نا کچھوُ گیانا
گھٹ ہی بھیتر بست نرنجن۔ تاکو مرم نہ جانا
(۴) جب ہی شرن سادھو کی آیو۔ دُرمتی سکل بناسی
تب نانک چیتیو چِنتا منی۔ کاٹی جگ کی پھانسی

(۱) رات۔ دن (۲) دوڑتا ہے (۳) کس طرح (۴) ذرا سا بھی۔
(۵) ہردیہ میں (۶) سب کی سب۔

(۹۹) راگ تلنگ (محلہ ۹)

(۱) جاگ لے رے منا! جاگ لے - کہاں غافل سویا - (ٹیک)
جو تن اُپجایا سنگ ہی - سو بھی سنگ نہ ہویا
(۲) مات پِتا سُت بندھو جن - ہت جا[۱] سیوں کینا
جیو چھُوٹیو جب دیہ سے - ڈار اگنی میں دینا
(۳) جان بُوجھ کے باورے! - تیں کاج بگاڑیو
پاپ کرت سکُچیو نہیں - نہیں گربھ نواریو
(۴) جہی بِدھ گورُو اُپدیشیا - سو سُن رے بھائی
نانک کہت پُکار کے - کہو پربھو شرنائی

---

[۱] جس سے پریم کیا ہے -

(۱۰۰) راگ تلنگ (محلہ ۹)

ہری یش رے منا! گا لے جو سنگی ہے تیرو - (ٹیک)
(۱) اوسر[۱] بیتو جات ہے - کہیو مان لے میرو
(۲) سمپتی - رتھ - دھن راج سیُون[۲] - اتی نیہ[۳] لگایو
کال پھانس جب گلے پڑی - سب بھیو پرایو
(۳) جان بُوجھ کے باورے[۴] - تیں[۵] کاج بگاڑیو
پاپ کرت سکچیو نہیں - نہیں گربھ[۶] نواریو

(۱) عمر - وقت (۲) ساتھ (۳) محبّت - پیار (۴) پاگل (۵) تُو نے (۶) اہنکار

(۴) جہی بدھ گورو اُپدیشیو۔ سو سُن رے بھائی!
نانک کہت پُکار کے۔ گہو پربھو شرنائی

(۱) جس طرح سے (۲) پربھو کے شرن پکڑو۔



(۱۰۱) راگ دھناسری (محلہ ۹)

اب مَیں کون اُپاے کروں (ٹیک)

(۱) جہی بدھ من کو سنشا چُوکے۔ بھو ندھی پار کروں
(۲) جنم پائے کچھو بھلو نہ کینو۔ تاتے ادھک ڈروں
من۔ وچ۔ کرم ہری گُن نہیں گاے۔ یہ جیہ سوچ کروں
(۳) گورو مت سُن کچھ گیان نہ اُپجیو۔ پشو جیوں اُدر بھروں
کہو نانک پربھو ورد پچھانیو۔ تب ہوں پتت تروں

(۱) جس طریقے سے (۲) سنسار سمندر (۳) من۔ بانی کرم سے (۴) چت میں۔

(۵) بخ دھرم یاپرتگیا (۶) ہُیا۔



(۱۰۲) راگ آسا (محلہ ۹)

برتھا کہوں کون سیوں من کی (ٹیک)

(۱) لوبھ گرسیو۔ دشوں وش دھاوت۔ آشا لگیو دھن کی
(۲) سکھ کے ہیت بہت دُکھ پاوت۔ سیو کرت جن جن کی

ل کہانی۔ حالت۔

دوارے دوارے سوان جیون ڈولت۔ نہ سُدھی رام بھجن کی
(۳) مانُش جنم اکارتھ کھووت۔ لاج نہ لوگ ہسن کی۔
نانک ہری یش کیوں نہیں گاوت کُمتی بناشے تن کی



(۱۰۳) راگ سورٹھ (محلہ ۹)

من رے! کون کُمتی تَیں لینی (ٹیک)

(۱) پر دارا۔ نندا۔ رس رچیو۔ رام بھگت نہیں کینی (ٹیک)

(۲) مُکتی پنتھ جانیو تَیں ناہیں۔ دھن جوڑن کو دھایا[1]
انت سنگ کاہو نہیں دینا برتھا[2] آپ بندھایا
(۳) نا ہری بھجیو۔ نہ گورجن سیویو ناہُ اپجیو کچھو گیانا
گھٹ ہی ماہیں نرنجن تیرے۔ تَیں کھوجت اُدیانا
(۴) بہت جنم بھرمت تَیں ہاریو استھر متی نہیں پائی
مانُش دیہ پائے پد ہری بھج نانک بات بتائی

(۱) دوڑا (۲) بیفائدہ ÷



(۱۰۴) راگ مارُو (محلہ ۹)

مائی! مَیں من کو مان تیاگیو

| | |
|---|---|
| (۱) مایا کے مدجنم سر آیو۔ | رام بھجن نہیں لاگیو |
| (۲) یم کو ڈنڈ پڑیو سر اوپر | تب سووت تے جاگیو |
| کہا ہوت اب کے پچھتایو۔ | چھوٹت ناہیں بھاگیو |
| (۳) یہ چنتا اُپجی گھٹ میں جب | گورو چرنن انو راگیو |
| سپھل جنم نانک تب ہُوا۔ | جو پر بھو یش میں پاگیو |

(۱) گنوایو۔جلایو۔کھویو (۲) سے (۳) پریتی لگائی (۴) پڑیو ؛



## (۱۰۵) راگ دیو گندھاری دمحلہ ۹

سب کچھ جیوت کو بیو ہار (ٹیک)

| | |
|---|---|
| (۱) مات پتا بھائی سُت باندھو | اُر پھر گھر کی نار |
| (۲) تن سے پران ہوت جب نیارے | ٹیرت پریت پکار |
| آدھ گھڑی کو ہو نہیں راکھے | گھر تے دیت نکار |
| (۳) مرگ ترشنا جیون جگ رچنا یہ | دیکھ ہوں ہردیہ بچار |
| کہو نانک بھج رام نام نت | جاتے ہوت اُدھار |

(۱) بھوت (۲) ریت کا دور سے جل نظر آنا؛

(۳) ہمیشہ (۴) جس سے ؛



(۱۰۶) راگ سورٹھ (محلہ ۹)

اَے من ! رام سیوں[1] کر پریت

(۱) شروّنی[2] گوبند گن سنو ار گاؤ رسنا[3] گیت

(۲) کر سادھ سنگت - سمر مادھو - ہووے پتت پنیت

کال وِیال[4] جیون پڑیو ڈولے - مکھ پسارے میت[5]

(۳) آج کال پھنی توہی گرسے - سمجھ راکھیو چیت[6]

کہو نانک ! رام بھج لے - جات اَوسر[7] بیت

(۱) رام کے ساتھ پریت (۲) کان سے (۳) زبان سے (۴) ملک الموت رُوپی سانپ (۵) اے دوست (۶) چت (۷) عمر یا وقت ❖

(الف ۱۰۶) ٹھمری - بھیروی.

بھجو رے من رام نام سکھدائی (ٹیک)

بنا ہری بھجن مکتی نہ ہووے لاکھوں کرو اوپائی - بھجو رے

سمر سمر نرہری ہر نندن چھانڈ کے سب چترائی //

موتی جنم تو پاکر مورکھ کاہے کو آپ گنوائی //

پاپ کرم تو کر کر بندے مت کر لوگ ہنسائی //

کاہے بھٹکت مایہ کے کارن مایا نہ ہوت سہائی //

ست پت سب کچھ وار کے پیارے کرلے سپھل کمائی //

چھل اور کپٹ جو تج دے رنگ تو پاوے شاہنشاہی //

بھول جا سب کچھ آپے سہت توُ ا ارام سے لَو کو لگائی۔ بھجو رے

(۱۰۷) نظم

آخر تو باصل اصل خویش آء

(۱) تا چند تو پس روی بہ پیش آء
در کُفر مرو بسُوے کیش آء
درخیش تو خوش ہیں بہ پیش آء
آخر تو بہ اصل اصلِ خویش آء
(۲) عمرے است کاسیر غُربتی تو
پابستۂ دام محنتی تو۔
چوں گوہر کانِ دولتی تو
آخر تو باصل اصلِ خویش آء
(۳) بشکن ہلہ ہنار کالبد را
آزاد کن از زمانہ خودرا
رَو ترک بگو نیک و بد را
آخر تو باصل اصلِ خویش آء
(۴) ہرچند طلسم ایں جہانی
در باطنِ خویشتن تو کانی
بگشاے دو دیدۂ نہانی
آخر تو باصلِ اصلِ خویش آء
(۵) لعلی بہ میانِ سنگِ خارا
تا چند غلط دہی تو مارا
درچشمِ تو ظاہرست یارا
آخر تو باصل اصلِ خویش آء
(۶) حقّا کہ ز پرتوِ حقی تو
وز جوہر فقر مُطلقی تو
وز بادۂ روحِ راوقی تو
آخر تو باصلِ اصلِ خویش آء
(۷) دُنیا چو نیست زود بگذر
زآنسوے جہانِ تازہ بنگر
ہیں! عہدِ قدیم یاد آور
آخر تو باصلِ اصلِ خویش آء
(۸) ہرچند بصورت از زمینی
بسرشتۂ گوہرِ یقینی

برمخزنِ نُورِ حق امینی — آخر تو باصلِ اصلِ خویش آ

(۹) چوں زادۂ پرتوِ جلالی — وز طالع سعدِ نیک فالی

از بہرِ عدم تو چند نالی — آخر تو باصلِ اصلِ خویش آ

(۱۰) خود را چو بے خودی بہ بستی — مے داں کہ از خودی پرستی

وز بند ہزار دام جستی — آخر تو باصلِ اصلِ خویش آ

(۱۱) در پیشِ تو داشت جام باقی — شمس تبریز شاہِ ساقی

سبحان اللہ زہے رواقی — آخر تو باصلِ اصلِ خویش آ

## مطلب

(۱) تُو کب تک پیچھے جائے گا۔ آگے بڑھ (یعنے کب تک تُو تنزل کرے گا ترقی کر) کُفر کی طرف مت جا بلکہ اپنی ذات کیطرف آ (یعنی کافر یا ناستک مت بن صرف اپنی ذات کو پہچان۔ ڈنک میں تُو شہد دیکھ اور آگے بڑھ۔ الغرض اپنی ذات کی طرف آ (یعنی اِس معرفت کے مُشکل راستے پر چلتے وقت تجُھے جب سخت دُکھ و تکالیف درپیش ہوں تو اِن میں راحت سمجھ۔ کیونکہ اِس راستے میں دُکھ اور تکالیف بھی راحتِ ابدی دلانیوالے ہوتے ہیں۔ اور اُن چوٹوں اور دُکھوں سے کیطرح سے بھی پست ہمت مت ہو۔ بلکہ آگے بڑھتا چل۔ اور جب تک تُو اپنی ذات کی حقیقت بخوُبی نہ پہچان لے۔ ہرگز مت ٹھہر

(۲) ایک عُمرِ بیت گئی کہ تُو غیریت (دوئی) کا قیدی بنا رہا۔ اور تکلیفوں کے جال

میں پھنسا رہا۔ چونکہ تُو دولت کی کان کا موتی ہے (یعنی لازوال خزانہ کا تُو جوہر ہے) اِس لئے تُو اپنی ذات کی حقیقت کو پہچان۔

(۳) ہوشیار ہو۔ جسم کی قید کو توڑ (لاتعلق ہو) اور اپنے تئیں زمانہ سے آزاد کر۔ (یعنے اپنے آپ کو غیر مجسم و لازوال سمجھ) جا - بُرائی اور بھلائی کو ترک کر۔ الغرض تُو اپنی ذات کی حقیقت کو پہچان

(۴) اگرچہ تُو اِس جہان میں ایک جادُو (عجیب شے) ہے اور اپنے باطن میں تُو کان (معدنِ جہان) ہے۔ تو بھی اپنی ہر دو باطنی (دِل کی) آنکھیں تو کھول۔ اور اپنی حقیقتِ ذات کو پہچان۔

(۵) نیلا پتھر (پتھروں) میں تُو لعل ہے۔ ہم کو کب تک تُو دھوکا دیتا رہے گا۔ تیری (باطنی) آنکھ میں تو بل آشکارا ہے۔ اِس لئے تُو اپنی حقیقتِ ذات کو پہچان۔

(۶) خُدا کی قسم کہ تُو حقیقت کا پَر تو (تجلّی یا عکس) ہے۔ اور مُطلقاً فقیری (لاتعلقی) کا جوہر ہے اور تُو راحتِ ابدی کی مُقطّر شراب ہے۔ اِس لئے اپنی ذاتی حقیقت کو انُوبھو کر۔

(۷) دُنیا ایک ندی ہے اِسے جلدی پار کر۔ اور اُس طرف سے (پار کے کنارے سے) تازہ جہان کو دیکھ۔ یعنی عالمِ فانی کو چھوڑ اور عالمِ بقا کی طرف مراجعت کر۔ خبردار ہو اور اپنا اقرار یاد کر (وہ اِقرار جو روزِ ازل میں تجھ سے ہُوا تھا

یا جو وعدہ تُونے ماں کے پیٹ میں ایشور سے کیا تھا۔ اُسکو یاد کر)

(۸) اگرچہ تُو ظاہر میں خاکی (زمین کا باشندہ) ہے۔ لیکن سرِشت میں (اپنی پیدائش و سیرت میں) تُو یقینی (یقیناً) موتی ہے۔ اور حقیقی نُور کے مخزن (چشمہ) پر تُو امین (امانت رکھنے والا) ہے۔ اِس لئے اپنی حقیقتِ ذات کو پہچان۔

(۹) جب تُو جلال (بزرگی) کے تجلّی (شعاع) کا جنا ہُوا ہے۔ اور نیک بخنی کے تارے سے پیدا ہونے کے سبب اچھے شگُن والا ہے۔ تو نیستی کے لئے کب تک روتا رہے گا۔ آخر کار اب تو اپنی اصلیتِ ذات کو تُو پہچان۔

(۱۰) جب تُونے اپنے تیئں بیخودی میں باندھ لیا (یعنی جب ہیٔ تُو بیخود ہو گیا) تو سمجھ لے کہ تُو خودی (آہنکار) سے چھوٹ گیا اور ہزاروں جانوں کے بند (پھانس) سے تُو کُود گیا۔ اِس لئے آخر کو اپنی اصلی ذات کی طرف تُو آ ؎

(۱۱) شمس تبریز جو شراب پلانے والوں کا بھی بادشاہ ہے اُس نے تیرے آگے بقا کی شراب کا پیالہ رکھدیا ہے۔ سبحان اللہ! یہ کیا عجیب مُنتظر ہے (اسکو پی اور آخر کار) اپنی اصلیتِ ذات کو پہچان ؎

غزل (۱۰۸)

(۱) از وہمِ خود تا کے حزیں- بر خود مبیں در خود ببیں
خود از خودی بیخود گزیں- بر خود مبیں در خود ببیں

(۲) از رنگِ خود بیرنگ شو- بیرنگ از ہر رنگ شو
فارغ ز صلح و جنگ شو- بر خود مبیں در خود ببیں

(۳) با خود بیائی خود خودی- بیخود خُدائی خود خودی
درد و دَوائی خود خودی- بر خود مبیں در خود ببیں

(۴) گر خان خانانی بوَد- ور تختِ سُلطانی بود
جُز حق ہمہ فانی بوَد- بر خود مبیں در خود ببیں

(۵) تا کے بجاہ و مالِ خود در غفلت از احوالِ خود
خود ماندہ پامالِ خود- بر خود مبیں در خود ببیں

(۶) از فہمِ خود حیراں توئی- با جسمِ خود از جاں توئی
بے جان و تن جاناں توئی- بر خود مبیں در خود ببیں

(۷) از خود اگر یکسُو شوی- بے خود سراپا او شوی
از سُوئے خود بے سُوء شوی- بر خود مبیں در خود ببیں

(۸) از دیدہ سُوئے دید شو- با وحدتِ توحید شو
تحقیق بے تقلید شو- بر خود مبیں در خود ببیں

## مطلب

(۱) اپنے وہم کی وجہ سے تو کب تک مغمُوم رہے گا۔ اپنے اُوپر مت دیکھ۔ اپنے اندر دیکھ (یعنی ظاہر کو چھوڑ اور حقیقت کو پہچان) اور اپنے تئیں خودی سے بیخود ہو۔ اپنے اُوپر مت دیکھ۔ اپنے اندر دیکھ۔

(۲) اپنے رنگ سے تُو بیرنگ ہو اور ہر ایک رنگ (اسمار و اشکال) سے بھی بیرنگ ہو۔ دُنیا کے لڑائی جھگڑوں سے فُرصت پا۔ اپنے اُوپر مت دیکھ۔ اپنے اندر دیکھ +

(۳) گر تُو اپنے آپ میں آوے تو معلُوم ہو جاوے کہ اپنا آپ تُو آپ ہی ہے۔ اَے بیخود! تُو خود ہی خدائی ہے۔ دَوڑ کہ اپنی دَوا تُو خود آپ ہے۔ اپنے اُوپر مت دیکھ۔ اپنے اندر دیکھ +

(۴) خواہ تُو خانوں کا خان ہو اور خواہ تختِ سُلطانی ہو۔ یہ سب سوائے حق کے فانی ہے۔ اپنے اُوپر مت دیکھ۔ اپنے اندر دیکھ +

(۵) تُو کب تک اپنے مال و مرتبہ کی وجہ سے اپنے حال سے غافل رہیگا اپنے کو تُو خود پامال کر رہا ہے۔ اپنے اُوپر مت دیکھ اپنے اندر دیکھ +

(۶) اپنی عقل سے تُو حیران ہے اور جان سے زیادہ تو جسم کے ساتھ لگا ہُوا ہے۔ اصل میں اَے پیارے! تُو بے جسم و جان ہے (یعنی تیرا اِس فانی جِسم و جان سے کوئی حقیقتاً تعلّق نہیں) اِس لئے اپنے

اُو بر دیعنی ظاہر مت دیکھ - اپنے اندر دیکھ ÷

(۷) اَے بیخود! اگر تُو اپنے آپ سے (یعنے ظاہری جسم و جان سے) علٰحدہ ہو جائے گا تو سر سے پاؤں تک تُو وہی (اصل ذاتِ خود) ہو جائے گا اور اپنی بیرونی اسماء و اشکال کی طرف سے بے طرف (غیر متوجہ) ہو جائیگا تُو سر سے پاؤں تک تُو وہی (اصل ذاتِ خود) ہو جاوے گا یعنی محدود دائرے سے نکلکر بے پایاں سمندرِ عرفان میں مل جاویگا - اِس لئے ظاہر مت دیکھ - اندر میں دیکھ ÷

(۸) آنکھ سے بینائی کی طرف ہو یعنی باہر سے اندر کی طرف ہٹ) اور وحدہٗ لا شریک ذاتِ توحید کے ساتھ ایک ہو - اور بے تقلید تحقیق بن یعنی وہ تحقیق بن کر جو کسی کی تقلید پر مبنی نہیں ہے - اِس لئے ظاہر مت دیکھ اندر دیکھ -

غزل (۱۰۹)

جُستجو کُن جُستجو کُن جُستجو
در بر خود بیں ہمانجا است اُو

رُوئے بر گرداں ز آز و با خدا
زُود رُو کُن زود رُو کُن زود رُو

نیل در چشم دو بیں کُن دانگہے
کُو و کُو کُن کُو و کو کُن - کُو و کُو

در ہوائے ہُو بہ بزمِ عاشقاں
گفتگو کُن گفتگو کُن - گفتگو

مطلب

(۱) جُستجو کر - جُستجو کر - جُستجو کر یعنی نہایت خوب جُستجو کر، اپنی بغل میں دیکھ

یار وہیں ہے۔

(۲) لالچ سے مُنہ پھیر اور خُدا کی طرف بہت جلد رُخ کر۔ بہت جلد رُخ کر اور بہت جلد رُخ کر۔

(۳) دوَیت (غیریت) دیکھنے والی آنکھ میں نیل ڈال (یعنی اندھا کر دے) اور پھر کھو کہ وُہ کہاں ہے۔ کہ وہ کہاں ہے کہ وُہ کہاں ہے؟

(۴) عاشقوں کی محفل میں اپنے یار (خدا) کی خواہش میں تو گُفتگو کر۔ گُفتگو کر گُفتگو کر ⁂



# ویراگ

(۱۱۰) راگ جنگلا تال تین - یا راگ سورٹھ (محلہ ۹)

پریتم جان لیو من ماہیں (ٹیک)

(۱) اپنے سُکھ سے ہی جگ باندھیو - کوؤ کاہو کو ناہیں
(۲) سُکھ میں آن بہت مل بیٹھت - رہت چھوں دِش گھیرے
بپتا پڑی سب ہی سنگ چھاڑت - کوؤ نہ آوت نیرے
(۳) گھر کی نار بہت ہت جاسوں - رہت سدا سنگ لاگی
جب ہی ہنس تجی یہ کایا پریت پریت کر بھاگی
(۴) یہ ودھی کو بیوہار بنیو ہے - جاسوں نیہ لگایو
انت بار نانک بن ہر جی - کوؤ کام نہ آیو

(۱) کوئی کسی کا (۲) چاروں طرف (۳) مُصیبت (۴) نزدیک (۵) پیار (۶) جیو (۷) دِیہ
(۸) محبّت - موہ ؛

(۱۱۱) راگ دیو گندھاری (محلہ ۹)

جگت میں جھوٹی دیکھی پریت (ٹیک)

(۱) پیار

(۱) اپنے ہی سُکھ سیوں[1] سب لاگے - کیا دارا[2] کیا مِیت[3]
(۲) میرو میرو سب ہی کہت ہیں - ہِت[4] سیوں باندھیو[5] چیت
(۳) انت کال سنگی نہیں کوؤ - یہ اچرج ہے رِیت[6]
(۴) من مُورکھ اجہوں[7] نہیں سمجھت - سِکھ دے ہاریو نیت[8]
(۵) نانک بھوجل[9] پار پڑے جو - گاوے پربھو کے گیت

(۱) ساتھ (۲) بیوی (۳) دوست (۴) پریم یا غرض کے ساتھ (۵) چِت پھنسایا ہُوا ہے (۶) طریقہ (۷) ابھی تک (۸) ہمیشہ (۹) سنسار-سمندر

---

(۱۱۲) راگ دھناسری - تال دھمالی (محلّہ ۹)

سادھو! رچنا رام رچائی (ٹیک)
(۱) اِک بِنسے[1] اِک استھر[2] مانے - اچرج لکھیو نہ جائی
(۲) کام کرودھ موہ بَس پرانی - ہری مورت بِسرائی
جھوٹا تن ساچا کر مانیو - جیون سُوپنا[3] رینائی[4]
(۳) جو دِیکھیے[5] سو سکل[6] بناسے - جیوں بادر[7] کی چھائی
جن نانک جگ جانیو مِتھیا - رہیو رام سَرنائی[8]

(۱) ناش ہوئے (۲) قائم مستقل (۳) رات کا (۴) نظر آوے (۵) سب کا سب (۶) بادل (۷) سایہ کی مانند (۸) رام کے شرن میں رہا

## (۱۳۳) ساکی - راگ جوگیا - تال دھمالی

جگ میں کوئی نہیں جند میرئیے! ہری بنا رجھپال

(۱) دھن جوڑن نوں بہت سیانا رین دِنا یہی چنتا
انت سمے یہ سب دھن تیرا کدے نہ ہوسی منتا

(۲) کھاون پیون دے وچ رچیا بھول گیا پربھو اپنا
یہ جسنوں اپنا کر جانے ہوسی رین کا سوپنا

(۳) محل اور ماڑی اچ اٹاری ہے شوبھا دن چارری
نام بنا کوئی کام نہ آوے چھوٹن انت دی واری

(۴) جگت جنجال تیرے گل پھاسی لینی جان پیاری۔
ہری بھجن بنا اس جگ دے وچ سکے نہ کوئی اتاری

(۵) جنگل ڈھونڈن جا نہ پیارے نکٹ بسے ہری سوامی
تو جانے ہری دور بسے ہے وہ تو گھٹ گھٹ انتریامی

(۶) ہوئے اچیت سووے سن مورکھ جنم اکارتھ گنواوے
جیون سپھل تدے ہی ہووے بھگتی ہردیہ وچ آوے

(۷) بھگتی بنا سُتا اندھرانا دیکھ دیکھ کر جھورے

(۱) میری جان (۲) دن رات (۳) کبھی (۴) اچھا پھل دینے والا (۵) غلطاں ہوگیا (۶) زلت
(۷) سنسار سے پار اتارنے سے مراد ہے (۸) پاس (۹) بے خبر (۱۰) بے فائدہ، فضول (۱۱) گھور اندھکار

| | |
|---|---|
| جب من اندر نام بسے ہے | لسن[1] سکل[2] بشورے |
| امرت نام بچے جب پرانی | ترکھا[3] سکل مِٹ جاوے |
| تپت ہرو یہ مِٹ جاوے ساری | ٹھنڈ کلیجے آوے |

(۱)۔ دور بھاگیں (۲) سارے دُکھ۔ کشٹ یا پاپ (۳) پیاس۔ سب طرح کی بھوکھ ؞

(۱۱۴) ساکی۔ راگ کالنگڑا

| | |
|---|---|
| یہ جگ سوپنا ہے رجنی[1] کا | کیا کہے میرا میرا رے (ٹیک) |
| (۱) مات تات سُت دارا منوہر | بھائی بندھو اور چیرا[2] رے |
| آپو اپنے سوارتھ کے سب | کوئی نہیں ہے تیرا رے |
| (۲) جنکے ہیت[3] کرت دھن سنچے | کر کر پاپ گھنیرا[4] رے |
| جب یم رج پکڑ لیجاوے | کوئی نہ سنگ چاہیرا رے |
| (۳) اونچے اونچے محل بناکے | دیس دِگنتر گھیرا رے |
| سب ہی ٹھاٹھ پڑا رہجاوے | ہوت جنگل میں ڈیرا رے |
| عطر پھلیل ملے جس تن کو | انت بھسم کی ڈھیرا رے |
| برہما نند سو رُوپ جن جانے | پھرت چوراسی پھیرا رے |

(۱) رات (۲) شاگرد (۳) جنکی خاطر (۴) بہت بھاری ؞

(۱۱۵) راگ مارو

تو خوش کر نیند کیوں سویا ؟ (ٹیک)

(۱) جنہاں[1] گھر جھولتے ہاتھی — ہزاروں لاکھ تھے ساتھی
اُنہاں[2] کو کھا گئی ماٹی — تُو خوش کر نیند کیوں سویا
(۲) نقّارہ کُوچ کا باجے — کہ مارُو موت کا باجے
جیوں شراون[3] میگھرا گاجے — تو خوش کر نیند کیوں سویا
(۳) کہاں گئے خان مَد[4] ماتے — جو سُورج چاند چمکاتے
نہ دیکھے کہاں جی وہ جاتے — تو خوش کر نیند کیوں سویا
(۴) جنہاں گھر لعل اور ہیرے — سدا مکھ پان کے بیڑے
اُنہاں نوں کھا گئے کیڑے — تو خوش کر نیند کیوں سویا
(۵) جنہاں گھر پالکی گھوڑے — زری زربفت کے جوڑے
وہی اب موت نے توڑے — تو خوش کر نیند کیوں سویا
(۶) جنہاں دے بال تھے کالے — ملائیاں دُودھ سے پالے
وُہ آخر آگ میں ڈالے — تو خوش کر نیند کیوں سویا
(۷) جنہاں گھر پیار تھا تیرا — اُنہاں کیا خاک میں ڈیرا
نہ پھر وہ کرن گے پھیرا — تو خوش کر نیند کیوں سویا

(۱) جن کے گھر (۲) اُنکو (۳) ساون کا بادل (۴) بڑے بڑے اہنکاری مغرور امیر

(۱۲۶) راگنی بدھنس۔ تال دھیما

ایتھے رہنا ناہیں۔ مت خرمستیاں کراو (ٹیک)

(۱) تن مد، دھن مد اور راج مد پی کر مستی نہ کر او
(۲) کورو پانڈو بھوج اور بکرم دس کہاں گئے کِدھر او
(۳) رام چندر لنکیش بھبیکشن لنکا کو گئے خالی کر او
(۴) کال وارنٹ نکال اچانک تُرت لے جاسی پھڑ او
(۵) ساتھ نہ جاسی سمپت تیرے ضبط ہو جاسی گھر او
(۶) مرگھٹ دے وچ رِلسی مٹی ساڑھے تین ہاتھ بھر او
(۷) یہ دیہ کھیہ ہو جاسی پل وچ رُوپ جوبن جاسی جھڑ او
(۸) امیر کبیر نہ بچیا کوئی مُوت نُوں دے کر زر کو

(۱) رامن (۲) دھن دولت (۳) مرجھاجائے

(۱۱۷) راگ پہاڑی

دھن، زن جوبن سنگ نہ جائے پیارے! یہ سب پیچھے رہجائیں (ٹیک)

(۱) رین گنوائی دِیہ بِسارے پیارے! کھاکر دِوس گنوائے
مانش جنم اکارتھ کھویا مُورکھ! سمجھ نہ آوے (ٹیک)
(۲) دھن کارن جو ہووے دیوانہ چاروں دِشا کو دھاوے
رام نام کبھی نہ سمرے سو انتے پچھتاوے (ٹیک)
(۳) پریتی سہت مِل آووے سادھو ایشور کے گن گاویں
جسکے کئے سارا شبھ ہووے تِس کو کیا ہے بھُلاویں (ٹیک)

(۱) رات (۲) فضول۔ بیفائدہ (۳) طرف (۴) دوڑے (۵) آخر کو۔

(۱۱۸) راگ مارو

اِس تن چلنا پیارے! کہ ڈیرا جگ میں رہنا (ٹیک)

(۱) صورت یوبن بھی چل جاندا | کوئی دن دا ڈھول بجاندا
آخر ماٹی میں ملنا | کہ اِس تن چلنا
(۲) سب کوئی مطلب دا ہے بیلی | تیری جاسی جان اکیلی
اوڑک ویلا نہیں ٹلنا | کہ اِس تن چلنا
(۳) یہ تو چار دِناں دا میلا | رہنا گورو نہ رہنا چیلا
اِس تن آتش میں جلنا | کہ اِس تن چلنا
(۴) جسنوں کہے تو میری میری | یہ نہیں میری ہے نا تیری
اس نے خاک وِچ رلنا | کہ اس تن چلنا
(۵) یہ تن اپنا دیکھ نہ بھول رے | رہنا ایشور کے فنا ہے کل رے
پربھو دے بھجن بِنا گلنا | کہ اِس تن چلنا
(۶) مِٹھا بول ہتھوں کچھ دے لے | نیکی کر زندگی کا ہے ویلا
پچھوں کسے نہیں گھلنا | کہ اِس تن چلنا۔

(۱) جوان صورت آدمی (۲) کا (۳) ساتھی۔ دوست (۴) آخری وقت (۵) میں (۶) بھول رے
(۷) وقت (۸) بھیجنا۔

(۱۱۹) راگ جھنگلا

کوئی دم دا یہاں گذارا رے۔ تم کس پر پاؤں پسارا رے

(۱) یہاں پلک جھلک کا میلا ہے
کوئی پل کا یہاں گذارا رے
رہتا گورو نہ رہتا چیلا ہے
تم کس پر پاؤں پسارا رے

(۲) یہاں رات سرائے کا رہنا ہے
اُٹھ چلنا سانجھ سکارا[۲] رے
کچھ ستھر[۱] ہوئے نہ جاتا ہے
تم کس پر پاؤں پسارا رے

(۳) جیون جل کے بیچ پتاشہ ہے
یہ اپنی آنکھ نہارا[۳] رے
تیوں جگ کا سبھی تماشا ہے
تم کس پر پاؤں پسارا رے

(۴) دیکھن میں جو کوئی آوے ہے
یہ سبھی کال[۶] کا چارا[۷] رے
سب خاک آگ ہی جل جاوے ہے
تم کس پر پاؤں پسارا رے

(۵) یہ درِشٹ[۷] مان سب ناشی[۸] ہے
اس کال سبین کو مارا رے
اس کال کے سب گھر پھانسی ہے
تم کس پر پاؤں پسارا رے

(۶) در جن کے نوبت باجے ہیں
لشکر جن کے لاکھ ہزارا رے
وے تخت چھوڑ کر بھاجے ہیں
تم کس پر پاؤں پسارا رے

(۱) مقیم (۲) شام وصبح (۳) دیکھا (۴) اندر (۵) موت (۶) خوراک (۷) جو دیکھنے میں آرہا ہے۔ (۸) فنا یا فانی ⁂



## (۱۲۰) غزل

(۱) ذرا ٹک سوچ اے غافل! کہ دم کا کیا ٹھکانا ہے
نکل جب یہ گیا تن سے۔ تو سب اپنا بیگانہ ہے } ٹیک

(۲) مسافر تو ہے اور دنیا سرائے ہے بھول مت غافل!
سفر پرلوک کا آخر تجھے درپیش آنا ہے (ٹیک)

(۳) لگاتا ہے عبث دولت پہ۔ کیوں تو دل کو اب ناحق
نہ جاوے سنگ کچھ ہرگز۔ یہیں سب چھوڑ جانا ہے (ٹیک)

(۴) نہ بھائی بندو ہے کوئی۔ نہ کوئی آشنا اپنا
بخوبی غور کر دیکھا۔ تو مطلب کا زمانہ ہے (ٹیک)

(۵) رہو لگ یاد میں حق کی اگر اپنی شنما چاہو
عبث دنیا کے دھندوں میں ہوا تو کیوں دوانا ہے (ٹیک)



## (۱۲۱) راگ دیو گندھاری

مان من! کیوں ابھاں کرے؟ (ٹیک)

جو بن دھن کھن بھنگر تن پہ کاہے مورھ مرے؟ مان من...

جل وِچ پھین بُدبُدا جیسے چھن چھن بن بگڑے

(۱) ایک لحہ میں ناش ہونے والا ؂

تیُوں یہ دیہ رکھیہ ہوے چھن میں بھوڑ نہ دیکھ پڑے
سُندر محل بہل رتھ باہن- یہیں رہ جات دھرے
بھائی بندھو کوئی سنگ نہ لاگے- نہ کوئی ساکھ بھرے-
چام کے دیہ سے ریتہ[۲] لگاوے- اُس بن ناہیں ترے
دھرگ تو کو ارے! اتی سندر ہری- تاکی شُدھ نہ کرے
ہری چرچا ست سیوا ارچا- ان تے نپٹ ڈورے
کوکر[۵] شوکر تلیہ بھوگ[۵] رت اندھ ہوے وچرے

(۲) پھر- بعد ازاں (۳) موہ- محبت (۴) پُوجا- بھجن (۵) کتے اور سور کی طرح بھوگوں میں سارلیں عیش میں غلطاں ۞



(۱۲۲) راگ ساون تال دیپ چندی
منا! میں نے رام نہ جانیا رے (ٹیک)

جیسے موتی اوس[۱] کا رے- تیسے یہ سنسار
سونے کا گڑھ[۲] لنک بنایو- سونے کا دربار
دن گنوایا کھیل میں رے! رین[۳] گنوائی سوے

دیکھت ہی کو جھلملا رہو اجات نہ لاگی بار- منا!
رتی اک سونا نہ ملا رہو ڈارو مرتی بار منا!
سور داس بھج بھگونتا ہونی ہووے سو ہو منا!

(۱) شبنم (۲) لنکا یعنے سونے کا قلعہ (۳) رات ۞



(۱۲۳) غزل

دلا غافل نہ ہو یکدم کہ دنیا چھوڑ جانا ہے | باغیچے چھوڑ کر خالی زمیں اندر سمانا ہے

بدن نازک گلوں جیسا جو لیٹے سیج پھولوں پر | ہوویگا ایک دن مردہ یہی کیڑوں نے کھانا ہے

نہ بیلی[1] ہوویگا بھائی نہ بیٹا باپ نہ مائی | کیا پھرتا ہے سودائی عمل نے کام آنا ہے

پیارے نظر کر دیکھو پڑی چولڑیاں خالی | گئے سب چھوڑ فانی دیہ دغابازی کا[2] بانا ہے

غلط فہمی یہی تیری نہیں آرام ہے اِس جا[3] | مسافر بے وطن ہے تو کہاں تیرا ٹھکانا ہے

(۱) مددگار (۲) لباس جسم سے مراد ہے (۳) جگہ ÷

(۱۲۴) راگ ساون۔ تال دیپ چندی

چپل من اِمان کہی میری + نہ کر ہری چنتن میں دیری ۔ ٹیک

(۱) لکھ چوراسی یونی[1] بھگت کے یہ مانش تن پایو
میری ہیری کرتے کرتے ناحق جنم گنوایو

(۲) مات پِتا سُت بھرات ناری پتی۔ دیکھن ہی کے ناتے[2]
انت سمے جب جائے اکیلا۔ تو کوئی سنگ نہیں جاتے

(۳) دنیا دولت مال خزانے وِیجن[3] ادھک سہانے
پران چھوٹیں سب ہوویں پرائے مورکھ مفت لبھانے

(۱) پیدائش۔ جنم (۲) رشتے (۳) مزیدار پدارتھ ۔ (۴) غرض

(۴) کام کرودھ - مد - لوبھ - موہ - یہ پانچوں بڑے ٹیڑھے
اِن سے بچنے کے لئے تو ہری چرن چت دے رے
(۵) یوگ یگ تپ تیرتھ سنجم سادھن وید پڑھائے
ہری سمرن سم[1] ایک ہو ناہیں - بڑے بھاگیہ جو پائے

(۱) ہری سمرن کے برابر ۔

## (۱۲۵) غزل

دُنیا کے جنگلوں میں ہے یہ دِل بھٹک رہا
اٹکا یہاں جو آج تو کل وہاں اٹک رہا

مسجد میں پھنس گیا کبھی مندر میں جا پھنسا
چھوٹا جو یہاں سے آج تو کل وہاں اٹک رہا

ہندوؤں کا اور کسیکو اسلام کا غرور
ایسے ہی واہیات میں ہر اک بھٹک رہا

وہ ہر جگہ موجود ہے جسکی تلاش ہے
آنکھوں کے آگے پردۂ غفلت لٹک رہا

گلزار میں ہے گُل میں ہے جنگل میں بحر میں
سینہ میں سر میں دل میں جگر میں کھٹک رہا

ڈھونڈا ہے اُسکو جس نے اُسے آنکر ملا
اٹکا جو اُسکی راہ میں اُس سے اٹک رہا

صادق و یقین کے بنا دلبر ملے کہاں
گو جنگلوں میں برسوں ہی سر کو پٹک رہا

اے پیارے! اُمید ایک پہ رکھ دلکو صاف کر
کیا وسوسہ کا کانٹا ہے دِل میں کھٹک رہا

## (۱۲۶) راگ کھماچ

چنچل من نِشدِن[1] بھٹکت ہے اے جی بھٹکت ہے بھٹکاوت ہو ٹیک
جیون مرکٹ[2] ترو[3] اوپر چڑھ کر ڈار ڈار پر لٹکت ہے (ٹیک)
رُکت[4] نِیٹ[5] سے کِھن وِشین تے پھر تن ہی میں اٹکت ہے (ٹیک)
کانچ کے ہیت لوبھ کر مورکھ چِنتا منی کو پٹکت ہے
برہمانند سمیپ چھوڑ کر تُچھ وِشے رس گٹکت ہے

(۱) رات دِن (۲) بندر (۳) درخت (۴) رُکتا ہے (۵) نزدیک ؎

## (۱۲۷) جھنجھوٹی ٹُھمری

بھجن بن برتھا[1] جنم گیو (ٹیک)

بال پنوں سب کھیل گنوایو جوبن[2] کام[3] بھیو
بوڑھے روگ گرسی سب کایا[4] پروش[5] آپ بھیو
جب تپ تیرتھ دان نہ کینو نا ہری نام لیو
اے من رے اِبنا پربھو سمرن جا کر نرک پیو

(۱) بے فائدہ (۲) جوانی (۳) وشے بھوگ (۴) بیماری نے بدن مبتلا کر دیا۔
(۵) دوسرے کا غلام ؎

(۱۲۸) راگ دھناسری

میرو من رے! بھج لے کرشن مُراری (ٹیک)

(۱) چار دِن کے جیون خاطر رے! کیسی جال پساری
کوئی نہ جاوت سنگ تمہارے رے! مات پِتا سُت ناری
(۲) پاپ کپٹ کر سنچت[۱] دھن کو رے۔ مورکھ موت بساری[۲]
برہمانند جنم یہ دُرلبھ رے ویت برتھا کم ڈاری

(۱) جمع (۲) بھول گیا ❊

(۱۲۹) راگ بھیروی

سُنو نر رے! رام بھجن کر لیجئے (ٹیک)

(۱) یہ مایا بجلی سے چمکارے۔ یا میں چت نہ دیجئے
پھوٹے گھٹ میں جل نہ رہا وے رے، پل پل کایا[۱] چھیجے[۲] (ٹیک)
(۲) سب ہی ٹھاٹھ پڑا رہ جاوے رے۔ چلت ناری جل پیجے
برہمانند رام گُن گاوو رے۔ بھو جل پار ترت بیجے (ٹیک)

(۱) شریر۔ تن (۲) گھٹے۔ مُرجھائے ❊

(۱۳۰) ہوری۔ راگ ضلع۔ کافی

جیا[۱]! تو کو سمجھ نہ آئی۔ مُورکھ تیں عمر گنوائی (ٹیک)

(۱) اے من۔

مات پِتا سُت کُٹنب قبیلو۔ دھن جوبن ٹھکرائی

کوئی نہیں تیرو تو نہ کسی کو سنگ دیو للچائی

عمر میں تین ڈھول مڑائی۔ جیا! تو کو۔۔۔۔

راگ دویش تُوں کن سے کرت ہے۔ ایک برہم رہیو چھائی

جیسے سُوان رہے کانچ بھون میں بھونک بھونک مرجائی

خبر اپنی نہیں پائی۔ جیا تو کو۔۔۔۔

لوبھ لالچ کے بیچ توں لٹکت۔ بھٹک رہیو بھرمائی

ترکھا نہ جائے گی مرگ جل پیوت۔ اپنو بھرم گنوائی

شیام کو جان لے بھائی۔ جیا! تو کو۔۔۔۔

اگم۔ اگوچر اکلنک اروپی۔ گھٹ گھٹ رہت سمائی

شور شیام۔ پربھو! تمہارے بھجن بِن کبھوں نہ رُوپ دکھائی

شیام کو آؤ لکھو سدائی۔ جیا تو کو۔۔۔۔

(۱) شیشوں کی دیواروں کا محل (۲) پیاس (۳) شہاب سے مطلب ہے (۴) غیر متحرک مقیم (۵) جو اندریوں کی پہنچ سے باہر ہو (۶) شُدھ۔ پاک مبرا از عیب (۷) نراکار۔ لاشکل۔ (۸) آؤ سمجھیں (۹) ہمیشہ ٭



## (۱۳۱) راگ کھماچ تال دادرا

ترتیبر بھیو ویراگ تو مان اپمان کیا — جانیو اپنا آپ تو وید پوران کیا
خود مستی کرست تو پھر مدرا پان کیا — رنچا ردیہ ادھیاس۔ تو آتم گیان کیا
بیت راگ جب بھیئے (۳) جگت کی لوٹ کیا — نزن ورت جانیو جگت تو لاکھ کروڑ کیا
چاہ[۴] رجو سے بندھیو تو پھر مروڑ کیا — رنچا بھرانتی ساتھ تو برباد ہور کیا

(۱) ورا سا بھی جسم سے تعلق (۲) ضرورت (۳) گھاس کے تنکے کی مانند (۴) خواہش یا تمنا کی رسی سے بندھا ہوا

(۵) جھگڑا۔ فساد (۶) اور زیادہ



## (۱۳۲) راگ بھیروی تال دادرا

(۱) یہ پیٹھ عجب ہے دنیا کی اور کیا کیا جنس اکٹھی ہے
یاں مال کسی کا میٹھا ہے اور چیز کسی کی کھٹی ہے
کچھ پکتا ہے کچھ بھنتا ہے۔ پکوان مٹھائی بھٹی ہے
جب دیکھا خوب تو آخر کو نہ چولھا بھاڑ نہ بھٹی ہے
غل شور بگولا آگ ہوا اور کیچڑ پانی مٹی ہے
ہم دیکھ چکے اس دنیا کو سب دھوکے کی سی ٹٹی ہے
(۲) کوئی تاج خریدے ہنس ہنس کر کوئی تخت کھڑا بنواتا ہے
کوئی رو رو ماتم کرتا ہے کوئی گور پڑا کھدواتا ہے

کوئی بھائی باپ چچا نانا کوئی بابا پوت کہاتا ہے
جب دیکھا خوب تو آخر کو نہیں رشتہ ہے نہیں ناتہ ہے (ٹیک)

(۳) کوئی بال بڑھائے پھرتا ہے کوئی سر کو گھوٹ منڈاتا ہے
کوئی کپڑے رنگے پہنے ہے کوئی ننگ منگا آتا ہے
کوئی پوجا کتھا بکھانے ہے کوئی روتا ہے کوئی گاتا ہے
جب دیکھا خوب تو آخر کو سب چھوڑ اکیلا جاتا ہے (ٹیک)

(۴) کوئی ٹوپی ٹوپ سجاتا ہے کوئی باندھ پھرے عمامہ[۲] ہے
کوئی صاف برہنہ پھرتا ہے نے پگڑی ہے[۳] نے پاجامہ ہے
کمخواب گزیں اور گاڑھے کا مت قضیہ ہے ہنگامہ ہے
جب دیکھا خوب تو آخر کو نہ پگڑی ہے نہ جامہ ہے (ٹیک)

(۱) کہے ہے سناوے ہے (۲) پگڑی (۳) نہیں ؎

(۱۳۳) راگ کھماچ - تال دادرا

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے (ٹیک)

(۱) دُنیا سے جبکہ اولیا[۱] اور انبیا[۲] اُٹھے
اجسام پاک اُنکے اِسی خاک میں رہے

(۱) بڑے بڑے پیغمبر - رشی - (۲) نبی - بڑے بڑے اوتار ؎

روحیں ہیں خوب جان میں روحوں کی ہیں مزے
یہ جسم سے تو اب یہی ثابت ہُوا مجھے (ٹیک)

(۲) وہ شخص تھے جو سات ولایت کے بادشاہ
حشمت میں جنکی عرش سے اونچی تھی بارگاہ
مرتے ہی اُنکے تن ہوئے گلیوں کی خاک راہ
اب اُن کے حال کی بھی یہی بات ہے گواہ (ٹیک)

(۳) کس کس طرح کے ہوگئے محبوب کج کلاہ[1]
تن جن کے مثلِ پھول تھے اور منہ بھی رشکِ ماہ
جاتی ہے اُن کی قبر پہ جس وم میری نگاہ
روتا ہُوں جب تو میں یہی کہہ کہہ کے دل میں آہ (ٹیک)

[1] ٹیڑھی ٹوپی والے معشوق

(۱۳۴) سائیں کی صدا (کافی)

(۱) یہ دُنیا جائے گذشتنی ہے
سائیں کی ہے یہ صدا بابا
یہاں جو ہے رُوے برفتنی ہے
تُو اِس میں دِل نہ لگا بابا

(۲) گیانی نہ رہے دھیانی نہ رہے
جو جو تھے لاثانی نہ رہے
تھے آخر کو فانی نہ رہے
اِس فانی کو کہاں بقا بابا

(۳) تھے کیسے کیسے شاہِ زمیں
تھے کیسے کیسے محل سنگیں

ہیں آج کہاں وہ مکان و مکیں نہ نشان رہا نہ پتا بابا

(۴) نہ وہ سُور[1] رہے نہ وہ بِیر[2] رہے نہ وہ شاہ رہے نہ وزیر رہے

نہ امیر رہے نہ فقیر رہے مولا کا نام رہا بابا

(۵) جو چیز یہاں ہے فانی ہے جو شے ہے آنی جانی ہے

دُنیا وہ رام کہانی ہے کچھ حال ہمیں نہ کھلا بابا

(۶) مال اعمال کو لاتے ہیں پھل ساتھ اپنے لیجاتے ہیں

جو دیتے ہیں سو پاتے ہیں ہے یُوں ہی تار لگا بابا

(۷) آنے جانے کا یہاں تار لگا دُنیا ہے اِک بازار لگا

دل اِس میں تُو نہ زِنہار لگا کب نکلا وُہ جو پھنسا بابا

(۸) یاں مرد وہی کہلاتے ہیں جو جا کر پھر نہیں آتے ہیں

جو آتے ہیں اور جاتے ہیں وُہ مرد نہیں اصلا بابا

(۹) کیوں عُمر عبث تُو نے کھوئی کچھ کرلے اب بھی خدا جوئی

میں کہتا ہُوں تجھ سے یہاں کوئی نہ رہا۔ نہ رہا۔ نہ رہا بابا

(۱۰) تہ کر تہ کر بستر اپنا باندھ اُٹھ کر رختِ سفر اپنا

دُنیا کی سرائے کو گھر اپنا تُو نے ہے غلط سمجھا بابا

(۱۱) کیا گھوڑے بیچ کے سویا ہے کیوں وقت رائگاں کھویا ہے

(۱) سورما (۲) بہادر ۔

جو سویا ہے وہ رویا ہے
جو کہتے ہیں مرد خدا بابا

(۱۲) جتنا یہ مال خزانہ ہے
اور تُو نے اپنا مانا ہے

سب چھوڑ کے یہاں سے جانا ہے
کرتا ہے اکٹھا کیا بابا

(۱۳) کیوں دل دولت میں لگایا ہے
سچ کہتا ہوں جھوٹی مایا ہے

یہ چلتی پھرتی چھایا ہے
کیا ہے اعتبار اِس کا بابا

(۱۴) دُنیا نہ کہو تُو میری ہے
غافل! دُنیا کب تیری ہے

سائیں کی جیسے پھیری ہے
پھرتا ہے تُوں اس جا بابا

(۱۵) یہ مُلک و مال۔ یہ جاہ و حشم
یہ خویش و اقارب جو ہیں ہم

سب جیتے جی کے ہیں ہمدم
پھر چلنا ہے تنہا بابا

(۱۶) جو نیک کمائی کرتے ہیں
جو سانسوں پار گزرتے ہیں

جو جیتے جی ہی مرتے ہیں
جینا ہے بس اُن کا بابا

(نوٹ) یہ غزل لالہ شوزج نراین صاحب مہر کی ہے اور نہایت ویراگ بھری سمجھنے سے باب ہذا میں شامل کردی گئی ہے ♦

غزل (۱۳۵)

(چیست دُنیا سر بسر پرسیدم از فرزانۂ
گفت یا خواب ست یا بادست یا افسانۂ

کیست آنکس کو بر و شیدا شود جاں میدہد
گفت یا دیو است یا غول است یا دیوانۂ

## مطلب

(۱) مَیں نے ایک عقلمند سے پُوچھا کہ دُنیا کیا ہے؟ اُس نے جواب دیا کہ یا تو یہ خواب ہے یا ہَوا ہے۔ یا کہانی۔

(۲) پھر میں نے پُوچھا کہ وُہ کون ہے کہ جو اِس دُنیا پر شَیدا ہوتا جان دیتا ہے۔ اُس نے جواب دیا کہ یا تو وہ دیو ہے۔ یا شیطان ہے۔ اور یا پاگل ؞

# عشق (بھگتی)

(۱۳۶) راگ کھماچ۔ تال دادرا

کلیدِ عشق کی سینہ کو دیجئے تو سہی
مچا کے لُوٹ کبھی سیر کیجئے تو سہی

کرو شہید خودی کے سوار کو روکر
یہ جسم دُلدلِ[1] لیے یار کیجئے تو سہی

جلا کے خانہ و اسباب مثل نیرو[2] کے
مزا سرود کا شعلوں کا لیجئے تو سہی

ہے خم تو مَے سے لبالب یہ تشنہ کامی کیوں
لو توڑ مُہرِ خودی مَے بھی پیجئے تو سہی

اُڑا اپنی پتنگِ محبت کا چرخ سے بھی دُور
خرد کی ڈور کو اب چھوڑ دیجئے تو سہی

فراد کھائیں گے جو کہد و رام[3] ہیں ہی ہم تو
زمیں زماں کو بھی یُوں رام[4] کیجئے تو سہی

(۱) بغیر سوار یا مالک کے گھوڑا (۲) روم کے ایک بادشاہ کا نام ہے۔ جس نے ایک دفعہ اپنے مُلک کو آگ لگاکر خود پہاڑی پر چڑھ کر خوب رنگ رلیاں منائیں۔ اور جب آگ بھڑکنے پر معصوم بچوں و لوگوں کو جلتے اور تڑپھڑکتے دیکھا تو بڑی خوشی کی۔ (۳) یہ سوامی جی کا اپنا تخلص ہے (۴) تابعدار۔ غلام۔ فرماں بردار۔



(۱۳۷) راگ بہاگ۔ تال دادرا

عشق کا طُوفاں بپا ہے حاجتِ میخانہ نیست
خُوں شراب و دِل کباب و فرصتِ پیمانہ نیست

(۳۱۷) راگ بلاول - تال روپک

گر ہے فقیر تو تُو نہ رکھ یاں کسی سے میل
نہ تُونبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل　(ٹیک)

(۱) جتنے تو دیکھتا ہے یہ پھل پھول پات ہیں
سب اپنے اپنے کام کی، ہیں کر رہے جھمیل
ناتہ جو ہے سو ناتھ - جو رشتہ ہے سو نکیل
جو غم پڑے تو اُسکو تُو اپنے ہی تن پہ جھیل　(ٹیک)

(۲) جب تُو ہُوا فقیر تو ناتہ کسی سے کیا؟
چھوڑا کُٹم[1] تو پھر رہا رشتہ کسی سے کیا
مطلب بھلا فقیر کو بابا کسی سے کیا؟
دلبر کو اپنے چھوڑ کے ملنا کسی سے کیا؟ (ٹیک)

(۳) تیری نہ یہ زمین نہ تیرا یہ آسمان
تیرا نہ گھر نہ بار نہ تیرا یہ جسم و جان
اس کے سوا کہ جب ہُوا تُو فقیر یاں
کوئی ترا رفیق نہ ساتھی نہ مہرباں　(ٹیک)

(۴) یہ اُلفتیں کہ ساتھ ترے آٹھ پہر ہیں
یہ اُلفتیں نہیں ہیں میری جاں یہ قہر ہیں

(۱) کٹمب - خاندان -

جتنے یہ شہر دیکھے ہیں جادو کے شہر ہیں
جتنی مٹھائیاں ہیں میری جاں یہ زہر ہیں (ٹیک)

(۵) خوباں کے یہ جو چاند سے منہ پر کھلے ہیں بال
مارا ہے تیرے واسطے صیاد نے یہ جال
یہ بال بال اب ہے تیری جان کا وبال
پھنسیو خدا کے واسطے اسمیں نہ دیکھ بھال (ٹیک)

(۶) جس کا تو ہے فقیر اسی کو سمجھ تو یار
مانگے تو مانگ اس سے کیا نقد کیا اُدھار
دیوے تو لے وہی جو نہ دیوے تو دم نہ مار
اسکے سوا کسی سے نہ رکھ اپنا کاروبار (ٹیک)

(۷) کیا فائدہ اگر تو ہوا نام کو فقیر
ہو کر فقیر تو بھی رہا جال میں اسیر
ایسا ہی تھا تو فقر کو ناحق کیا اسیر
ہم تو اسی سخن کے ہیں قائل میاں نظیر (ٹیک)

(۳۱۸) راگ کھنگا

لاج مولیٰ نہ آئیا نام دھرایو فقیر (ٹیک)

(۱) راتی راتی بدیاں کرمیدا | دن نوں سدا ویں پیر

(۱) شرم (۲) کہلاویں۔

(۲) اپنا بھار چاٹے نہ سکدا　لوکاں بدھاویں دھیر
(۳) کُڑم کٹمب کی پھاہی پھنسیا　گل وِچ پالیا پیڑ
(۴) آخر نتیجہ ملے گا پیارے　رووینگا نیر و نیر

(۱) اُٹھا نہیں سکتا (۲) لوگوں کو (۳) کنبہ - رشتہ دار (۴) گلہ میں (۵) کپڑے (۶) زار زار

(۳۱۹) راگ رام کلی - (بادشاہی ۱۰)

رے من ! ایسو کر سنّیاسا - (ٹیک)

(۱) بن سے سدن سبے کر سمجھو　من ہی ماہین اُداسا
(۲) جَت کی جٹا - یوگ کے مجّن　نیم کے ناخن بڑھایو
گیان گُورو آتما اُپدیشیو　نام بھبُوت لگایو (ٹیک)
(۳) الپ اہار سُولپ سی نِندرا　دَیا کِھشما تن پریت
شیل سنتوش سدا نِربا ہیو　ہے یہ تِر گنا رتیت (ٹیک)
(۴) کام کرودھ اہنکار لوبھ ہٹھ　موہ نہ من سیوں لیاوے
تب ہی آتم تتو کو درشے　پرم پُرش کو پاوے

(۱) جنگل برابر مندر (۲) تن پیتی ہونے کی (۳) تھوڑا (۴) بہت تھوڑا (۵) دھارن کیو (۶) تینوں گُنوں سے پرے (۷) من کے ساتھ موہ کا واسطہ نہ رکھے -

(۳۲۰) راگ بسنت

(۱) کت[1] جائیے رے۔ گھر لاگو رنگ
میرا چت نہ چلے۔ من بھیو رے پنگ[2] } ٹیک

(۲) ایک دِوس من بھئی اُمنگ
گھس چندن چوا بہو سُگندھ
(۳) پوجن چالی برہم ٹھائیں[4]
سو برہم بتایو گورو من ماہیں
(۴) جہاں جائیے تہاں جل پکھان
تو پور[6] رہیو ہے سب سمان
(۵) وید پوران سب دیکھے جوئی
اُہاں تو جائیے جو اِیہاں نہ ہوئی
(۶) ست گورو میں بلہاری تیرا
جن سگل وِکل بھرم کاٹے میرا
(۷) رامانند سوامی رمت برہم
گورو کا شبد کاٹے کوٹ کرم

(۱) کہاں (۲) پنگلا۔ لنگڑا۔ بے کام (۳) رِن (۴) برہم کی جگہ یا طرف پوجنے چلی (۵) پتھر کی مورتی۔ (۶) بھر رہیو ہے (۷) وہاں تب جائیے (۸) یہاں (۹) سب۔ تمام (۱۰) گھبراہٹ۔ بیاکلتا (۱۱) رم رہا ہے

(۳۲۱) راگ دھناسری۔ دمحلہ ۹)
کاہے رے بن کھوجن جائی (ٹیک)

(۱) سرب نواسی سدا الیکھا[1]
تو[2] ہے سنگ رہت سدائی
(۲) پُشپ مدھیہ جیون باس بست ہے
درپن ماہیں جیون چھائی
تیسے ہی ہر بست نرنتر
گھٹ ہی میں کھوجو بھائی
(۳) باہر بھیتر ایکو مانو[3]
یہ گورو گیان بتائی
جن نانک بن آپا چینے
مٹے نہ بھرم کی کائی

(۱) ناقابل بیان۔ یا سمجھ سے دور (۲) تیرے ساتھ (۳) اپنے آپ کو پہچانے بغیر

# خودمستی

## (نجانند)



(۳۲۲) راگ مانڈ تال دادرا

آپ ہیں یار دیکھ کر آئینہ پُرصفا کہ یُوں
مارے خوشی کے کیا کہیں ششدر سا رہ گیا کہ یُوں

رو کے جو التماس کی۔ دِل سے نہ بھُولیو کبھی
پردہ اُٹھا دُوئی مِٹا۔ اُس نے بھُلا دیا کہ یُوں

مَیں نے کہا کہ رنج و غم مِٹتے ہیں کِس طرح کہو!
سِینہ لگا کے سِینے سے مَہ[1] نے بتا دیا کہ یُوں

گرمی ہو اِس بلا کی ہائے پُھنتے ہوں جس سے مرد وزن
اپنی ہی آب و تاب ہے خود ہی ہُوں دیکھتا کہ یُوں

دُنیا و عاقبت بنا۔ واہ وا جو جہل نے کیا
تاروں سا مہر رامؔ نے پل میں اُڑا دیا کہ یُوں

(۱) دِلبر۔ یہاں مُراد دِل کے چین لینے والے آتم دیو (ذاتِ حق) سے ہے۔

(۳۲۳) غزل تال دادرا

ہستی و علم ہوں مستی ہُوں ہنیں نام مرا
کبریائی و خدائی ہے فقط کام مرا
چشم لیلیٰ ہُوں دلِ قیس و دستِ فرہاد
بوسہ دینا ہو تو دے لے ۔ ہے لبِ جام مرا
گوشِ گُل ہُوں رُخِ یوسف دمِ عیسیٰ ۔ سر سرد
تیرے سینے میں بسُوں ہُوں ۔ ہے وُہی دھام مرا
حلق منصور تنِ شمس و علمِ عُلماء
واہ وا بحر ہُوں اور مُلبلہ اِک رام مرا

(۳۲۴) راگ ضلع تال دادرا

کیا پیشوائی باجا ہے انا ہد[1] صدا ہے آج
ویلکم کو کیسی روشنی صمدانیہ[2] ہے آج
چکّر سے اِس جہان کے پھرے اصل گھر کو ہم
فٹ بال سب زمین ہے پاء پر فدا ہے آج
چکّر میں ہے جہاں ۔ میں مرکز ہُوں مہر ساں

(۱) انحد شبد سے مُراد ہے یا اوم کی دُھنی (۲) پاک ۔ صاف ۔ بے نیاز ÷

غلطی سے لوگ کہتے ہیں "سُورج چڑھا ہے آج"
شہزادے کا جلوس ہے اب تختِ ذات پر
ہر ذرہ صدقے جاتا ہے نغمہ سرا ہے آج
ہر برگ و مہر و ماہ کا رقص و سرود ہے
آرام و امن و چین کا طوفان بپا ہے آج
کس شوخ چشم کی ہے یہ آمد کہ نورِ برق
آنکھوں کو پھاڑ پھاڑ کے راہ دیکھتا ہے آج
آتا کرم فشان[1] شہِ ابر[2] دست ہے
بارش کی راہ پانی چھڑکتا خدا ہے آج
جھک جھک سلام کرتا ہے اب چاند عید ہے
اقبال[3] رام[4] رام کا خود ہو رہا ہے آج

(۱) کرپالو۔مہربان (۲) وہ بادشاہ جس کے ہاتھ میں بادل ہو۔یعنی مہربانی کی بارش کرنے والا بادل جس کا ماتحت ہو۔مطلب سُورج (۳) تابعدار۔غلام۔
(۴) سوامی رام کا تخلص۔

(۳۲۵) راگ ضلع۔تال دادرا
گُل کو شمیم آب گہر اور زر کو ہیں

دیتا ہوں جبکہ دیکھوں اُٹھا کر نظر کو میں
شاہوں کو رُعب اور حسینوں کو حُسن و ناز
دیتا بہادری ہوں بلا شیرِ نر کو میں
سورج کو سونا چاند کو چاندی تو دے چکے
پھر بھی طواف کرتے ہیں دیکھوں جدھر کو میں
ابروئے کہکشاں بھی انوکھی کمند ہے
بے قید ہوا اسیر جو دیکھوں اُدھر کو میں
تارے جھمک جھمک کے بُلاتے ہیں رام کو
آنکھوں میں اُنکی رہتا ہوں جاؤں کدھر کو میں

(۳۲۶) راگ بھیروی تال چلپت

یہ ڈر سے مہر آ چمکا اہاہاہا - اہاہاہا! اُدھر مہ بیم سے لپکا اہاہاہا اہاہاہا!
ہوا اٹکھیلیاں کرتی ہے میرے اک اشارہ پر ہے کوڑا موت پر میرا اہاہاہا اہاہاہا!
اکائی ذات میں میری انکھوں رنگ ہیں پیدا مزے کرتا ہوں میں کیا کیا اہاہاہا اہاہاہا
کہوں کیا حال اس دل کا کہ شادی موج مارے ہے ہے اک اُمڈا ہوا دریا اہاہاہا اہاہاہا
یہ جسم رام لے بدگو! تقوّر محض ہے تیرا ہمارا بگڑتا ہے کیا اہاہاہا اہاہاہا

(۳۲۷) غزل-تال پشتو

پیتا ہوں نور ہر دم جامِ سرور پیہم
ہے آسمان پیالہ- وہ شرابِ نور والا } ٹیک

(۱) ہے جی میں اپنے آتا — دوں جو ہے جسکو بھاتا
ہاتھی غلام گھوڑے — زیور زمین- جوڑے
لے جو ہے جسکو بھاتا — مانگے بغیر داتا - پیتا ہوں نور

(۲) ہر قوم کی دعائیں — ہر مت کی التجائیں
آتی ہیں پاس میرے — کیا دیر کیا سویرے
جیسے اڑاتی گائیں — جنگل سے گھر کو آئیں-پیتا ہوں نور

(۳) سب خواہشیں نمازیں — گن کرم اور مرادیں
ہاتھوں میں ہوں پھراتا — دنیا ہوں یوں بناتا
معمار جیسے اینٹیں — ہاتھوں میں ہے گھماتا-پیتا ہوں نور

(۴) دنیا کے سب بکھیڑے — جھگڑے فساد جھیڑے
دل میں نہیں اٹکتے — نہ نگاہ کو بدل سکتے
گویا گلال ہیں یہ — سرمہ مثال ہیں یہ - پیتا ہوں نور

(۵) نیچر کے لاز سارے — احکام ہیں ہمارے
کیا مہر کیا ستارے — ہیں مانتے اشارے

ہیں دست و پا ہر اک کے
مرضی پہ میری چلتے - پیتا ہوں
(۶) کشش ثقل کی قدرت
میری ہے مہر و اُلفت
ہے نگاہ تیز میری
اِک نُور کی اندھیری
بجلی شفق انگارے
سینے کے ہیں شرارے - پیتا ہوں
(۷) میں کھیلتا ہوں ہولی
دُنیا سے گیند گولی
خواہ اس طرف کو پھینکوں
خواہ اُس طرف چلاؤں
پیتا ہوں جام ہر دم
ناچوں مدام دھم دھم
دن رات ہے ترنّم
ہوں شاہِ رام بے غم - پیتا ہوں

(۳۲۸) تال قوّالی

(۱) حبابِ جسم لاکھوں مرمٹے پیدا ہوئے مجھ میں
سدا ہوں بحرِ واحد لہر ہے دھو کا فراواں[1] کا
(۲) میرا سینہ ہے مشرق آفتابِ ذاتِ تاباں کا
طلوعِ صبحِ شادی وا شُدن[2] ہے میرے مژگاں کا
(۳) زُباں اپنی بہارِ عید کا مژدہ سُناتی ہے
دُرِ دنداں[3] کے جگمگانے سے ہُوا عالم چراغاں کا

(۱) کثرت (۲) کھُلنا (۳) سخن سے مُراد ہے *

(۴) سراپا نور پیشانی پہ میری مہ درخشاں ہے
کہ جھوم رہے جبیں سیمیش[۱] پہ گر جائے زمستاں[۲] کا

(۵) خوشی سے جان جامہ میں نہیں پھولی سماتی اب
گاؤن کے بار سے ٹوٹا یہ لو داماں بیاباں کا

(۶) چمن میں دور ہے جاری طرب کا چہچہانے کا
چہکنے میں ہُوا تبدیل شیون مرغ نالاں کا

(۷) نگاہِ مست نے جب رام کی آمد کی سُن پائی
ہے مجمع صید ہونے کو یہاں وحشی غزالاں[۴] کا

(۱) چاندی کی پیشانی۔ مراد برفستان سے ہے (۲) پاروتی سے مراد ہے (۳) کل سطر سے مراد ہے کہ رام ابھی جنگلوں سے اتراکہ اترا (۴) مرگ یہاں جگیاسو سے مراد ہے

**نوٹ**۔ یہ غزل جوشی مٹھ کے نیچے کمارچٹی کے سامنے ایک منار کی بلند چوٹی پر لکھی گئی تھی۔ وہ منار شو کا تھا۔ اِس لئے اِس میں تمام اشارے پہاڑ اور شوجی کیطرف ہیں ٭ چونکہ اِس غزل کا مطلب ذرا مشکل سا ہے۔ اِس لئے اِسے یہاں ذرا کھولکر دیا جاتا ہے ٭

(۱) جو جُدا روپی اجسام لاکھوں مجھ میں پیدا ہو کر مر مٹے۔ لیکن میں ہمیشہ ایک واحد سمندر ہوں۔ اور یہ لہریں یعنے اجسام کا اُٹھنا اور غروب ہونا مجھ میں محض دھوکا ہے ٭

(۲) میرا جو دل ہے وہ مشرق ہے۔ جہاں سے تمام کو روشن کرنیوالا سورج نکلتا ہے۔ اور میری پلکوں کا کھلنا یا کھولنا ہی آنند (سرور) کی صبح (پرباتہ کال) کو چڑھاتا ہے۔ یعنی میرے ہی دیکھنے سے یہ کُل نمودار ہوتا ہے۔

(۳) میری زبان آنند کی بہار کی خوشخبری سُناتی ہے اور موتیوں کے جگمگانے سے یعنی الفاظ رُوپی جو موتی ہیں۔ اُن کے نکلنے سے ایک دیپ مالا کا سمے بندھ جاتا ہے۔ یعنی اندھیرا کافور ہونے لگتا ہے۔ اور علم کے چراغ جلنے لگ پڑتے ہیں۔

(۴) میری چمکیلی پیشانی پر یعنے پربتوں کی چوٹی پر چاند ایسے چمک رہا ہے گویا چاند جیسی چمکیلی پیشانی (برفستان) پہ پاربتی کا ایک جھومر لٹک رہا ہے

(۵) آنند اتنا بڑھ گیا ہے کہ جان بھی اب تن کے اندر سمانے نہیں پاتی (یعنے اندرونی مستی اب رام کو پہاڑوں میں ایک جگہ پر بیٹھنے نہیں دیتی) بلکہ جیسے پھُولوں کے بوجھ سے جنگل کا پلّا ٹُوٹ جاتا کہلاتا ہے۔ اسی طرح رام بھی اب آنند کے از حد بڑھ جانے سے نیچے میدانوں میں ابھی اُترا کہ اُترا (یعنے رام میدانوں میں ابھی پہاڑوں سے اُترا کہ اُترا)

(۶) دُنیا رُوپی باغ میں خوشی کے چہچہانے کا زمانہ جاری ہو رہا ہے (یا رام کے دل رُوپی باغ میں خوشی کی ترنگیں اُٹھ رہی ہیں) جس سے روتے ہُوئے پرندوں کا رونا بھی رام کے درشن سے خوشی (چہچہانے) میں بدل گیا ہے

(۷) میدانوں کے طالبان حق نے جب رام کے نیچے اُتر آنے کی خبر پائی تو جیسے وحشی ہرنوں (مرگوں) کا گروہ پانی کی انتظار میں ٹکٹکی باندھے رہتا ہے۔ ایسے ہی وہ لوگ رام کے انتظار میں ٹکٹکی باندھے منتظر رہنے لگے



(۳۲۹) غزل بطرز انگریزی نظم وہالٹ وہٹمیں

مجھ بحرِ خوشی کی لہروں پر دُنیا کی کشتی رہتی ہے
از سیلِ سُرور دھڑکتی ہے چھاتی اور کشتی بہتی ہے
مجھُ میں! مجھُ میں!! مجھُ میں!!! مجھ میں!!!!

(۱) گُل کِھلتے ہیں۔ گاتے ہیں رو رو بُلبُل۔ کیا ہنستے ہیں نالے ندیاں
رنگِ شفق گُھلتا ہے۔ بادِ صبا چلتی ہے۔ گِرتا ہے چھم چھم باراں
مجھُ میں! مجھ میں!! مجھُ میں!!! مجھ میں!!!!

(۲) کرتے ہیں انجم جگمگ۔ جاتا ہے سُورج دھک دھک بجتے ہیں باغ و بیاباں
بستے ہیں نارن پیرس پجتے ہیں کاشی مکہ۔ بنتے ہیں جنت و رضواں
مجھُ میں! مجھ میں!! مجھُ میں!!! مجھ میں!!!!

اُڑتی ہیں ریلیں پھر پھر۔ بہتی ہیں بوٹیں جھر جھر۔ آتی ہے آندھی سر سر
لڑتی ہیں فوجیں مر مر۔ پھرتے ہیں جوگی در در۔ ہوتی ہے پوجا ہر ہر
مجھُ میں! مجھ میں!! مجھ میں!!! مجھ میں!!!!

(۴) چرخ کا رنگ رسیلا، نیلا نیلا، ہر طرف دمکتا ہے
کیلاس جھلکتا ہے۔ بحر ڈلکتا ہے۔ چاند چمکتا ہے
مجھ میں! مجھ میں!! مجھ میں!!! مجھ میں!!!!
آزادی ہے۔ آزادی ہے۔ آزادی ہے میرے ہاں } قطعہ
گنجایش و جاء سب کے لئے بیحد و پایاں }
(۵) سب وید اور درشن سب مذہب۔ قرآن انجیل اور نرے ٹیکا
بدھ۔ شنکر۔ عیسیٰ اور احمد۔ تھا رہنا سہنا ان سب کا
مجھ میں! مجھ میں!! مجھ میں!!! مجھ میں!!!!
(۶) تھے کپل[1]۔ کناد اور افلاطون[1]۔ اسپنسر۔ کنیٹ[1] اور ہیملٹن[1]
شری رام۔ یدھشٹر۔ اسکندر۔ بکرم۔ قیصر۔ الزبتھ اکبر
مجھ میں! مجھ میں!! مجھ میں!!! مجھ میں!!!!
(۷) میدانِ ابد اور روزِ ازل۔ کل ماضی حال اور مستقبل
چیزوں کا بیجا ردّ و بدل۔ اور تختۂ دہر کا ہے ہل چل
مجھ میں! مجھ میں!! مجھ میں!!! مجھ میں!!!!
(۸) ہوں رشتۂ وحدت در کثرت۔ ہیں علت وصحت اور راحت
ہر عقدہ دریا۔ علم و ہنر۔ حکمت۔ ہر خوبی۔ دولت اور برکت
ہر نعمت۔ عزت۔ اور لذت۔ ہر کشش کا مرکز ہر طاقت

(۱) یہ سب نام ہیں

ہر مطلب ۔ کارن ۔ کارج ۔ سب ۔ کیوں ۔ کس جا ۔ کیسے ۔ کیونکر کب

مجھ میں! مجھ میں!! مجھ میں!!! مجھ میں!!!!

ہُوں آگے پیچھے اُوپر نیچے ۔ ظاہر و باطن میں ہی میں
معشوق اور عاشق ۔ شاعر مضمون ۔ بُلبُل گلشن میں ہی میں } قطعہ

**نوٹ** ۔ یہ نظم اُردو طریقے کی نظم پر نہیں ۔ بلکہ امریکہ کے وہالٹ و ہٹمین (Whalt Whitman) کی انداز پر ہے ۔ اور سوامی جی نے ارادتاً انگریزی طرز کو اُردو نظم میں داخل کیا ہے ۔ تاکہ مست وہالٹ وہٹمین کی انگریزی طرز سے بھی اُردو خواں کچھ لُطف اُٹھائیں ۔ جس لئے اِس نظم کی طرز کو پُوری پُوری طرح سمجھنا ہو وہ کرپا کر کے وہالٹ وہٹمین کی کتاب لیوز اوف گراس (Leaves of Grass) کا مطالعہ کریں ۔

(۳۳۰) غزل تال پشتو

ٹھنڈک بھری ہے دِل میں آنند بہہ رہا ہے
امرت برس رہا ہے ۔ جھم! جھم!! جھم!!!
پھیلی ہے صُبحِ شادی کیا چین کی گھڑی ہے
سُکھ کے چھُٹے پھوّارے فرحت چٹک رہی ہے
کیا نُور کی جھڑی ہے جھم! جھم!! جھم!!!

شبنم کے دل نے چاہا۔ پامال کر دے گُل کو
سب فکر مل کے آئے کہ نڈھال کر دیں دل کو
آیا صبا کا جھونکا وہ صبائے روشنی کا
جھڑتی ہے شبنمِ غم رجھم! رجھم!! رجھم!!!
ڈٹ کر کھڑا ہوں خوف سے خالی جہان میں
تسکینِ دل بھری ہے میرے دل میں جان میں
شونگھیں زمان مکان مرے پاؤں مثلِ سگ
مَیں کیسے آسکوں ہوں قیدِ بیان میں
ٹھنڈک بھری ہے دل میں آنند بہ رہا ہے
امرت برس رہا ہے رجھم! رجھم!! رجھم!!!

**نوٹ** - یہ غزل انگریزی نظم (Drizzle Drizzle) کا مطلب ہے۔

(۱۳۳) راگ کولسنبہ تال تین یا غزل تال قوالی

(۱) جب امڈا دریا الفت کا ہر چار طرف آبادی ہے
ہر رات نئی اِک شادی ہے ہر روز مبارکبادی ہے
خوش خندہ ہے رنگیں گُل کا خوش شادی شاد مرادی ہے
بن سورج آپ درخشاں ہے خود جنگل ہے خود وادی ہے

نت راحت ہے نت فرحت ہے نت رنگ نئے آزادی ہے

(۲) ہر رگ ریشے میں ہر مو میں امرت بھر بھر بھرپور ہوا
سب کلفت دوری دور ہوئی من شادی مرگ سے چور ہوا
ہر برگ بدھائیاں دیتا ہے ہر ذرہ ذرہ طور[2] ہوا
جو ہے سو ہے اپنا مظہر خواہ آبی ناری بادی ہے
کیا ٹھنڈک ہے کیا راحت ہے کیا شادی ہے آزادی ہے

(۳) رم جھم رم جھم آنسو برسیں۔ یہ ابر بہاریں دیتا ہے
کیا خوب مزے کی بارش ہیں وہ لطف وصل کا لیتا ہے
کشتی موجوں میں ڈوبے ہے بدمست اُسے کب کھیتا ہے
یہ غرقابی ہے جی اُٹھنا مت مجھکو اُف بربادی ہے
کیا ٹھنڈک ہے کیا راحت ہے کیا شادی ہے آزادی ہے

(۴) ماتم رنجوری بیماری۔غلطی۔کمزوری ناداری
ٹھوکر اونچا نیچا محنت جاتی ہے ان پر جاں واری
ان سب کی مددوں کے باعث چشمہ مستی کا ہے جاری
گم شیر کہ شیریں طوفاں میں کوہ اور تیشہ فرہادی ہے
کیا ٹھنڈک ہے کیا راحت ہے کیا شادی ہے آزادی ہے

(۱) مبارکبادی (۲) کوہِ طور سے مراد ہے۔ جہاں حضرت موسیٰ کو نورِ خدا کا انکشاف ہوا۔

(۵) اِس مرنے میں کیا لذّت ہے جس مُنہ کو چاٹ گئے۔ اِسکی
ٹھوکر ہے شاہنشاہی پر سب نعمت دولت ہو پھیکی
مے چاہیئے ؟ دِل مردے پھُونکو اور آگ جلاؤ بھٹّی کی
کیا سُستا بادہ بِکتا ہے "لے لو"! کا شور منادی ہے
کیا راحت ہے کیا ٹھنڈک ہے کیا شادی کیا آزادی ہے

(۶) عِلّت معلُول میں مت ڈُوبو سب کارن کارج تُم ہی ہو
تُم ہی دفتر سے خارج ہو۔ اور لیتے چارج تُم ہی ہو
تُم ہی مصرُوف بنے بیٹھے ہو۔ ہوتے ہارج تُم ہی ہو
تُو داور[1] ہے تو وُکلا ہے تو پاپی تو فریادی ہے
نت راحت ہے نِت فرحت ہے نت رنگ نئی آزادی ہے

(۷) دِن شب کا جھگڑا نہ دیکھا گوء سورج کا رچنا سر ہے
جب کھُلتی دیدۂ روشن ہے ہنگامۂ خواب کہاں پھر ہے
آنند سُرور سمندر ہے۔ جس کا آغاز نہ آخر ہے
سب رام پسارا دُنیا کا جادُوگر کی اُستادی ہے
نت راحت ہے نِت فرحت ہے نت رنگ نئی آزادی ہے

(۱) جج۔ منصف +

# یمنوتری

اِس بلندی پر ماش کی دال نہیں گلتی - نہ دُنیا کی دال ہی گلتی ہے نہایت گرم گرم چشمہ سار - قُدرتی لالہ زار - آبشاروں کی بہار - چمکدار چاندی کو شرمانے والے سفید دُودھیا (جھاگ پھین) اور اُنکے نیچے آکاش کی رنگت کو لجانے والا جمنا راج کا گات پات بات میں کشمیر کو مات کرتے ہیں - آبشار تو ترنگِ بیخودی میں نرتیہ (ناچ) کرتے ہیں - جمنا رانی ساز بجا رہی ہے - رام شہنشاہ گا رہا ہے -

## (۳۴۲) غزل تال قوالی

ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے (ٹیک)

اب دیون کے گھر شادی ہے لو رام کا درشن پایا ہے
پاکو باں ناچتے آتے ہیں - ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے
خوش خورم مِل مِل گاتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے - ہِپ ہِپ ہُرّے
ہے منگل ساز بجاتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے - ہِپ ہِپ ہُرّے
سب خواہش مطلب حاصل ہیں سب خُوبوں سے مَیں واصل ہوں
کیوں ہمسے بھید چھپاتے ہیں - ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے
ہر اِک کا انتر آتم ہوں - مَیں سب کا آقا صاحب ہوں
مجھ پائے دُکھڑے جاتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے

سب آنکھوں میں مَیں دیکھوں ہُوں سب کانوں میں مَیں سُنتا ہُوں
دِل برکت مجھ سے پاتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے
گہ عِشوہ سیمیں بَر کا ہُوں گہ نعرہ شیرِ ببر کا ہُوں
ہم کیا کیا سوانگ بناتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے
مَیں کرشن بنا مَیں کنس بنا مَیں رام بنا مَیں راون تھا
ہاں وید اب قسمیں کھاتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے
مَیں انتریامی ساکن ہُوں۔ ہر پُتلی ناچ نچاتا ہُوں
ہم سُوتر تار ہلاتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے
سب رِشیوں کے آئینۂ دِل میں میرا نُور درخشاں تھا
مُنہ ہی سے شاعر لاتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے
مَیں خالق مالک داتا ہُوں۔ چشمک[۲] سے دہر بناتا ہُوں
کیا نقشے رنگ جماتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے۔ ہِپ ہِپ ہُرّے
اِک کُن[۳] سے دُنیا پیدا کر اس مندر میں خود رہتا ہُوں
ہم تنہا شہر بساتے ہیں ہِپ ہِپ ہُرّے ہِپ ہِپ ہُرّے
وُہ مِصری ہُوں جسکے باعث دُنیا کی عِشرت شیریں ہے

(۱) چاندی جیسی خوبصورت نازنین کا نخرہ۔ (۲) آنکھ کی پلک میں۔
(۳) حُکم۔ یعنی وہ حُکم جو پیدائش دُنیا سے پہلے دیا گیا تھا۔

گُل مجھ سے رنگ سجاتے ہیں ہپ ہپ ہُرّے ہپ ہپ ہُرّے
مسجُود[1] ہُوں قبلہ کعبہ ہُوں معبُود اذاں[2] ناقُوس[3] کا ہُوں
سب مجھ کو کوک بُلاتے ہیں ہپ ہپ ہُرّے ہپ ہپ ہُرّے
کُل عالَم میرا سایہ ہے۔ ہر آن بدلتا آیا ہے
ظِلّ[4] قامت[5] گِرد گھُماتے ہیں ہپ ہپ ہُرّے ہپ ہپ ہُرّے
یہ جگت ہماری کِرنیں ہیں۔ پھیلیں ہر سُو مجھ مرکز سے
شاں بُوقلموں[6] دِکھلاتے ہیں ہپ ہپ ہُرّے ہپ ہپ ہُرّے
مَیں ہستی سب اشیا کی ہُوں۔ مَیں جان ملائک کُل کی ہُوں
مجھ بِن بے جُود کہاتے ہیں ہپ ہپ ہُرّے ہپ ہپ ہُرّے
بیجانوں میں ہم سوتے ہیں۔ حیوان میں چلتے پھرتے ہیں
اِنسان میں نِیند جگاتے ہیں ہپ ہپ ہُرّے ہپ ہپ ہُرّے
سنسار تجلّی ہے میری۔ سب اندر باہر مَیں ہی ہُوں
ہم کیا شعلے بھڑکاتے ہیں۔ ہپ ہپ ہُرّے ہپ ہپ ہُرّے
جادُوگر ہُوں جادُو ہُوں خود۔ اور آپ تماشا ہیں مَیں ہُوں
ہم جادُو کھیل رچاتے ہیں ہپ ہپ ہُرّے ہپ ہپ ہُرّے

(۱) قابلِ پرستش۔ پُوجا کیا ہُوا (۲) بانگ (۳) شنکھ (۴) سایہ (۵) قد کے گِرد (۶) طرح طرح کے ۔

ہے مست پڑا مہما میں اپنی۔ کچھ بھی غیر از رام نہیں
سب کلپت دھوم مچاتے ہیں ہپ ہپ ہرّے ہپ ہپ ہرّے

**نوٹ**۔ ینوتری مندر میں یہ نظم لکھی گئی تھی۔ اِس لئے پہلے اُس مقام کا ذکر کیا گیا۔ پھر اپنی اندرونی حالت کو بذریعۂ نظم ظاہر کیا گیا ہے۔ اب رام وہاں اپنی طرزِ رہائش بیان فرمانے لگے ہیں۔

دیوانگی کو دِن دُونی رات چوگنی ترّقی ہے "دیوانہ را ہُوئے بس ست" والا حال ہے۔ قالبِ عنصری کا کچھ پتہ نہیں۔

**خوراک**۔ پھلاہار جو جمنا رانی اپنے ہاتھ سے پکا دیتی ہے۔ یعنی گرم کُنڈ میں خود تیار کر دیتی ہے +

**سنان**۔ کبھی سَو سَو فیٹ کی بلندی سے گِرنے والے آبشاروں کے نیچے سنان کی مَوج لُوٹی جاتی ہے۔ کبھی صدیوں کی جمی ہُوئی برف سے تازہ تازہ نکل کر جو جمنا جی آتی ہے۔ اُس میں نہانے کا لُطف اُٹھایا جاتا ہے۔ اور کبھی کُنڈوں کے تتّے پانی میں شہنشاہ سلامت غُسل فرماتے ہیں +

**چلنا پھرنا**۔ سب جگہ بالکُل ننگے بدن سے ہوتا ہے + **رام شہنشاہ**



# مبارکبادی

(۳۳۴) راگ کھماچ تال دادرا

چلنا صبا کا ٹھم ٹھمک لاتا پیامِ یار ہے
ٹک آنکھ کب لگنے ملی تیرِ نگہ تیّار ہے

ہوش و خرد سے اتفاقاً آنکھ گر دو چار ہے
بس یار کی پھر چھیڑ خانی کا گرم بازار ہے

معلوم ہوتا ہے ہمیں مطلب کا ہمسے پیار ہے
سختی سے کیوں چھینے ہے دل کیا یوں ہمیں انکار ہے

لکھنے کی نے پڑھنے کی فرصت کام کی نے کلج کی
ہم کو نکما کر دیا وہ آپ تو بیکار ہے

پہرہ محبت کا جو آئے ہم بغل ہوتا ہے وہ
غصہ طبیعت کا نکالیں رو برو دلدار ہے

سونے پہ حاضر خواب میں - جاگے پہ خاک و آب ہے
ہنسنے میں ہنس ملتا ہے دل - رونا ہے لُولُو بار ہے

گہہ[1] برق وش خنداں بنا - گہہ ابر تر گریاں بنا
ہر صورت و ہر رنگ میں پیدا ابت[3] عیار ہے

(۱) کبھی - خواہ (۲) مانند بجلی کے (۳) جس سے یار کا اندازہ لگایا جائے یا اپنے پیارے کے انکشاف کی معیار -

دولت غنیمت جان دردِ عشق کی مت کھو اُسے
مال و متاع گھر بار۔ صدقے مُبارک نار ہے

منظور نالائق کو ہوتا ہے علاجِ دردِ عشق
جب عشق ہی معشوق ہو کیا صحت میں بیار ہے

کیا انتظار و کیا مُصیبت کیا بلا کیا خارِ دشت
شُعلہ مبارک جب بھڑک اُٹھا تو سب گلنار ہے

دولت نہیں طاقت نہیں تعلیم نے تکریم نے
شاہِ[1] غنی کو تو فقط عرفانِ حق درکار ہے

عُمروں کی اُمیدیں اُڑا۔ چھوٹی بڑی سب خواہشیں
دیدار کا بیجے مزا۔ جب اُڑ گئی دیوار ہے

منصُور سے پُوچھی کسی نے کوچۂ[2] جاناں کی راہ
کھُب صاف دِل میں راہ بتلاتی زُبانِ دار[3] ہے

اِس جسم سے جاں کُود کر دریائے وحدت میں پڑی
کرلیں ضیافت[4] جانور تو وہ پڑا مُردار ہے

تشریف لاتا ہے جنُوں۔ چشم و سر و دِل فرشِ راہ
پہلو میں مت رکھنا خِرد[5] کو۔ رانڈ یہ بدکار ہے

(۱) سخی دِل یا بے پرواہ بادشاہ (۲) پیارے کے کوچہ کا رستہ (۳) سُولی کی نوک سے مُراد ہے

(۴) ضیافت (۵) عقل ۔

پلا چھٹا اس جسم سے سر سے ٹلی اپنی بلا
وَیلکم اے تیغ خوں چکاں ۱ کیا مرگ لذت دار ہے

خوش ہو کے کرنا کام ہے نوکر مرا چاکر مرا
ہو رام بیٹھا بادشہ ہشیار خدمتگار ہے

سوتا نہیں یہ رات دن۔ کیا اُڑ گئی دیدوں سے نیند
غفلت نہیں دم بھر اسے یہ ہر گھڑی بیدار ہے

نوکر مرا یہ کون ہے؟ آقا ہوں اس کا کون رام
خادم ہوں میں یا بادشہ؟ یہ کیا عجب اسرار ہے

واحد مجرد لاشریک و غیر ثانی بے بدل
آقا کہاں؟ خادم کہاں؟ یہ کیا لغو گفتار ہے

تنہا ستم تنہا ستم۔ در بحر و بر یکتا ستم
نطق و زباں کا رام تک آپہنچنا دشوار ہے

اے بادشاہانِ جہاں۔ وے انجم ہفت آسماں
تم سب پہ ہوں میں حکمراں سب سے بڑی سرکار ہے

جادو نگاہِ یار ہوں۔ نشۂ لب میگوں ہوں میں
آبِ حیاتِ رخ ہوں میں۔ ابرو میری تلوار ہے

(۱) خون پینے والی تلوار ۔

یہ کاکُلِ ظُلماتِ مایا پیچ پیچاں ہے و لے
سیدھے کو جلوۂ رام ہے اُلٹے کو ڈستا مار ہے

(۱) مایا کی کالی زُلفیں (۲) سانپ۔ یُوں رام لفظ کو اُلٹ کر دیا جائے تو مار ہی لفظ نکلتا ہے ÷



**نوٹ** اماوس کی رات ایک بجے گپھا کے سامنے گنگی نے نرم بستر (ریگ کا) بچھا دیا ہے۔ رام بادشاہ لیٹ رہا ہے۔ گنگی چرنوں کو چھُوتی بہ رہی ہے۔

(پچ) پچھا تے چڑھن شکھا لڑا ہے گھُٹ ساہ اِکو چھال مار دیئی
نرد پریم وی کھیڈنی کھری اوکھی یرس ترس بازی جان ہار دیئی
سارا چاڑھ پیالڑے مست رہنا۔ دین دُنی دی مرض وسار دیئی

(۳۳۴)

راگ اساوری تال جھپ یا راگ بھیروی تال کیروا

(۱) بچھڑتی دُلہن وطن سے ہے جب۔ کھڑے ہیں روم اور گلا رُکے ہے
کہ پھر نہ آنے کی ہے کوئی ڈھب۔ کھڑے ہیں روم اور گلا رُکے ہے
(۲) یہ دین و دُنیا تمہیں مُبارک۔ ہمارا دُلہا ہمیں سلامت
پہ یاد رکھنا یہ آخری چھپ۔ کھڑے ہیں روم اور گلا رُکے ہے
(۳) ہے موت دُنیا میں بس غنیمت۔ خرید و راحت کو موت کے بھاؤ

نہ کرنا چُوں تک یہی ہے مذہب۔ کھڑے ہیں رومؔ اور گلاڑ کے ہے

(۴) جیسے ہو سمجھے کہ جاگرت ہے۔ یہ خوابِ غفلت ہے سخت اَے جان
کلورو فارم ہیں سب مطالب۔ کھڑے ہیں رومؔ اور گلاڑ کے ہے

(۵) ٹھگوں کو کپڑے اُتار دیدو۔ لُٹادو اسباب و مال و زر سب
خوشی سے گردن پہ تیغ دھر تب۔ کھڑے ہیں رومؔ اور گلاڑ کے ہے

(۶) جو آرزو کو ہیں دل میں رکھتے۔ ہیں بوسہ دیوانہ سگ کو دیتے
یہ پھُوہڑ قسمت کو دیکھ جب کب۔ کھڑے ہیں رومؔ اور گلاڑ کے ہے

(۷) کہا جو اُسنے "اڑادو ٹکڑے جگر کے ٹکڑوں کے پیارے ارجن!"
یہ شمن کے ناداں کے خشک ہیں لب۔ کھڑے ہیں رومؔ اور گلاڑ کے ہے

(۸) لہُو کا دریا جو چیرتے ہیں۔ ہیں تخت پاتے وہی حقیقی
تعلقوں کو جلا بھی دو سب کھڑے ہیں رومؔ اور گلاڑ کے ہے۔

(۹) ہے رات کالی۔ گھٹا بھیانک۔ غضب دِرندے ہیں وائے جنگل
اکیلا روتا ہے طفل یارب۔ کھڑے ہیں رومؔ اور گلاڑ کے ہے

(۱۰) گُلوں کے بستر پہ خواب ایسا کہ دِل میں دِیدوں میں خار بھر دے
ہے سینہ کیوں ہاتھ سے گیا دب۔ کھڑے ہیں رومؔ اور گلاڑ کے ہے

(۱۱) "نہ باقی چھوڑینگے عِلم کوئی" تھے اِس ارادے سے جمکے بیٹھے
ہے پچھلا لکھا پڑھا بھی غائب۔ کھڑے ہیں رومؔ اور گلاڑ کے ہے

(۱۲) ہے بیٹھا پٹھوں میں، کچا پارہ - رہی نہ ہلنے کی تاب و طاقت
نہ اثر کرتا ہے، نیشِ عقرب[1] کھڑے ہیں روم اور گلا رکے ہے

(۱۳) پیئے نگاہوں کے جام رچ کر نہ سر کی سُدھ بُدھ رہی نہ تن کی
نہ دن ہی سوجھے ہے اب تو نے شب کھڑے ہیں روم اور گلا رکے ہے

(۱۴) حواسِ خمسہ کے بند تھے در، کدھر سے قابض ہُوا ہے آکر
بلا کا نشہ ستم تعجب، کھڑے ہیں روم اور گلا رکے ہے

(۱۵) یہ کیسی آندھی ہے جوشِ مستی کی، کیسا طوفان سرور کا ہے
رہی زمیں مہ نہ مہر و کوکب، کھڑے ہیں روم اور گلا رکے ہے

(۱۶) پھنسیں من کے مندر میں رقص کرتیں طرح طرح کی سبھی خواہشیں مل
چراغِ خانہ سے جل گیا سب، کھڑے ہیں روم اور گلا رکے ہے

(۱۷) ہے چور چوپٹ یہ کھیل دُنیا، لپیٹ گنگا میں اسکو پھینکا
مرا ہے فیلہ، اُڑا ہے اشہب[2]، کھڑے ہیں روم اور گلا رکے ہے

(۱۸) پڑا ہے چھاپا پہ دھر کے چھاپا، کہاں کی دُوئی کہاں کی وحدت
ہے کسکو طاقت بیان کی اب، کھڑے ہیں روم اور گلا رکے ہے

(۱۹) یہ جسمِ فرضی کی موت کا اب مزا سمیٹے نہیں سمٹتا
اُٹھانا دوبھر ہے وہمِ قالب، کھڑے ہیں روم اور گلا رکے ہے

(۲۰) کلیجے ٹھنڈک ہے، جی میں فرحت بھرا ہے شادی سے سینہ رام

(۱) بچھو کا ڈنگ (۲) گھوڑا

ہیں بین امرت سے پُر لبالب۔کھڑے ہیں روم اور گلا ڑکے ہے۔

**نوٹ** ۔ مذکورہ بالا ہر دو غزلیں سوامی جی سے اُن دنوں لکھی گئی تھیں جب وُہ ٹیہڑی قصبہ سے تقریبًا پانچ میل کے فاصلہ پر ایک گودی سرائے کی گپھا (کندرا) میں جاکر بالکل ایکانت رہے تھے۔اور بالکل مست و مدہوش کئی گھنٹے بر لب گنگ بلا کچھ کھائے پڑے رہے تھے اور جب ذرا ہوش آئی تو غزلیات کا بہاؤ شروع ہوگیا۔

(۳۳۵) غزل بھیروی۔تال پشتو

کیسے رنگ لاگے خُوب بھاگ جاگے

ہر[1] گئی سب بھُوکھ اور ننگ میری

چُوڑے ساپنچ سُروپ کے چڑھے ہم کو

ٹُوٹ پڑی جب کانچ کی وَنگ میری

تاروں سنگ آکاش میں چمکتی ہے

بِن ڈور اب اُڑی پتنگ میری

جھڑی نُور کی برسنے لگی زوروں

چند[2] سُور ہیں ایک ترنگ میری

(۱) چھینی گئی۔اُڑ گئی (۲) سُورج۔چاند

(۳۳۶) غزل قوالی

بٹھاکر آپ پہلو میں ہمیں آنکھیں دکھاتا ہے
سُنا بیٹھیں گے ہم سچی فقیروں کو سناتا ہے
ارے دُنیا کے باشندو! ڈرو مت ہم کو چھوڑو
یہ سِتیریں رُو تو مصری ہے بھویں ناحق چڑھاتا ہے
یہ سلوٹ ڈالنا چہرے پہ گنگاجی سے سیکھا ہے
ہے اندر سے مہا شیتل یہ اوپر سے ڈراتا ہے
بناوٹ کی جبیں پُرچیں ہے اُلفت سے لبالب دِل
بناوٹ چالبازی سے یہ کیوں بھرّے میں لاتا ہے
اگر ہے ذرّہ ذرّہ میں بلکہ لاکھویں جُزو میں
تو جُزو کُل بھی سب وُہ ہے دِگر جھٹ اُڑ ہی جاتا ہے
نگاہِ غور رکھ قائم ذرا برُقع کو ہٹا کے جا
یہ بُرقع صاف اُڑتا ہے وہ پیارا نظر آتا ہے
تلاطم نیر بحر حُسن و خُوبی ہے اہا ہا ہا
حواس و ہوش کی کشتی کو دم بھر میں بہاتا ہے
حسینوں! حُسن و خُوبی سے مری زُلفِ سیاہ کا ظلّ
عبث سایہ پرستوں کا پڑا دِل تلملاتا ہے

اے شہرت! ارے رُسوائی!! ارے تُہمت ارے عظمت!
مرو لڑ لڑ کے تُم - اب رام تو پلّہ چھوڑ آتا ہے

(۳۳۷) غزل کیروا

واہ وا کا مان رے نوکر میرا
گھنگھڑ سیانا رے نوکر میرا (ٹیک)

خدمت کردیاں کدے نہ ڈردا
روزِ اول نوں سیوا کردا

نوں نوں دے وچ رہندا بردا
ہر شئے سمانا رے نوکر میرا واہ وا...

جا رمولا مولا پن چھڈ وا
نوکر نخرے ٹخرے پھڑ دا

پھر بھی ٹہل اوہ پوری کردا
ہر ناچ نچانا رے نوکر میرا واہ وا...

بادشاہی چھڈ اردل ملّی
پر ایہ شاہ کولوں کر چلّی

نوکر نوں اٹھ چوری جھلّی
ہائے بھیا رانا رے - نوکر میرا واہ وا

بے سمجھی دا جھگڑا پایا
نوکر توں اعتبار اٹھایا

وچ دلیلاں وقت گنوایا
وِیتّے غضب نشانا رے نوکر میرا واہ وا...

لایا اپنے گھر وچ ڈیرا
رام اکیلا سورج جیہڑا

نور جلال ہے نوکر میرا
دِگر نہ جانا رے نوکر میرا واہ وا...

(۳۳۸) راگ شنکر ابھرن - تال دھمالی

ہیں اِک پاگل پن درکار (ٹیک)

عقل نقل نہیں چاہیئے ہمکو پاگل پن درکار - ہمیں اک پاگل پن درکار
چھوڑ پواڑے جھگڑے سارے غوطہ وحدت اندر مار - ہمیں اک پاگل......
لاکھ اپاؤ کرلے پیارے - کدی نہ ملسی یار - ہمیں اک......
بیخود ہو جلد دیکھ تماشا - آپے خود دلدار - ہمیں اک......

(۳۳۹) لاؤنی - تال وقالی -

(۱) کوئی حال مست کوئی مال مست کوئی طوطی مینا سوئے ہیں
کوئی کھان مست پہران مست کوئی راگ راگنی ڈوہے ہیں
کوئی عمل مست کوئی رمل مست کوئی شطرنج چوپٹ جوئے ہیں
اک خود مستی بن اور مست سب پڑے اودیا کوئے ہیں
(۲) کوئی عقل مست کوئی شکل مست کوئی چنچلتائی ہانسی ہیں
کوئی وید مست کتیب مست کوئی مکے میں کوئی کاشی میں
کوئی گرام مست کوئی دھام مست کوئی سیوک میں کوئی داسی ہیں
اک خود مستی بن اور مست سب بندھے اودیا پھانسی میں
(۳) کوئی پاٹھ مست کوئی ٹھاٹھ مست کوئی بھیروں میں کوئی کالی ہیں
کوئی گرنتھ مست کوئی پنتھ مست کوئی شویت پیت رنگ لالی ہیں

(۱) مصرع یعنی قافیہ بندی سے مراد ہے (۲) سفید - زرد -

کوئی کام مست کوئی خام مست کوئی پُورن ہیں کوئی خالی ہیں
اک خودمستی بن اور مست سب بندھے اودیا جالی ہیں
(۴) کوئی ہاٹ مست کوئی گھاٹ مست کوئی بَن پربت اُجاڑا ہیں
کوئی ذات مست کوئی پات مست کوئی تات بھرات[۱] سُت دارا ہیں
کوئی کرم مست کوئی دھرم مست کوئی مسجد ٹھاکر دوارہ ہیں
اک خودمستی بن اور مست سب بہے اودیا دھارا ہیں
(۵) کوئی ساک[۲] مست کوئی خاک مست کوئی خاصے ہیں کوئی ململ ہیں
کوئی یوگ مست کوئی بھوگ مست کوئی اِستھتی ہیں کوئی چلچل ہیں
کوئی رِدّھی مست کوئی سِدّھی مست کوئی لین دین کی کل کل ہیں
اِک خودمستی بن اور مست سب پھنسے اودیا دلدل ہیں
(۶) کوئی اُردھ[۳] مست کوئی ادھ[۴] مست کوئی باہر ہیں کوئی اندر ہیں
کوئی دیش مست بدیش مست کوئی اوشد ہیں کوئی منتر ہیں
کوئی آپ مست کوئی تاپ مست کوئی ناٹک چیٹک تنتر ہیں
اک خودمستی بن اور مست سب پھنسے اودیا جنتر ہیں
کوئی شُشٹ مست کوئی تُشٹ مست کوئی دِیرگ ہیں کوئی چھوٹے ہیں
کوئی گُپھا مست کوئی سُفا مست کوئی ٹوٹنے ہیں کوئی لوٹے ہیں

(۱) باپ بیٹا بیوی وغیرہ (۲) رشتہ داری (۳) اُوپر (۴) نیچے۔

کوئی گیان مست کوئی دھیان مست کوئی اصلی ہیں کوئی کھوٹے ہیں
اک خودمستی بن اور مست سب رہے ادّو یا ٹوٹے ہیں

(۳۴۰) راگ جھنجوٹی۔تال تین

"آ" دے مقام اُتّے آ میرے پیاریا! (ٹیک)

پاءگل اصلی پاگل ہو جا۔ مست الست صفا میرے پیاریا! (ٹیک)
ظاہر صورت دولا مولا ۔ باطن خاص خدا میرے پیاریا! آدے
پُستک پوتھی ٹُٹ گنگا وچ۔ دم دم الکھ جگا میرے پیاریا! آدے
سیلی ٹوپی لاوے سر توں۔ رُنڈ مُنڈ ہو جا میرے پیاریا! آدے
عزت پھوکی پھوک دنیا دی۔ اک دھتورا کھا میرے پیاریا! آدے
جھگڑے جھیڑے فیصل رندا۔ لیکھا پاک چُکا میرے پیاریا! آدے
لڑکا بغل ڈھنڈورا کیہا ۔ ڈھونڈن کتّے نہ جا میرے پیاریا! آدے
تیری بُکل وچ پیارا بیٹھے۔ کھول تنی گل لا میرے پیاریا! آدے
آپے بھُل بھُلاویں آپے۔ آپے بنے خدا میرے پیاریا! آدے
پردے پھاڑ دوئی دے سارے۔ اکّو اک دکھا میرے پیاریا! آدے

(۱) رمز۔ بھید یا بات۔ (۲) پھینک (۳) گانتی۔ مالہ۔ یا کپڑا جو سر میں باندھا جاتا ہے۔ یا گلے میں لٹکائی جاتی ہے۔ (۴) اُتار دے (۵) بغل میں (۶) گلے میں ۔

(۱۴۳) راگ بھیروی۔ تال دادرا

گر ہم نے دل صنم کو دیا پھر کسی کو کیا
افلاس چھوڑ کُفر لیا پھر کسی کو کیا
ہم نے تو اپنا آپ گریباں کیا ہے چاک
آپ ہی سیا سیا نہ سیا پھر کسی کو کیا
یہ تو زندگانی میاں مثل حباب ہے
گو خِضر لاکھ برس جیا پھر کسی کو کیا
دُنیا میں ہمنے آکے بھلا یا بُرا کیا
جو کچھ کیا سو ہم نے کیا پھر کسی کو کیا

(۳۴۲) راگ مانڈ۔ تال دھمالی

بھلا ہُوا ہر بِسرو سر سے ٹلی بلا
جگ سے چھوں نہ کر چھوں آر سے چھوں نہ رام
رام مرے تو ہم مرے نہیں مرے بلا
حد ٹپے سو اولیا۔ بیحد ٹپے سو پیر
حد بیحد کر دے سب گئے بیحد گیانہ کو
من ایسو نرمل بھیو۔ جیسے گنگا نیر

جیسے تھے ویسے بھئے اب کچھ کہا نہ جاء
رام سدا ہمکو بھجے ہم پاویں بسرام
ست پُرشوں کا بالکا مرے نہ مارا جاء
حد بیحد دونوں ٹپے۔ تا کا نام فقیر
حد بیحد میدان ہیں رہیو کبیر آسوئے
پیچھے پیچھے ہر پھرے کہت کبیر کبیر

(۱) اِنند (۲) دل (۳) شُدھ۔ پاک۔ شفاف ؛

(۳۴۳) راگ ضلع۔ تال دادرا

بازیچۂ اطفال ہے دنیا مرے آگے
ہوتا ہے شب و روز تماشا مرے آگے

اک کھیل ہے اورنگ سلیماں مرے نزدیک
اک بات ہے اعجاز[1] مسیحا مرے آگے

جز نام نہیں صورتِ عالم مرے نزدیک
جز وہم نہیں ہستئ اشیا مرے آگے

ہوتا ہے نہاں خاک میں صحرا مرے ہوتے
گھستا ہے جبیں[2] خاک پہ دریا مرے آگے

(۱) معجزے۔ کرامات (۲) ماتھا۔ پیشانی ✣

(۳۴۴) راگ ضلع تال دادرا

پھینکے فلک کو تارے سب بخش دوں گا میں
بھر بھر کے مٹھی ہیرے اب بخش دوں گا میں
سورج کو گرمی۔ چاند کو ٹھنڈک۔ گھر کو آب
یوں موج اپنی آئی سب بخش دوں گا میں
ہے جی میں اپنے آنا۔ اک لوٹ ہی مچاؤں
مانگے بغیر یارو! سب بخش دوں گا میں
گالی گلوچ جھڑکی طعنے کروں معاف
بولی ٹھٹھولی دھمکی سب بخش دوں گا میں
تعریف سے پرے ہوں۔ عیبوں سے ہیں بری ہوں۔

حمد و ثنا دُعا بھی سب بخش دُوں گا میں

واحد ہُوں ذاتِ مُطلق - یاں امتیاز کیسی
اَوصاف کو لُٹا دوں - سب بخش دُوں گا میں

صحرائے بیکراں ہُوں - دریا ہُوں بے کنار
بُو غیر کی نہ چھوڑوں سب بخش دُونگا میں

دِل نذر میری کردو - ہُوں شاہِ بے نیاز
کون و مکاں زماں زر سب بخش دُونگا میں

جھگڑے فضُول قضیئے اچھّے بُرے خیال
جُوں اوس جھٹ اُڑا دُوں - سب بخش دُونگا میں

موجود کچھ نہیں ہے میرے سوا یہاں
وہم دُوئی - گمانِ شک - سب بخش دُونگا میں

عقل و قیاس - جسم و جان - مال و دوستاں -
کر رام پر نثار یہ سب بخش دُوں گا میں

(۳۴۵) سوّیا راگ دھناسری

| | |
|---|---|
| سب شاہوں کا شاہ ہیں میرا شاہ نہ کوئی | سب دیوں کا دیو ہیں میرا دیو نہ ہوئی |
| چاکر سب پر ہے مرا کیا سُلطان امیر | پتہ مجھ بِن نہ ہلے آندھی میری اسیر |

(۳۴۶) لاؤنی سویّا

شُدھ سچدانند برہم ہُوں اَجر اَمر اَج انباشی
جاسُ گیان سے موکھش ہو جاوے کٹجاوے یم کی پھانسی
اناوی برہم اَدویت دویت کا جاہیں نام و نشان نہیں
اکھنڈ سدا سکھ جا کا کوئی آد۔ مدھ اوسان نہیں
نرگُن نروِ کلپ نر اُپمان جا کی کوئی شان نہیں
نروکار نرو یو مایا کا جاہیں رنچک بھان نہیں
یہی برہم ہُوں منن نرنتر کریں موکھش رہت سنیّاسی
شُدّھ سچدانند برہم ہُوں۔ اَجر اَمر آج انباشی
سرب دیشی ہُوں برہم ہمارا ایک جگہ استھان نہیں
رما ہُوں سب ہیں مجھ سے کوئی بھن وستو انسان نہیں
دیکھ وچارو سوائے برہم کے ہُوا کبھی کچھ آن نہیں
کبھی نہ چھوٹے پھر دُکھ سے جیسے برہم کا گیان نہیں
برہم گیان ہو جسے اُسے نہیں پڑے بھوگنی چوراسی
شُدھ سچدانند برہم ہُوں اَجر اَمر اَج انباشی

(۱) نہ گھٹنے یا مُرجھانے والا (۲) نہ مرنے والا (۳) نہ پیدا ہونے والا (۴) جس (۵) جہاں (۶) آخر۔ ختم (۷) مقیم (۸) جدا۔ الگ (۹) چوراسی لاکھ یُونی

ادرِشٹ[10] اگوچر[11] سدا ورِشٹ ہیں۔ جا کا کوئی آکار نہیں
نیتی[12] نیتی کہہ نگم رکھیشو پاتے جس کا پار نہیں
آنکھ برہم بیو جان جگت نہیں کار نہیں کوئی یار نہیں
آنکھ کھول دِل کی ٹک پیارے۔ کون طرف گلزار نہیں
ستیہ رُوپ آنند راشی ہُوں کہیں جیسے گھٹ گھٹ باسی
شُدّھ سچدانند برہم ہُوں۔ اجر۔ امر۔ آج انباشی

(۱۰) ناممکن الدید (۱۱) گذر حواس کے ناممکن یا ناقابل فہم و رسائی حواس (۱۲) یہ نہیں یہ نہیں یا نفی و اثبات کا طریقہ ٭

(۳۴۷) راگنی جے جے ونتی۔ راگ امن کلیان تال چلنت

تمام دُنیا ہے کھیل میرا میں کھیل سب کو کھلا رہا ہُوں
کسی کو بیخود بنا رہا ہُوں کسی کو غم میں رُلا رہا ہُوں
عبث ہے صدمہ بھلے بُرے کا۔ کون تم اور کہاں سے آئے
خوشی ہے میری یہی کھیل اپنا بنا بنا کے مِٹا رہا ہُوں
پھرو ہو رُوئے زمیں پہ یارو! تلاش میری میں مارے مارے
عمل کرو تم دِلوں میں دیکھو میں نحن اقرب سُنا رہا ہُوں

کبھی میں دن کو نکالوں سورج۔ کبھی میں شب کو دکھاؤں تارے
یہ زور میرا ہے دونوں پاؤں کو مثل بھر کی پھرا رہا ہوں
کسی کی گردن میں طوقِ لعنت کسی کے سر پر ہے تاجِ رحمت
کسی کو اوپر بُلا رہا ہوں۔ کسی کو نیچے گرا رہا ہوں

(۳۴۸) راگ بھیروی۔ تال چلنت

کہوں کیا رنگ اُس گُل کا آہاہا ہا۔ آہاہا ہا
ہُوا رنگیں چمن سارا۔ آہاہا ہا۔ آہاہا ہا
نمک چھڑکے ہے وہ کس کس مزے سے دِل کے زخموں پر
مزے لیتا ہوں میں کیا کیا اہاہا ہا۔ اہاہا ہا
خدا جانے حلاوت کیا تھی آبِ تیغِ قاتل میں
لبِ ہر زخم ہے گویا۔ اہاہا ہا۔ اہاہا ہا
شرار و برق میں کیا فرق میں سمجھوں کہ دونوں میں
ہے اِک شعلہ بھبوکا سا۔ اہاہا ہا۔ اہاہا ہا
مری صورت پرستی۔ حق پرستی ہے۔ کہوں میں کیا؟
کہ اِک صورت میں ہے کیا کیا اہاہا ہا۔ اہاہا ہا
ظفر عالم کہوں؟ کہوں میں کیا طبیعت کی روانی کا

کہ ہے اُمڈا ہُوا دریا۔ اہا ہا ہا۔ اہا ہا ہا

(۳۴۹) مخمس۔ تال قوالی

(۱) تھا ایک دن وہ دھوم کا نکلے تھا جب اسوار ہو
ہر دم پکارے تھا نقیب[1] آگے بڑھو پیچھے ہٹو
یا ایک دن دیکھا اُسے تنہا پڑا پھرتا ہے وہ
پس کیا خوشی کیا ناخوشی یکساں ہے سب ای دوستو
گر یُوں ہُوا تو کیا ہُوا اور وہ ہُوا تو کیا ہُوا

(۲) یا نعمتیں کھاتا رہا دولت کے دستر خوان پر
میوے مٹھائی یا مزے۔ حلوا و تُرشی اور شکر
یا باندھ جھولی بھیک کی ٹکڑے کے اُوپر دھر نظر
ہو کر گدا پھرنے لگا کوچہ بکوچہ در بدر
گر یُوں ہُوا تو کیا ہُوا۔ اور وُوں ہُوا تو کیا ہُوا

(۳) یا عشرتوں کے ٹھاٹھ تھے یا عیش کے اسباب تھے
ساقی صراحی۔ گلبدن۔ جامِ شرابِ ناب تھے
یا بیکسی کے درد سے بیحال تھے بیتاب تھے
کچھ رہ نہیں جاتا میاں۔ آخر کو نقشِ آب تھے

(۱) چھڑی بردار ×

گر یُوں ہُوا تو کیا ہُوا اور وُوں ہُوا تو کیا ہُوا

(۴) گر عشرتیں آکر ملیں تو وُہ بھی کر جانا میاں
جو درد دُکھ آکر پڑے تو وُہ بھی بھر جانا میاں
خواہ دُکھ میں خواہ سُکھ میں غرض یاں سے گزر جانا میاں
ہے چار دن کی زندگی۔ آخر کو مر جانا میاں
گر یُوں ہُوا تو کیا ہُوا۔ اور وُوں ہُوا تو کیا ہُوا

(۵) کہتے تھے کتنے ہم تو ہیں ذات ہیں کلاں جی
ہم شیخ ہم مُغل ہیں ہم ہیں پٹھان خاں جی
جس دن قضا پکاری اُٹھ چلیئے اب میاں جی
پھر کس کے میر خان جی۔ کس کے وزیر خاں جی
ذات و حسب نسب کا جوہر ہُوا تو پھر کیا
گر یُوں ہُوا تو پھر کیا اور وُوں ہُوا تو پھر کیا



(۳۵۰) غزل قوالی تال دادرا

| | |
|---|---|
| پالیا جو تھا کہ پانا کام کیا باقی رہا | جاننا تھا سو جانا کام کیا باقی رہا |
| آگیا آنا جہاں پہنچا وہاں جانا جہاں | اب نہیں آنا نہ جانا کام کیا باقی رہا |
| بن گیا بننا بنانے بن بنا جو بن بنا | اب نہیں باقی و بانا کام کیا باقی رہا |

جانتے آئے ہیں جسے جان جھگڑا طے ہُوا　　اُٹھ گیا بکنا بکانا کام کیا باقی رہا

لاکھ چوراسی کے چکر سے تھکا کھوئی کمر　　اب رہا آرام پانا - کام کیا باقی رہا

سُنوپن کی مانند یہ سب آن ہُوا ہی ہو رہا　　پھر کہاں کرنا کرانا - کام کیا باقی رہا

ڈال دو ہتھیار رہبری رائے پختہ اب ہُوئی　　لگ گیا پُورا نشانا - کام کیا باقی رہا

ہونے دو جو ہو رہا ہے کچھ کسی سے مت کہو　　سنت ہو کِسکو ستانا - کام کیا باقی رہا

موہ کا انبار اگنی گیان میں بھسمی ہُوا　　اب نہیں دِلکو لگانا کام کیا باقی رہا

آتما کے گیان سے ہُوا کرتارتھ جنم ہے　　اب نہیں کچھ اور پانا کام کیا باقی رہا

دیہ کے پرار بدھ سے ملنا ہے سبکو تجربہ　　پھر جگت کو کیُوں رجھانا - کام کیا باقی رہا

گھور نِدرا سے جگایا ست گورو نے واہ واہ　　اب نہیں جگنا جگانا کام کیا باقی رہا

مان کر من میں میاں مولا کا میلا ہی ہے یہ　　پھر بنُوں اب کیا مولانا کام کیا باقی رہا

جان کر توحید کا منشا شُبہہ سب مٹ گیا　　یُوں ہی گانوں کا بجانا کام کیا باقی رہا

ایک ہیں کثرت و کثرت میں بھی ایک ہی ایک ہے　　اب نہیں ڈرنا ڈرانا کام کیا باقی رہا

عقل سے بھی دُور ہے کہنے و سُننے سے پرے　　ہو چکا کہنا کہانا - کام کیا باقی رہا

رمز ہے توحید یاں حُکما کی حکمت تنگ ہے　　ہو گیا دل بھی دیوانا کام کیا باقی رہا

رہ گئے عُلماء و فضلاء علم کی تحقیق میں　　بھرم ہے پڑھنا پڑھانا کام کیا باقی رہا

دویت اور ادویت کے جھگڑے میں لڑنا ہے فضول　　اب نہ دانتوں کو گھسانا کام کیا باقی رہا

جان کر دنیا کو پورے طور سے خواب و خیال　　اب نہیں تپنا تپانا کام کیا باقی رہا

| | |
|---|---|
| کچھ نہیں مطلب کسی سے سو رہا ٹانگیں پسا کے | اب کہیں کاہے کو جانا کام کیا باقی رہا |
| ہو گئی دے دے کے ڈھکا ساری تشنگا بھی فنا ہ | اب بِلا نربھے[1] ٹھکانا کام کیا باقی رہا |

۱؎ شاعر کا نام ۔

(۳۵۱) غزل تال دادرا

نی میں پایا محرم یار۔ جس دے حُسن دی عجب بہار۔ (ٹیک)

جسدا جوگی دھیان لگاون
پیر پیغمبر نِشدن[1] دھیاون
ہناٹت عالم انت نہ پاون
نِسدا اکمل اظہار۔ نی میں

"میں"۔ "تُوں" دا جد[2] بھید مٹایا
کُفر اسلام دا نام بُھلایا
عین غین دا فرق گنوایا
کُھلیا سب اسرار۔ نی میں

وحدت کثرت وچ سمائی
کثرت وحدت ہو کے بھائی
جُز وچ کُل دی سوجھی پائی
بسر گیا سنسار۔ نی میں

کہن سُنن سے نیارا جوئی
لا مکاں کہے سب کوئی
"ہے" "ناہیں" دا جھگڑا ہوئی
بس دا گرم بازار۔ نی میں

ساقی نے بھر جام پلایا
بے خود ہو کے جشن منایا
غیریت دا نام گنوایا
ہوئی جے جے کار۔ نی میں

(۱) رات دن (۲) جب۔ ہر روز ۔

# گیانی کی ہوری (ہولی)

(۳۵۲) راگ کالنگڑہ-تال دیپ چندی)

رے کرشن! کیسے ہوری ہیں نے مچائی اچرج لکیسو بجائی (ٹیک)
اُست سَت کر دکھلائی-رے کرشن! کیسے ہوری تیں نے مچائی

ایک سمے ہری کرشن کے من میں ہوری کھیلن کی آئی
ایک سے ہوری مچے نہیں کبھوں-یا تے کروں بہتائی
یہی پربھو نے ٹھہرائی-رے کرشن کیسے..........

پانچ بھوت کی دھاتو ملاکر-انڈ پچکاری بنائی
چودہ بھوَن رنگ بھیتر بھرکر-نانا روپ دھرائی
پرکٹ بھئے کرشن کنھیائی-رے کرشن!......

پانچ وشئے کی گلال بناکر-بیچ برھانڈ اُڑائی
جس جس نین گلال پڑی-اُس کی شدھ بدھ بسرائی
نہیں سوجھت اپنائی-رے کرشن!.........

ودیا امت انجن کی سلا کھا-جس نے نین میں پائی
تِس کا ہی ٹھیک سب تم ناشیو-سوجھ پڑی اپنائی
ہوری کچھ بنی نہ بنائی-رے کرشن!.......

(۱) اندھکار

(۳۵۳)

مرضی چیتن کی جب جھک مارن کی ہووے
مِرگ ترشنا[1] کے نیر[2] میں بہے چلیو بِن توئے[3]
بہے چلیو بِن توے- سہارا کہیں نہ پاوے
اِت اُت[4] غوطے کھائے- بہوڑی[5] پاچھے پھر آوے
کہیں گردھر توی رلے- کرُوں میں کا پر[6] عرضی
جھک مارن کو چیتن کی جب ہووے مرضی

(۱) شراب (۲) جل (۳) بغیر جل کے (۴) اِدھر اُدھر- (۵) پھر لوٹ کر پیچھے آوے (۶) کس پر



(۳۵۴) کافی

| | |
|---|---|
| ہُن مینُوں کون پچھانے | میں کچھ ہو گیائی ہور (ٹیک) |
| ہادی مینُوں سبق پڑھایا | اوتھے غیر نہ آیا جایا |
| مُطلق ذات جمال دکھایا | وحدت پایائی شور- ہُن مینُوں.. |
| اوّل ہو گے لامکانی | ظاہر باطن اُس دا جانی |
| رہیا نہ میرا نام نشانی | مِٹ گیا جھگڑا[1] شور- ہُن مینُوں: |
| پیارا آپ جمال دکھالے | مست قلندر ہوں متوالے |
| ہنساں دے ہُن دیکھ کے چالے | بُلہا بُھل گیا کاگاں[2] دی ٹور- ہُن مینُوں |

(۱) دُوسرا- اور (۲) کوّوں کی

(۳۵۵)

(۱) اِس قدر محوِ تجلّی ہوگیا — عکس ہٹ کر نُور پیدا ہوگیا

(۲) بندگی، ہے بندہ بننے کے لئے — جب ہُوا آزاد مَولا ہوگیا

(۳) غیرِ حق دِل میں جہاں آیا خیال — بُت خُدا کے گھر میں پیدا ہوگیا

(۴) ساتھ ہے صُورت کے صُورت آفریں — نقش پر نقّاش شَیدا ہوگیا

(۵) شکلِ احمد میں اُحد[1] تھا جلوہ گر — دیکھنے والوں کو دھوکا ہوگیا

(۶) دار[2] پر چڑھ کر کہا منصور نے — آج اپنا بول بالا ہوگیا

(۷) سُن کے عاشقی[3] تیری خوش الحانیاں[4] — بُلبُلِ شیراز گویا[5] ہوگیا

(۱) اکیلا۔ وحدانیت۔ احدیت، (۲) سولی (۳) نوی کا نام یا تخلص (۴) میٹھی آواز (۵) بولنے والا

(۳۵۶)

(۱) مجھی سے ہُوئی ابتدائے دو عالم — مجھی میں قیام اِن کا رہتا ہے محکم[1]

مجھی میں فنا ہونگے ایک روز ایکدم — شِوو ہم شِوو ہم شِوو ہم شِوو ہم

(۲) میں دریا ہُوں اور مجھ میں بیجا ہیں قطرے — میں سُورج ہُوں اور مجھ سے روشن ہیں ذرّے[2]

اہا ہا عجب دیکھتا ہُوں تماشے — شِوو ہم۔ شِوو ہم۔ شِوو ہم۔ شِوو ہم

(۳) چمک ہے میری مہر و ماہ کی ضیا[3] میں — دمک لال و گوہر کی آب و صفا میں،

خلا میں مرا نُور ہے اور ملا[4] میں — شِوو ہم۔ شِوو ہم۔ شِوو ہم شِوو ہم

(۱) مضبوط (۲) روشنی (۳) آکاش۔تنہائی (۴) مجلس۔گروہ

| | |
|---|---|
| (۴) بہشتِ[1] بریں میرا جلوہ جمالی[2] | جہنم کے طبقے ہیں شکل جلالی[3] |
| میری شان وہم و گماں سے ہے عالی | شوو ہم شوو ہم۔ شوو ہم شوو ہم |
| (۵) فلک[4] پر ملک[5] اور زمیں پر بشر[6] ہوں | یہاں ہوں وہاں ہوں ادھر ہوں ادھر ہوں |
| جدھر دیکھئے بھرپور جلوہ گر ہوں | شوو ہم شوو ہم شوو ہم شوو ہم |

(۱) سب سے اونچا بہشت یعنی برہم لوک (۲) میری مہا کا چمتکار (۳) رُعب و دبدبہ کا رُوپ

(۴) آسمان پر (۵) فرشتہ (۶) انسان۔



(۳۵۷) غزل راگ جنگلا تال دھمالی

(۱) بیہوش ہیں تو ہم ہیں۔ ہُشیار ہیں تو ہم ہیں ٹیک

مے[1] نوش ہیں تو ہم ہیں۔ دیندار ہیں تو ہم ہیں

(۲) اپنے سوا نہیں ہے ہستی کسی کی ہرگز

بے جان ہیں تو ہم ہیں۔ جاندار ہیں تو ہم ہیں

(۳) گلشن میں ہم ہیں نُزہت[2]۔ صحرا میں ہم ہیں وحشت

گر پھول ہیں تو ہم ہیں اشجار ہیں تو ہم ہیں

(۴) الفاظ اور معانی دِل سے ہمارے نکلے

گر نثر ہیں تو ہم ہیں اشعار ہیں تو ہم ہیں

(۱) شرابی (۲) سگندھ۔ تازگی ۔

(۵) عیاری[1] اور یاری دونوں کی تہ میں ہم ہیں
گر یار ہیں تو ہم ہیں- اغیار[2] ہیں تو ہم ہیں

(۶) جھگڑا ابھی نہ کرو تم اے شیخ رند اپنا
بے دین ہیں تو ہم ہیں- دیندار ہیں تو ہم ہیں

(۷) علم اور جہل پہلو دو اپنی ذات کے ہیں
نادان ہیں تو ہم ہیں- ہشیار ہیں تو ہم ہیں

(۸) ہم سے ہے سب امیری- ہم سے ہے سب فقیری
زردار ہیں تو ہم ہیں- نادار ہیں تو ہم ہیں

(۹) ہم ہی نہاں رہے ہیں- ہم ہی عیاں رہے ہیں
گر کشف[3] ہیں تو ہم ہیں- اسرار[4] ہیں تو ہم ہیں

(۱۰) ہیں شیخ صومعے[5] میں اور رند میکدے میں
ہوشیار ہیں تو ہم ہیں- سرشار ہیں تو ہم ہیں

(۱۱) اپنی ہے ساری برکت- اپنی ہے ساری حرکت
رفتار ہیں تو ہم ہیں- گفتار ہیں تو ہم ہیں

(۱۲) وحدت میں ہم نہاں ہیں- کثرت میں ہم عیاں ہیں
مستور[6] ہیں تو ہم ہیں- دو چار ہیں تو ہم ہیں

(۱) چالاکی- بدمعاشی (۲) غیر- دشمن (۳) ظاہر- کھلا معاملہ (۴) بھید- رمز (۵) عیسائیوں کی خانقاہ (۶) چھپے ہوئے-

(۱۳) مُنکر[1] ہیں جو وہ اپنے اور جو مُکّر[2] وہ اپنے
افرار ہیں تو ہم ہیں۔ انکار ہیں تو ہم ہیں

(۱۴) خود کہتے ہیں انا الحق۔ خود پاتے ہیں سزائیں
منصور ہیں تو ہم ہیں۔ اور دار[3] ہیں تو ہم ہیں

(۱۵) اپنے ہی دم سے ساری گلزار کی فضا[4] ہے
گر برگ[5] ہیں تو ہم ہیں۔ گر بار[6] ہیں تو ہم ہیں

(۱۶) جنت جمال اپنا۔ دوزخ جلال اپنا
گر نُور ہیں تو ہم ہیں۔ گر نار[7] ہیں تو ہم ہیں

(۱۷) ہر شکل ہے ہماری۔ ہر نام ہے ہمارا
اے رام تم سے ہرجا[8]۔ دو چار ہیں تو ہم ہیں

(۱) انکار کرنے والے یعنی ناستک (۲) قبول کرنے والے یعنی آستک (۳) سُولی (۴) رونق۔
(۵) پتے پھول (۶) پھل کا بوجھ (۷) اگنی (۸) ہر جگہ +



(۳۵۸)

(۱) اپنے دھیان میں جسکے دھیانی ہیں مجنُوں
ہُوئے گیان پر جسکے گیانی ہیں مفتون
پڑھا ہے جسکا جگی پتی نے ہے افسوں۔

وُہی آتما سچدانند مَیں ہوں

(۲) کرم جس کے ملنے کو کرتا ہے کرمی
دھرم جس کے پانے کو دھرتا ہے دھرمی
مرم جانتا ہے فقط جس کا مرمی
وُہی آتما سچدانند مَیں ہوں

(۳) جسے یگ اور دان سے ڈھونڈتے ہیں
جسے تپ اور گیان سے ڈھونڈتے ہیں
جسے دھارنا دھیان سے ڈھونڈتے ہیں
وُہی آتما سچدانند مَیں ہوں

(۴) نہ آغاز جس کا نہ انجام جس کا
جہاں دیکھئے جلوہ ہے عام جس کا
ہر اِک شکل جس کی - ہر اِک نام جس کا
وُہی آتما سچدانند مَیں ہوں

(۵) جسے سُن کے انسان کہتا نہیں ہے
جسے دیکھ کر ہوش رہتا نہیں ہے
جسے پا کے دُکھ کوئی سہتا نہیں ہے
وُہی آتما سچدانند مَیں ہوں

(۶) زمان و مکاں میں ہُوا جو نمایاں
علل[1] میں ہُوا بن کے علت جو پنہاں[2]

(۷) غرض جس سے ممکن ہے نیرنگِ امکاں
وُہی آتما سچدانند میں ہُوں

(۷) کسی شئے کی ہستی نہیں جس سے باہر
ہر اِک نُور جس نُور سے ہے منوّر
جو بے مثل آنند کا ہے سمُندر
وُہی آتما سچدانند مَیں ہوں

(۸) جسے جوہر موجود مانا ہے سب نے
جسے اپنا مقصود مانا ہے سب نے
جسے غیر محدُود مانا ہے سب نے
وُہی آتما سچدانند میں ہُوں

(۱) کارنوں میں (۲) جو کارن چھپا ہُوا ہے ۔

## (۳۵۹) غزل

(۱) ہر بار نئی شکل سے عالم میں عیاں ہُوں
ہُوں طفلہ کبھی پیر کبھی۔ گہ جواں ہُوں (ٹیک)

(۲) مسجد میں کبھی ہُوں۔ کبھی بتخانے میں مسکن[1]
واعظ ہُوں کسی جا پہ۔ کہیں پیرِ مغاں[2] ہُوں

(۳) مثلِ دہن[3] یار ہُوں اِک نقطۂ موہُوم[4]
کیا کوئی قضیہ[5] ہُوں کہ محتاجِ بیاں ہُوں

(۱) بسنے والا گھر (۲) بڑا مولوی۔ گرو (۳) یار کے مُنہ کی طرح (۴) وہمی یا ذہنی نقطہ (۵) قصہ کہانی

(۴) بنتا ہُوں مُصوّر کبھی - مَیں اور کبھی تصویر
گویا[1] ہوں کبھی اور کبھی گُونگے کی زُباں ہُوں

(۵) کہتا ہُوں جو منصُور کی مانند اناالحق
ہیں ہوش میں اِس وقت اسدؔ[2] اپنے کہاں ہُوں

(۱) بولنے والا (۲) تخلص شاعر کا۔



(۳٦٠) غزل

(۱) مُجھے بیخودی! تُونے بھلی چاشنی چکھائی
کسی آرزُو کی دِل میں نہیں اب رہی سمائی

(۲) نہ خطر ہے نہ خطر ہے نہ رضا ہے نہ دُعا ہے
نہ خیالِ بندگی ہے۔ نہ تمنّا ہے خدائی

(۳) نہ مقامِ گفتگو ہے نہ محلِ جستجُو ہے
نہ وہاں حواس پہنچیں۔ نہ خِرد[1] کو ہے رسائی

(۴) نہ مکاں ہے نہ مکیں ہے نہ زماں ہے نہ زمیں ہے
دلِ بے نوا نے میرے وہاں چھاؤنی ہے چھائی

(۵) نہ وصال ہے نہ ہجراں۔ نہ سرور ہے نہ غم ہے
جسے کہیئے خوابِ غفلت - سو وہ نیند مُجھکو آئی

(۱) بدھی۔

## (۳۶۱) غزل

(۱) جاہر دیکھتا ہوں خدا ہی خدا ہے ، خدا سے نہیں چیز کوئی جدا ہے
(۲) جو اوّل اور آخر خدا ہی خدا ہے ، تو اب بھی وہی کون اسکے سوا ہے
(۳) ہے آغاز و انجام زیور کا زر ہیں ، میاں میں نہ ہرگز وہ غیرِ طلا ہے
(۴) وہی آپ ہر ایک صورت میں آیا ، کہیں آب و آتش۔ زمین و ہوا ہے
(۵) خدا میں دوئی کو جو دیتا دخل ہے ، وہی کافر و منکر۔ اہلِ خطا ہے
(۶) کہاں اسکو دور اور جدا ڈھونڈتے ہو ، ہمیشہ ہے حاضر۔ نہ ہرگز چھپا ہے
(۷) جسے تم سمجھتے ہو دنیا اے غافل! ، یہ کُل حق ہی حق نہ جدا نہ مِلا ہے
(۸) صفاتی یقیں سے ہٹا دِلکو دیکھو ، یہی ایک ذاتِ خدا جا بجا ہے
(۹) یہی چیز ذاتی۔ یہی ہے صفاتی ، صرف اِک نقیض ہیں دو ہو رہا ہے
(۱۰) نظر آتی ہیں مختلف صورتیں گو ، مگر روئے معنی سے سب ایکتا ہے
(۱۱) ہر ایک چیز ہستی میں اپنی ہے قائم ، نہیں پیدا ہوتا نہیں کچھ فنا ہے
(۱۲) نہیں ہوتا ہرگز فنا کا فنا بھی ، ہوا اِس سے ثابت بقا ہی بقا ہے
(۱۳) دھرم داس سمجھے گا وہ بات میری ، دوئی سے کیا جسنے دِل کو صفا ہے

(۱) بیچ میں سوائے سونا کے کبھی نہیں (۲) آپا دھی۔ (۳) شاعر کا نام ہے۔

## (۳۶۲) راگ بھوپال۔ تال دادرا

(۱) آزادہ ام آزادہ ام از رنج دور افتادہ ام

از عشوۂ زالِ جہاں آزادہ ام بالاستم

(۲) تنہاستم تنہاستم چہ بوالعجب تنہاستم
جُزمن نباشد ہیچ شئے یکتاستم تنہاستم

(۳) چُوں کار مردم میکُنند۔ از دست و پا حرکت کُنند
بیکار ماندم۔ جائے حرکت ہم منم ہرجاستم

(۴) از خود چا بیرُوں جہم۔ گوء من کُجا حرکت کُنم
از بہر چہ کارے کُنم من رُوحِ مطلبہاستم

(۵) چہ مُفلسم چہ مُفلسم با خود نمیدارم جوے
انجم جواہر۔ مہر۔ زر۔ جُملہ منم یکتاستم

(۶) دیوانہ ام دیوانہ ام۔ باعقل و ہُش بیگانہ ام
بیہودہ عالم میکُنم۔ ایں کردم و من خاستم

(۷) مُرود شُد مرُدود چُوں؟ بودش نگہ محدُود چُوں
مارا تکبّر کے سزد چُوں کبریا ہرجاستم

(۸) طالب مکُن توہینِ من در خانہ ات رام است ہیں
رو ناخوشی از من چرا؟ در قلبِ تو پیداستم

**مطلب۔** (۱) مَیں آزاد ہُوں مَیں آزاد ہُوں اور رنج و غم سے دُور ہُوں جہان رُوپی بڑھیا کے نخرے و نخرے سے آزاد اور برطرف ہُوں۔

(۲) مَیں اکیلا ہُوں - مَیں اکیلا ہُوں!! کیسے تعجّب کی بات ہے کہ مَیں اکیلا ہُوں - میرے سِوا کسی چیز کی ہستی نہیں ہے - مَیں یکتا اور واحد مُطلق ہُوں یعنی مَیں وہ یکتا وحدہٗ لاشریک ذاتِ مُطلق ہُوں کہ میرے سِوا کسی چیز کی حقیقی ہستی ہی نہیں ہے ÷

(۳) جب تمام آدمی کام کرتے ہیں - اور ہاتھ پاؤں کو حرکت دیتے ہیں تو مَیں بیکار رہتا ہُوں - کیونکہ منبعِ حرکت مَیں ہُوں - یعنی تمام عالَم میرے ہی سے متحرّک ہے اور مَیں ہی سب کا منبعِ حرکت ہُوں ÷

(۴) مَیں اپنے سے باہر کہاں جاؤں - اور بتلاؤ کہ مَیں کہاں حرکت کرُوں اور کس لئے کوئی کام کرُوں - کیونکہ تمام مطلب اور مقصدوں کی جان مَیں ہی ہُوں -

(۵) مَیں کیا مفلس ہُوں - مَیں کیا مفلس ہُوں!! کہ اپنے ساتھ ایک جَو بھی نہیں رکھتا ہُوں - مگر ستارے - جواہرات اور زر (سونا) اور آفتاب خود مَیں ہُوں اور یکتا ہُوں ÷

(۶) مَیں ایسا پاگل اور بے خود ہُوں کہ عقل و ہوش سے واسطہ نہیں رکھتا - بے فائدہ مَیں اِس جہان کو پیدا کرتا ہُوں اور پیدا کرتے ہی اِس سے علٰحدہ ہو جاتا ہُوں ÷

(۷) نمرود کیوں ذلیل ہُوا؟ اِس لئے کہ اُسکی نگاہ محدُود تھی - ہمیں ایسا

تکبرّ کب زیب دیتا ہے۔ کیونکہ میں کبریا (مولا) کی طرح ہر جگہ سمایا ہُوا ہُوں
بھلا مجھے تکبر کیوں ہو۔ جبکہ ہر جگہ میں ہی سب سے بڑا ہُوں ؛

(۸) اے طالب! میری توہین (بے عزتی) نہ کر۔ دیکھ کہ تیرے گھر میں رام سمایا ہُوا ہے۔ تُو نے مجھ سے مُنہ کیوں پھیر لیا؟ میں تو تیرے قلب میں ظاہر ہُوں۔ یعنی دِل کے اندر بیٹھا ہُوا ہُوں ؛



(۳۶۳) راگ بھوپالی۔ تال دادرا

(۱) زالِ جہاں شنو سخن عِشوۂ نازکی مکُن
دِل بتو نیست مُبتلا۔ تن تلملا تلا تلا

(۲) مست و خراب میروم فکرِ جہاں بنخورم
بیم ندارم از بلا۔ تن تلملا تلا تلا

(۳) راہِ بقا ہمیبروم چوں شہ چرخ مُفردم
غم نخورم زمانہ را۔ تن تلملا تلا تلا

**مطلب**۔ (۱) اے جہان کی بُڑھیا (جہان کو بُڑھیا بتایا گیا ہے) میری بات سُن اور نخرہ ٹخرہ نہ کر۔ میرا دل تیرے اندر مبتلا نہیں ہے۔ (تن تلملا تلا تلا سارنگی کا سُر یعنی مستی میں آکر یہ شعر سُر کے ساتھ گایا جا رہا ہے۔

(۲) میں مست اور دیوانہ بن کر پھرتا ہُوں۔ اور جہان کا غم نہیں رکھتا۔ مجھے دُکھ

سے کچھ خوف نہیں (تن تملا تلا تلا)

(۳) مَیں بقا کے راستے پر چلتا ہُوں۔ اور آسمان کی بادشاہی کی مانند واحد ہُوں۔ مجھے زمانہ کا ذرا فکر نہیں (تن تملا تلا تلا)



(۳۶۴)* غزل راگ بھوپالی۔ تال وادرا

(۱) صد شکر گویم ہر زماں ہم چنگ را ہم جام را
کایں ہر دو بُردند از میاں۔ ہم ننگ را ہم نام را

(۲) دِل تنگم از فرزانگی دارم سرِ دیوانگی
کز خود دہم بیگانگی۔ ہم خاص را ہم عام را

(۳) چوں مُرغ پرّد از قفس دیگر نہ بیند ہیچ کس
بیند مُبارک پیش و پس۔ ہم دانہ را ہم دام را

(۴) اَے جاں تو گر ہمت کنی۔ دل از دو عالم بر کنی
یکبارہ از ہم بشکنی۔ ہم پختہ را ہم خام را

مطلب (۱) مَیں چنگ اور پیالہ کا شکریہ ادا کرتا ہُوں۔ کیونکہ اِن دونوں نے شرم و حیا کو میرے درمیان سے بالکل ہٹا دیا۔

(۲) میرا دِل عقل سے تنگ ہے۔ کیونکہ میرے دماغ میں مستی اور پاگل پن

نوٹ۔ یہ غزل سوامی جی نے اپنے والد صاحب کو اُنکے خط کے جواب میں لکھی تھی

سمایا ہُوا ہے۔ اور خاص و عام کو میں اپنے سے بیگانہ سمجھتا ہوں۔

(۳) جب پرندہ جال سے اُڑ جاتا ہے تو پھر کسی سے نہیں ڈرتا ہے۔ اور وہ جال اور دانے کو آگے پیچھے مبارک سمجھتا ہے ٭

(۴) اَے جان اگر تُو ہمت کرے تو میرے دل کو دونوں جہان سے ہٹا دیوے۔ اور کچّے پکّے کو بالکُل توڑ ڈالے (یعنی خواہشات کا ناش کرے)



(۳۶۵) غزل بھیروی۔ تال تین

(۱) چہ تدبیر اَے مُسلماناں کہ من خود را نمیدانم
نہ ترسا و یہودیم نہ گبرم نہ مسلمانم

(۲) نہ شرقی ام نہ غربی ام۔ نہ بحریم نہ برّیم
نہ از مُلکِ عراقی ام نہ از خاکِ خراسانم

(۳) نہ از خاکم نہ از آبم نہ از بادم نہ از آتش
نہ از آدم نہ از حوّا نہ از فردوسِ رِضوانم

(۴) مکانم لامکاں باشد۔ نشانم بے نشاں باشد
نہ تن باشد نہ جاں باشد نہ باشد عشقِ جانانم

(۵) دُوئی را چوں بدر کردم۔ یکے دیدم دو عالم را
یکے بینم یکے گویم۔ یکے دانم۔ یکے خوانم

(۶) ہوالاوّل - ہوالآخر- ہوالظاہر- ہُوالباطن
بغیر از ہُو و یا من ہُو- دِگر چیزے نمیدانم
(۷) الا اے شمس تبریزی چرا مستی دریں عالم
بجز مستی و مدہوشی ندارم ہیچ سامانم

نوٹ- یہ غزل شمس تبریز کی بڑی لمبی ہے- مگر یہاں اُتنی ہی مختصر دی گئی ہے- جو سوامی جی نے انتخاب کرکے اپنی نوٹ بک میں درج فرما رکھی ہے-

مطلب- (۱) اَے مسلمانو! مجھے کوئی تدبیر بتاؤ کیونکہ میں اپنے آپکو نہیں جانتا ہوں- نہ مَیں عیسائی ہوں نہ یہودی نہ آتش پرست اور نہ مُسلمان ہوں +

(۲) نہ مَیں مشرق کا رہنے والا ہوں نہ مغرب کا- نہ تری کا ہوں- نہ خشکی کا- اور نہ مُلکِ عراق اور خراسان کی سرزمین کا ہوں-

(۳) پانی- مٹی- ہوا- اور آگ کا بھی بنا ہُوا نہیں ہوں (یعنے جن اربعہ عناصر سے جہان کی تمام چیزیں بنتی ہیں مَیں اُن کا بنا ہُوا نہیں ہوں) نہ آدم سے پیدا شدہ ہوں نہ حوّا سے اور نہ بہشت بریں کا ہوں +

(۴) میرا مکان لامکان ہے اور میرا نشان بے نشان ہے نہ میرا بدن ہے نہ میری جان ہے- نہ مجھے کسی پیارے کی محبت ہے -

(۵) جب دُوئی کو مَیں نے اپنے اندر سے نکال دیا تو دونوں جہانوں کو

کو میں نے ایک ہی دیکھا۔ اب میں ایک ہی دیکھتا ہوں ایک ہی کہتا ہوں۔ ایک ہی پڑھتا ہوں اور ایک ہی جانتا ہوں ؂

(۶) میں اوّل و آخر ظاہر و باطن میں وہی ذاتِ مطلق ہوں اور سوائے ذاتِ مطلق کے میں اور کچھ نہیں جانتا ہوں ؂

(۷) اے شمس تبریز تو اِس جہان میں کیوں دیوانہ ہو رہا ہے؟ صرف اِس لیئے کہ میرے پاس سوائے مستی اور مدہوشی کے اور کوئی سامان نہیں ہے ؂



(۳۶۹) غزل بھیروی تال تین

(۱) اے عاشقاں اے عاشقاں من عاشقِ یکتاستم
عشقم چو بر سر میزند من والہ و شیداستم

(۲) من عاشقِ یکتاستم من والہ و شیداستم
اینجاستم۔ آنجاستم۔ ہم زیر و ہم بالاستم

(۳) عالم منوّر شُد ز من۔ آدم مصوّر شُد ز من
ہم عالم و ہم فاضلم ہم قاضی القضاستم

(۴) زیں خاک بیروں آمدم۔ سرمست مجنوں آمدم
دانی کہ من چوں آمدم۔ افزوں شُدم نہ کاستم

(۵) عالم نبُود و من بُدم - آدم نبُود و من بُدم
آں نورِ وحدت من بُدم - ہم خضر و ہم الیاستم

(۶) ہم دوزخ و میزاں منم - ہم جنّت و حوراں منم
ہم مالکِ دُنیا منم - ہم حاکمِ عُقباستم

(۷) زاہد بیا زاہد بیا! ما زُہد آموزامنت
ہم زاہد و ہم عابدم - ہم رِند بے پرواستم

(۸) در کارِ بیکاراں منم - ہم دردِ بیماراں منم
سُودِ خریداراں منم - ہم گوہرِ دریاستم

(۹) اَے شمس دیں اَے شمس دیں روشن ز تو روئے زمیں
در زیر و در بالا منم پنہانم و پیداستم

مطالب - (۱) اَے عاشقو اَے عاشقو! میں عاشقِ یکتا ہُوں - میرے اندر عشق (پریم) جب اُبھرتا ہے تو شیدا و فریفتہ ہو جاتا ہُوں -

(۲) مَیں یکتا عاشق اور والہ شیدا ہُوں - یہاں وہاں اُوپر نیچے سب جگہ مَیں ہُوں +

(۳) جہان میرے سے منوّر ہُوا - اور آدم کا مجھ سے ظہور ہُوا - عالِم فاضل اور قاضیوں کا قاضی مَیں ہُوں

(۴) اِس زمین سے جب مَیں باہر نکلا (جب میں ظہور پذیر ہُوا) تو میں مست

(مولانجا) تجھے کیا خبر ہے کہ میں گھٹا یا بڑھا ہوں۔

(۵) جان نہیں تھا میں تھا۔ آدم نہیں تھا میں تھا۔ وہ وحدت کا نور ہی ہوں
حضرتِ خضر و حضرتِ الیاس میں ہی ہوں۔

(۶) دوزخ و میزانِ عدل اور جنت و حور (اپسرا) میں ہوں۔ دُنیا کا مالک و
عاقبت کا حاکم بھی میں ہوں۔

(۷) اے زاہد! اِدھر آ تا کہ میں تجھے پرہیزگاری سکھاؤں۔ زاہد و عابد اور
رند بے پروا بھی میں ہوں۔

(۸) بیکاروں کا مقصد میں ہوں۔ بیماروں کا درد میں ہوں۔ خریداروں کا
فائدہ میں ہوں۔ دریا کا موتی میں ہوں۔

(۹) اے شمس الدین اے شمس الدین! تیرے سے روئے زمین روشن ہے۔ اوپر
نیچے۔ ظاہر اور پوشیدہ میں ہوں۔



(۳۶۷)

| | |
|---|---|
| (۱) خلق منم خانہ منم دام منم دانہ منم | عاشقِ دیوانہ منم دُور مشو دُور مشو |
| (۲) کعبۂ اسرار منم و خرقۂ دستار منم | راہبِ زنّار منم دُور مشو دُور مشو |
| (۳) شام منم روز منم عشقِ جگرسوز منم | شمعِ شب افروز منم دُور مشو دُور مشو |
| (۴) ذکر منم آہ منم صاحبِ درگاہ منم | غافل و آگاہ منم دُور مشو دُور مشو |

| | |
|---|---|
| قال منم حال منم دال منم ذال منم | واقفِ احوال منم دُور مشو دُور مشو |
| (۶) شمسِ شکر ریز منم مفخرِ تبریز منم | صبحِ سحر خیز منم دُور مشو دُور مشو |

مطلب۔ (۱) خلقت اور گھربار اور جال اور دانہ میں ہوں۔ دیوانہ عاشق بھی میں ہی ہوں۔ مجھ سے مطلق دُور (الگ) مت ہو۔ (یعنی میں تیری محبت میں ایسا مستغرق ہوا ہوں کہ تیرے سوا کچھ نہیں سوجھتا اب اے مطلوب! تیری علیحدگی کس لئے ہو۔ یہ حالتِ طالب کی فنافی اللہ کے درجے کو پہنچ گئی ہے) +

(۲) بھیدوں کا کعبہ گدڑی۔ پگڑی اور زُنار (جینو) کا پیشوا میں ہوں مجھ سے بالکل علیحدگی اختیار نہ کر) +

(۳) شام۔ دن۔ جگر سوز عشق۔ اور رات کی روشن کرنے والی شمع میں ہوں مجھ سے علیحدگی اختیار مت کر

(۴) ذکر۔ آہ۔ صاحبِ درگاہ۔ مدہوش اور ہوشیار میں ہوں۔ مجھ سے دُور مت ہو۔ دُور مت ہو۔

(۵) قال حال۔ دال ذال۔ اور جملہ حالات سے واقف کار میں ہوں۔ مجھ سے دُور مت ہو۔ دُور مت ہو +

(۶) شکر بکھیرنے والا دشیریں گو) شمس میں ہوں۔ تبریز کا جائے فخر میں ہوں۔ اور صبح سحر خیز (علی الصباح اٹھنے والوں کی صبح میں ہوں)

مجھ سے دُور مت ہو۔ مجھ سے دُور مت ہو ✤



## (۳۶۸) غزل

(۱) من نہ پیرم نہ مُریدم بابا — پس ازیں قید رہیدم بابا
(۲) قلّت و کثرتم از یاد برفت — تاکہ با صرف رسیدم بابا
(۳) ہمہ او بود نہ من ور من وبس — اصل خود را چو بدیدم بابا
(۴) عینِ او یافتہ ام اشیارا — پردۂ شرک دریدم بابا
(۵) دین و دُنیا و دل وجاں دادم — وحدتِ صرف خریدم بابا
(۶) عین عین ست ولی می بینم — غیر غیری نشنیدم بابا

مطلب (۱) اے بابا نہ میں گورو ہُوں نہ چیلا۔ اِس قید سے بالکل چھوٹا ہُوا ہُوں۔

(۲) اے بابا! کمی و کثرت مجھے بالکل اِس لئے بھول گئے ہیں کہ محض میں ذاتِ مُطلق سے ملحق رہُوں ✤

(۳) اے بابا! جب سے میں نے اپنی اصلِ ذات کو پہچان لیا ہے اُسی وقت سے میرے اندر وہی سما گیا ہے۔ اور میں اپنے تئیں بالکل بھول گیا ہُوں ✤

(۴) اَے بابا! جب میں نے شرک کا پردہ پھاڑ ڈالا - تو جملہ اشیاء کو محض ذاتِ مُطلق پایا ؛

(۵) اَے بابا میں نے صرف ذاتِ مُطلق کو خرید لیا - اور اُس کے بدلے دین و دُنیا اور دل و جان کو دیدیا ؛

(۶) اے ولی میں صرف عین ذاتِ مُطلق کو دیکھتا ہوں اور اُس کے سوا میں نے کسی کو نہیں شناخت ؛

(۳۶۹)

(۱) اے طالباں اے طالباں من با شما ہر جاستم
ہم جلوہ گر در دیدہ ہا ہم مُضمر دلہاستم

(۲) ایں دُوری و مہجوری ہم از وہم پندارِ شماست
دُر نیستم خود با شما دریا و موج آساستم

(۳) با حُسنِ خود در باختم من نزدِ عشقِ عاشقی
ہم لیلیٰ و مجنوں منم - ہم وامق و عُذراستم

(۴) گاہِ نیاز ایمانِ من گہ بے نیازی شانِ من
ایں ہر دو می زیبد بمن - ہم بندہ و مولاستم

(۵) ہم صورتِ ناسُوتیم - ہم معنے لاھُوتیم

پنہاں تر از پنہاں وہم پیدا تر از پیدا استم

(۶) برعکس رسم ایں جہاں در پردہ می باشم عیاں
چندانکہ بے پردہ شدم از پردۂ اخفاستم



مطلب-(۱) اے طالبو اے طالبو! میں ہر جگہ تمہارے ساتھ ہوں۔ تمہاری آنکھوں میں جلوہ گر اور دل میں پوشیدہ ہوں ❊

(۲) یہ دُوری اور علحدگی تمہاری سمجھ کے پھیر کی وجہ سے معلوم ہوتی ہے میں تم سے ہرگز علحدہ نہیں ہوں۔ بلکہ دریا اور دریا کی لہروں کی مانند ہوں یعنی جیسے دریا کی لہر اور دریا میں اصل میں کوئی جُدائی نہیں۔ اسی طرح اے طالبو! میں تم سے مُطلق جُدا نہیں ہوں۔

(۳) میں عاشق ہونے کی محبّت میں اپنے ہی حُسن پر مِٹا۔ ورنہ لیلیٰ۔ مجنوں وامق۔ عذرا (یعنی عاشق و معشوق) میں ہی ہوں ❊

(۴) کبھی میں نیازمند ہوں۔ کبھی بے نیاز (لا احتیاج و لاضرورت) یہ دونوں باتیں مجھے زیب دیتی ہیں (یعنی بھلی معلوم ہوتی ہیں) میں بندہ اور مالک ہر دو ہوں

(۵) عالم خواب اور عالم لاہوت (ذات میں غرق ہونا) میں ہوں۔ اور نہایت پوشیدہ اور بالکل ظاہر ہوں ❊

(۶) اِس دُنیا کے دستور کے برخلاف باوجود پردہ میں چھپنے کے عیاں (ظاہر)

ہوتا ہوں۔ اور جتنا کہ میں بلا پردہ (ظاہر) ہوں اُتنا ہی پوشیدگی کے پردے میں (پوشیدہ) ہوں۔

(۳۷۰)

(۱) مرا کہ ذات نباشد صفات کے باشد
صفاتِ ذات کسے را بذات کے باشد

(۲) کسے کہ ہستئ خود را نکردہ است ہلاک
بروزِ حشر ز اہلِ نجات کے باشد

(۳) مرا کہ عینِ صیامم صیام کے زیبد
مرا کہ عینِ صلاتم۔ صلات کے باشد

(۴) مرا کہ ہر دو جہاں جامِ بادۂ عشق ست
نظر بہ کعبہ و لات و منات کے باشد

(۵) وجودِ شمس نہ گنجد بہ تنگنائے جہاں
کہ بے جہات مقیم جہات کے باشد

مطلب۔ (۱) میری کوئی ذات نہیں تو صفات کیسے ہو۔ اور کسی کی ذات کی صفتیں ذاتِ خود کیسے ہو سکتی ہیں؟

(۲) جس شخص نے کہ اپنی ہستی کو ہلاک نہ کیا ہو وہ حشر کے دن نجات یافتہ

(داجی) کب ہو سکتا ہے۔ یعنی جو شخص کہ جسم رُوپی ہستی (آہنکار۔ خودی۔ اور خواہشات) کا بالکل ناش نہ کرے گا وہ کبھی مکت پُرش نہ ہو سکے گا

(۳) میں تو عین روزہ رُوپ ہوں۔ مجھے روزہ رکھنا کب زیب دیتا ہے۔ اور جب میں خود نماز رُوپ ہوں تو مجھے نماز پڑھنے کی ضرورت کب ہو سکتی ہے؟

(۴) جبکہ دونوں جہاں میرے عشق (پریم و محبّت) کی شراب کے پیالے ہیں۔ تو کعبہ اور لات و منات (دو بتوں کے نام) اِن جملہ پرستشگاہوں پر میری نگاہ کب ٹھہر سکتی ہے؟

(۵) اِس جہان کی تنگ گلی میں شمس کی ہستی نہیں سما سکتی۔ کیونکہ جو بے جہات (ہر طرف از جملہ اطراف) ہو وہ اِن اطراف کے حدود میں کیسے رہ سکتا ہے؟ مطلب یہ کہ جسکی ہستی لا محدود ہو وہ اطراف سے محدود کیونکر ہو سکتا ہے

## (۳۷۱) غزل

| | |
|---|---|
| (۱) مرا گوئی گدائی من چہ دانم | چنیں مجنوں چرائی من چہ دانم |
| (۲) منم در موج دریاہائے عشقت | مرا گوئی کجائی من چہ دانم |
| (۳) مرا گوئی چو مشتاقِ تو ام من | چرا از من جدائی من چہ دانم |
| (۴) مرا گوئی بیا بر تخت بنشیں | چو با تاج و لوائی من چہ دانم |
| (۵) شبے بر بود ناگاہ شمس تبریز | ز من یکتا جدائی من چہ دانم |

مطلب۔ تُو مجھ سے پوچھتا ہے کہ تو فقیر ہے؟ مجھے کچھ معلوم نہیں۔ اور ۔

اگر اس کا سبب پوچھتا ہے کہ تُو ایسا مجنُوں (دیوانہ حقیقی) کیوں بن رہا ہے
تو مُجھے کچھ معلُوم نہیں۔ یعنی مجھے اپنی فقیری اور دیوانے پنے کی مُطلق خبر نہیں۔
(۲) مَیں تیرے عشق کی دریا کی لہروں میں بہا ہُوا ہُوں۔ اور پھر تُو مجھ سے
پُوچھتا ہے کہ تُو کہاں ہے؟ اسکی بھی مجھے کچھ معلُوم نہیں یعنی یارِ حقیقی
کے پریم میں اتنا غرق ہُوا ہُوں کہ اپنی ہستی کی مُطلق خبر نہیں رکھتا ہُوں
(۳) جب تُو مجھ سے پوچھتا ہے کہ مَیں تیرا مُشتاق ہُوں۔ اور تُو مجھ سے
کس لئے جُدا ہے۔؟ تو مَیں کہتا ہُوں کہ اِس بات کی بھی مجھے کچھ
خبر نہیں ٭

(۴) تُو مجھے کہتا ہے کہ آ اور تخت پر بیٹھ جا۔ چونکہ تُو تاج اور جھنڈا (شارہ
حقیقت) رکھنے والا ہے۔ تو مَیں کہتا ہُوں کہ اِس بات کی مجھے مُطلق خبر نہیں
(۵) ایک رات شمس تبریز اُوپر بیٹھا ہُوا تھا۔ مَیں نے اُس سے کہا کہ اَے
یکتا کیا تو مجھ سے جُدا ہے۔ اُس نے جواب دیا مُجھے کچھ خبر نہیں۔
مطلب یہ کہ حد درجے کی بیخودی اور فنا فی اللہ کی حالت ہو رہی ہے۔
جس سے اپنے پرائے کی خبر ہی نہیں ٭






# آزادی

(۳۷۲) غزل

بل بے آزادی! خوشی کی رُوح اُمیدوں کی جاں
بُلبُلہ ساں دم سے تیرے پیچ کھاتا ہے جہاں

(۲) مُلک دُنیا کے ترے بس اِک کرشمہ پر لڑے
خُون کے دریا بہائے نام پر تیرے مرے

(۳) ہائے مُکتی رستگاری ہائے آزادی نجات!
مقصدِ جُملہ مذاہب ہے فقط تیری ہی ذات

(۴) اُنگلیوں پر بچّے گنتے رہتے ہیں ہفتے کے روز
کتنے دن کو آئیگا یک شنبہ آزادی فروز

(۵) رم براِنڈی کے مقیّد، سچّی آزادی سے دُور

ہو گئے نشے پہ لٹو بسر آزادی سرور

(۶) صاحبو! یہ نیند بھی میٹھی نہ لگتی اسقدر
قیدِ تن سے دو گھڑی دیتی نہ آزادی اگر

(۷) قید میں پھنسکر تڑپتا مُرغ ہے حیران ہو
کاش! آزادی ملے تن کو نہیں تو جان کو

(۸) لمحہ جو لذّت مزے کا تھا وہ آزادی کا تھا
سچ کہیں لذّت مزا جو تھا وہ آزادی ہی تھا

(۹) کیا ہے آزادی! جہاں جب جیسا جی چاہے کریں
کھانا پینا عیش گلچھروں میں سب دن کاٹ دیں

(۱۰) راگ شادی ناچ عِشرت جلسے رنگا رنگ کے
بنگلے۔ باغات۔ عالی۔ یورپین ڈھنگ کے

(۱۱) قطع ٹوپی کی نئی۔ فیشن نرالا بوٹ کا
دلکش و بے داغ کھلنا بدن پر وہ شوٹ کا

(۱۲) دِل کو رنگت جسکی بھائے شادی بے کھٹکے کریں
دھرم کی آئین[1] پیچھے طاق پر تہ کر دھریں

(۱۳) بگھیاں فیٹن کے آگے۔ کوچیاں کا پوش پوش
ابلقوں کا بڑھ نکلنا ہنہنانا جوش جوش

(۱) حکم۔ قانون۔ اجازت ؞

(۱۴) کوٹ پہناتا ہے نوکر جُوتہ پہنائے غلام
ناک چڑھاتا ہے آقا۔ "جلدی ہے! ...۔ حرام

(۱۵) مُنہ میں غٹ غٹ سوڈا واٹر۔ یا سگاروں کا دُھواں
ضعف کی دِل میں شکایت رام کی اب جاء کہاں

(۱۶) کیا یہ آزادی ہے؟ ہائے یہ تو آزادی نہیں
گوئے[۱] چوگاں کی پریشانی ہے آزادی نہیں

(۱۷) اسپ ہو آزاد سرپٹ قید ہوتا ہے سوار
اسپ ہو مُطلق عناں حیران روتا ہے سوار

(۱۸) اِندریوں کے گھوڑے چھُوٹے باگ ڈوری توڑ کر
وہ مرا وہ گر پڑا اسوار سر مُنہ پھوڑ کر

(۱۹) تازی توسن تُند خوء پہ دست و پا جکڑے کڑے
لے اڑا گھوڑا اُسے[۳] زِ پا جان کے لالے پڑے

(۲۰) جانِ من آزاد کرنا چاہتے ہو آپ کو
کررہے آزاد کیوں ہو آستِیں کے سانپ کو

(۲۱) ہاں وہ ہے آزاد جو قادر ہے دِل پر جسم پر
جس کا من قابو میں ہے قُدرت ہے نُسکل داہم پر

(۱) نطفہ (۲) کھیلنے کی گیند (۳) تُند خو گھوڑے کا نام جو بے لگام ہونے سے ہزاروں نقصان کا باعث ہو

(۲۲) گیان سے ملتی ہے آزادی یہ راحت سربسر
وار کر پھینکوں میں اِس پر دو جہاں کا مال و زر

## ویدانت عالمگیر

(۳۷۳)

گر کمشنر ہو لاٹ صاحب ہو
یا کوئی اور غیر صاحب ہو
ہر کوئی اُس تلک نہیں جاتا
ادھکاری ہی ہے دخل پاتا
لیک جب اپنے گھر میں آنا ہو
کون ہے اُسوقت جو مانع ہو
جب کوئی اپنے گھر کو آتا ہے
حیف اُس پر ہے روکتا جو ہے
ہو جو ہیدانت غیر سے باری
تب تو کہنا بجا تھا ادھکاری
یہ تو جی اپنے گھر کی وِدّیا ہے
پانا اسکو تو فرض سب کا ہے
مَیں ہُوں خود برہم یہ کرو ابھیاس
مَیں نہیں جِسم و اہم نوکر داس
مَیں ہوں بے لوث پاک اعلیٰ ذات
جہل کی ہو کبھی نہ جس میں رات
مَیں ہُوں خورشید تیز انور آپ
مَیں تھا برہما کا باپ سبکا باپ
وید ہے میرا ایک خرّاٹا
بھید دُنیا کا میرا خرّاٹا
اَم کہتا نہیں ہے سیکنڈ ہینڈ
وہ تو خود ہے شُرتی نہ سیکنڈ ہینڈ
وہ جو کمزور آپ ہوتے ہیں
لُقمۂ تین تاپ ہوتے ہیں

ہوں نہ پڑھانے کے جو ادھکاری
اُنکو ملتا نہیں ہے ادھکاری

(۲) اِک دفعہ دیو رشی نارو نے
رحم کر خوک[1] سے کہا اُسنے

چل تجھے لے چلیں گے ہم بیکنٹھ[2]
لیلا او بہت بچتر ہے بیکنٹھ

خوک بولا غضب ہے تب ناداں!
کیا مجھے مل سکے گا کیچڑ واں

جب رشی نے کہا "نہیں یہ تو"
خوک بولا میں جاؤں کاہیکو

یہ نہ سمجھا وہاں جو جاؤں گا
جسم بھی تو نیا ہی پاؤں گا

جس دُنیا کے پیارے شہتیراں
اے ستو نہائے دُنیا یا بہتاں

تُم نہ جی میں ذرا بھی گھبراؤ
کھٹکا مطلق نہ دل میں تُم لاؤ

ہائے بیدانت کیا ہی کردیگا
زیر کردے گا زبر کردیگا

تُم رکھو اپنے جی میں اطمینان
شک نہیں اس میں اک رتی بھر جان

گر عوارض ترے بدل دیگا
ساتھ تُم کو بھی اور کردے گا

لوٹنا چھوڑ دیئے گا کیچڑ میں
جعلسازی میں جھوٹ کی جڑ میں

خاک دُنیا کی مت اُڑائے گا
اصل اپنا نہ بھول جائیگا

میں ہوں یہ جسم فحش بولی ہے
سوانگ چھوڑو ستم یہ ہولی ہے

(۱) سور (۲) بہشت ؎

مصر کی کھودیں جو میناریں
ہائے مُردوں بھریں وہ میناریں

ممی[1] مُردے اُنہوں میں رکھے تھے
ایسی ترکیب و عقلمندی سے

گو ہزاروں برس بھی ہوں بیتے
مُردے آتے نظر ہیں جُوں جیتے

پیارے بھارت کے ہندو باشندو
غُصّہ مت کرنا زاہد و رِندو

جی رہے ہو کہ مر گئے ہو تُم
ممّی مینار بن گئے ہو تُم

جیتے تم تھے رشی مُنی تھے جب
ممّی کیوں ہو ہزار سال کے اب

کیوں ہو زندہ بدستِ مُردہ آپ
نام روشن ڈبویا اُن کا آپ

وہ تو جیتے تھے تُم بھی جی اُٹھو
مُردہ بچّے نہ اُنکے ہو بیٹھو

نام تو لے رہے ہو بیاس کا تُم
کام کرتے ہو اودئی داس کا تُم

بیٹا وُہ ہی سپُوت ہوتا ہے
باپ سے بڑھ کے پُوت ہوتا ہے

چھوڑ دو نام لینا رشیوں کا
خود رشی ہو اگر نہ اب بنا

جب یہ کہتا ہے ایک نالایق
پھر گو میرا بُزرگ تھا لائق

پھر گو منسوب اُس سے ہوتا ہے
شرم سے عرق عرق روتا ہے

دُکھ مت دو انہیں سناؤ مت
شرم سے سرنگوں بناؤ مت

نام لیوے عجب ملے ایسے
دھبّے یہ نام کو لگے کیسے

مونچھ ڈاڑھی لگا کے بڈّھے کی
ق بچّہ بوڑھا نہیں کبھی ہوگا

(۱) اُن مُردوں کو کہتے ہیں جو ملک مصر کی قبروں کے کھودے جانے سے نکلے ہیں۔

اُسکو واجب ہے تربیت پائے
اُنکی ڈاڑھی لگایا چاہتے ہو
ہے مُناسب بزرگ کی تعظیم
بڈھا[1] کھاتا ہے کھچڑی پتلی روز
پیارے بنیئے گا آپ زندہ پیر
نقش جب ہے اُتارتا نقّاش
نقش یہ گرچہ بادشاہ کا ہو
نقل اطوار رشیوں مُنیوں کے
عمل ظاہر جو اُنکو زیبا تھے
جسم اُنکے تھے جو اُنہیں کے تھے
کرکے تقلید تم بنا ہی لو
آؤ تجویز ایک بتلائیں
دیہ ستو بھشتم کو اور کارن کو
چڑھتے اُوپر کو اصل اپنی کو
مہر روشن جو آتما ہے ترا
اُس میں نشٹھا[2] نشست کر محتاک

وقت پر یُوں بزرگ ہی ہوگا
تربیت سے گریز کرتے ہو
خندہ آور نہ چاہیئے تکریم
نقل سے کب جواں ہو پیر[1] روز
اُن بزرگوں کی مت بنو تصویر
تکتا رہتا ہے اصل کو نقّاش
پھر بھی مُردہ ہے خواہ کسی کا ہو
رشی تم کو بنا نہیں سکتے
وقت تھا اور اور ہی دن تھے
وہ تمہارے کبھی نہیں ہونگے
صورت شیر لغرہ کیونکر ہو
رشی بننے کی بات جتلائیں
چیر کر چڑھیئے مہر روشن[2] کو
زندگی تم میں بھی رشی کی ہو
یہی باشسٹ کرشن رام کا تھا
چھوڑیئے ذکر و فکر سب بیکار

(۱) بوڈھا (۲) آتم نشٹھا +

نقل مت کیجے فعل بیرونی
آتما ایک ہی ہے اندرونی
برہمنوں! آپ سیکھ لو جو دیا
پھر یہ گھر گھر پھرو پڑھاتے جا
اور قومیں تمہارے نیچے ہیں
گر شکایت کریں وہ سچے ہیں
جبر سے قہر سے محبت سے
گیان دیجے انہیں مروت سے
وقت اُپدیش کو اگر دوگے
تو ہی قائم سروپ ہیں ہوگے
گنگا ہر وقت بھی رہتی ہے
صاف نرمل جبھی تو رہتی ہے
کانٹے بوتا ہے جھوٹ ہو جیسیں
یاد رکھنا ہے موت ہی اس میں

## گیان کے بدون شدھی ناممکن ہے

(۳۷۸)

پدرِ مجنوں نے پدرِ لیلیٰ سے
گریہ زاری سے آکہا اس نے
میری ساری ریاستیں لیجے
عمر بھر تک غلام کر لیجے
میرے لڑکے کو لیلیٰ جادو چشم
دیجے چھوڑ دیجے آخر خشم
پدرِ لیلیٰ نے پھر محبت سے
یوں کہا پیار ہی کا دم بھر کے
میں تو حاضر ہوں لیلیٰ دینے کو
عذر کوئی بھی ہے نہیں مجھ کو
پر وہ آخر جگر کا ٹکڑا ہے
نہ وہ پتھر شجر کا ٹکڑا ہے
وہ بھی انساں شکم سے آئی ہے
آسماں سے تو گر نہ آئی ہے
قیس تم کو عزیز بے شک ہے
پر وہ مجنوں ہے اس میں کیا شک ہے

ایسی حالت میں لڑکی کیونکر دُوں
مرضِ مجنُوں کا پہلے دُور کرو
شوق سے لیجے تب تُمھاری ہے
ہائے ظالم ستمگر اَے بے رحم!
دیتا لیلیٰ کو وائے آج نہیں
اَور تو سب علاج کر ہارا
ہارا مجنُوں بغیر لیلیٰ کے
ہندو پنڈت جہانتما ساہدو
جیوؔ مجنُوں بنا ہے دیوانہ
دشتِ دُنیا میں وحشی آوارہ
لیلیٰ سمجھے گُلوں کو چُھنتا ہے
سرو کو جان کر یہ لیلیٰ ہے
چشمِ آہُو کو چشمِ لیلیٰ مان
اصلی آنند ذات سے محرُوم
گاہ آنند زر کو مانے ہے
لوگ کہتے نہوں بُرا مجھ کو

اِک جنُونی کے مَیں گلے منڈھ دُوں
سر سے سَودا اگر کافُور کرو
لیلی دولت یہ سب تمھاری ہے
وائے ناداں غُرور صُورتِ زخم[1]
اَور مجنُوں کا تو علاج نہیں
بچتا مجنُوں نہیں وہ بیچارا
تھا نہ چارا بغیر لیلیٰ کے
جی کڑا کیوں ہے رحم کو راہ دو
دشتِ غم چھانتا ہے ویرانہ
لیلیٰ "آنند" کے لئے پارہ[1]
پھر پڑا سر کو اپنے دُھنتا ہے
وہم سے جان اپنی کھو دی ہے
پیچھے بھٹکا پھرے ہے ہو حیران
خار و خس میں مچا رہا ہے دُھوم
بول[2] میں گاہ خاک چھانے ہے
تنگ رہ جائے ناک ہاتھی کو

(۱) مضطرب دبیقرار (۲) پیشاب۔ کیچڑ ×

رائے لوگوں کی نہ ہو متغیّر
ساری وحشت یہ بادیہ گردی
لیلیٰ ملتے جنون جائے گا
شم دم آئیں گے برہم ودیا سے
شم ہو پہلے گیان پیچھے ہو
ہائے پنڈت غضب یہ ڈھاتے ہو
یہ اسی پاپ کا نتیجہ ہے
وید دانوں! یہ موت مت رکھنا
لڑکی گھر میں نہ زیب دیتی ہے
برہم ودیا کا دان اب کر دو
وقت دیکھو سمے کو سمبھالو
ننگ و ناموس آب اسی میں ہے
ڈوبا تارا تمھارا پُورب کو
ہند مجنوں بنا ہے دیوانہ
مژدۂ وصل اب سُنا دینا
دیہ کا قرض یہ چُکا دینا

اُس کے پیچھے پھرے ہے متحیّر
لیلی خاطر ہے جملہ سر دردی
برہم[1] ودّیا بِدون نہ جائے گا
فکر جائیں گے برہم ودّیا سے
سیر ہو لیں طعام پیچھے ہو
اُلٹی گنگا پڑے بہاتے ہو
ڈوبے دُکھوں میں آج جاتے ہو
دُھی[3] کو بُڈّھی کو گھر میں مت رکھنا
دھن پرایا فریب دیتی ہے
ورنہ عزّت سے ہاتھ دھو بیٹھو
ذات قائم ہو کایا پلٹا لو
بچنا ذلّت سے بس اسی میں ہے
برہم وِدّیا چلی ہے یُورپ کو
تلملاتا ہے مثلِ پروانہ
خوش و خرم آدا سے گا دینا
فرض اپنا یہ کر آدا دینا

(۱) حقیقت معشوقی۔ (۲) شانتی۔ (۳) لڑکی

# گناہ

## (۳۷۵) نظم

پاپ کیا ہے؟ گناہ کتنے ہیں
آتما جسم ہی کو ٹھہرانا
آتما، پاک ہست، برتر ہے
جسم کو شانِ آتما دینا
کذب و بطلاں یہی ہے پاپ کی جڑ
کیا تکبر ہے؟ کبریائی ذات (کو)
کرودھ کیا ہے؟ جلالِ واحد ذات (کو)
کیا ہے شہوت؟ سرورِ پاکِ ذات
کیا عداوت ہے؟ پاک وحدت ذات
حرص کیا؟ سب پہ قبضہ کلّی ذات
موہ کیا ہے؟ قیام یکساں ذات
پس گناہ کیا ہے؟ آتما کا حق
ہستِ مطلق کا جہل میں سنسرگ

داخل جہل سارے فتنے ہیں
بوٹا پاپوں کا یہ ہے لگوانا
علم واحد، سرور و اکبر ہے
رات کو آفتاب کہہ دینا
ایک ہی جہل تین تاپ کی جڑ
بیچ دینا دروغ جسم کے ہات
بیچ دینا دروغ جسم کے ہات
بیچ دینا حقیر جسم کے ہات
بیچ دینا حقیر جسم کے ہات
بیچ دینا حقیر جسم کے ہات
بیچ دینا حقیر جسم کے ہات
جہل کو چھین دینا حق ناحق
نوشہ ہے پاپ کا۔ گناہ کا برگ

(۱) اگیان کے اندر (۲) بے فائدہ۔جھوٹ۔ (۳) جھوٹے شریر کے ہاتھ۔ (۴) ایک اکیلی ذات۔
(۵) آتما۔ مالکِ کل (۶) لاجنب۔ ایک رس۔

# کلجگ

## (۳۷۶) غزل

سچّے دل سے بچار کر دیکھو! — تم نے پیدا کیا ہے کلجگ کو

"مَیں نہیں ہُوں خدا" یہ کلجگ ہے — "جسم ہی ہُوں" یقیں یہ کلجگ ہے

"جسم ہے آتما" یہ کلجگ ہے — چارواکوں کا مت یہ کلجگ ہے

کھاؤں پیوں مزے اُڑاؤں گا — ہاں! وِروچن کا مت یہ کلجگ ہے

بندۂ جسم ہی بنے رہنا — سب گناہوں کا گھر یہ کلجگ ہے

جسم سے گر نشست اپنی دُور — ہُوجئے آتما میں خود مسرور

جسم میں گر نواس رکھّو گے — گیان سے گر ہراس رکھو گے

پاپ ہرگز نہ چھوڑینگے ہرگز — تاپ ہرگز نہ چھوڑینگے ہرگز

ہے خلاصی کی ایک ہی صُورت — اور رستہ نہیں کسی صورت

دُور کلجگ ابھی سے کیجے گا — دان دیجے گا دان دیجے گا

ٹھیک کرجگ ہے یہ نہیں کلجگ — دان کر دُور کیجئے کلجگ

ہند پر گہن (گرہن) لگ گیا کالا — دان دینے سے بول ہو بالا

# دان

## (۳۷۷) غزل

دان ہوتا ہے تین قسموں کا — انّ کا علم کا و عرفاں کا

ان کا دان ایک دن کے لئے
علم کا دان عمر بھر کے لئے
دان عرفان کا تا ابد دایم
سب سے بڑھ کر تو بیشرا ہے وان

جسم بیرون کو تقویت دیوے
جسم دوئم کو کر غنی دیوے
کر سرور ازل میں دے قائم
دان عرفان کا گیان ہی کا دان

پنڈتو! گیان دان دیجے گا
گر یہ کلجگ کا گہن ہے باقی
لو ٹلا ٹل گئی ہے واہ واہ وا

ہند میں عام دان دیجے گا
کسر ہے گیان دان دینے کی
ہند روشن ہوئی ا-ہا ہا ہا ہا



جاؤ کلجگ یہاں سے جاؤ تم
حکم ناطق ہے رام کا تم پر
ہند ہی رہ گیا ہے کہا تمکو ؟

بھاگو بھارت سے۔ پھر نہ آؤ تم
بندھئے بستر کو اب اُٹھاؤ تم
آگ میں جل میں سر چھپاؤ تم



## نے

### (۳۷۸) غزل

خالی بالکل ہے بانس کی یہ نے[2]
بوسہ دیتا ہے اسکو جب نائی[3]

چند سوراخ دار بیشک ہے
نکل اُس نے سے سات سُر کی

(۱) جسم لطیف سے مراد ہے (۲) بانسری (۳) بانسری بجانے والا ۔

راگنی راگ سب ہوئے ظاہر
ایک ہی دم نے یہ ستم ڈھایا
سب سُروں میں جو موج مار رہے
دم تو پھونکے تھا ایک مُرلیدھر
سامعہ[1] باصرہ[2] خیال و عقل
مرد عورت۔ گدا میں شاہوں میں
قطب تارے میں۔ مہر میں مہ میں
ایک ہی دم کا یہ پسارا ہے
دارِ دُنیا کی ایک ہی[3] نے میں
تو ہی[4] نائی ہے کرشن پیارا ہے

مختلف بھاگ سب ہوئے باہر
کلیجہ اب بلبیوں اُچھل آیا
دم وہ تیرا ہی کرشن پیارے ہے
مختلف زمزمے بنے کیونکر؟
سب میں واصل ہوا کرے ہی نقل
قہقہوں۔ چیچھوں میں آہوں میں
جھونپڑے میں۔ محلسراء راہ میں
سب میں واصل ہے سب میں نیارا ہے
پران تیرے نے راگ پھونکے ہیں
ساری دُنیا ترا پسارا ہے

(۱) سُننے کی قوت (۲) دیکھنے کی قوت (۳) خالی بانسری (۴) بانسری بجانے والا۔

## شیش مندر

### (۳۷۹) غزل

شیش مندر میں راک دفعہ بُلڈاگ
جوق در جوق پلّئیں سگ تھے
سخت جھنجھلایا یہ وہ جھنجھلائے

آ پھنسا تو ہوا بگولا آگ
ٹھٹ کے ٹھٹ لگ رہے تھے کُتّوں[1] کے
چار جانب سے طیش میں آئے

(۱) کُتّا۔

بگڑا منہ اِسکا۔ وُہ بھی سب بگڑے
جب یہ اُچھلا وُہ سب کے سب کودے
جب یہ بھونکا صدائے گُنبد سے
گیا ہی اوساں خطا ہُوئے اِسکے
”وہیں مرا میں مرا“ سمجھ کروائے
مرگیا ڈاگ سر کو دُھن کروائے
شیش مندر میں آکے دُنیا کے
جاہلِ غیر داں مرا بھونکے
وہم میں کیوں بھرمتا جاتا ہے
اپنے آپے میں کیوں نہ آتا ہے

## درِشٹانت

### (۳۸۰) غزل

گاڈ مالک مکان کا آیا
مرد داناؔ نے جلوہ فرمایا
رُوئے زیبا کو ہر طرف پایا
فرطِ شادی سے سینہ بھر آیا
فرشِ اطلس نفیس جھالر دار
عطر و عنبر لطیف و خوشبُو دار
تختِ زرّیں پہ ریشمی تکیئے
گدّے مخمل کے زیب دیتے تھے
بیٹھا ٹھسّے سے زینتِ خانہ
گدگدی دِل میں جھومتا شانہ
جب نظر چار سُو اُٹھا دیکھا
کچھ نہ اپنے سے ماسوا دیکھا
گرچہ واحد تھا پر ہزاروں جا
جلوہ اُفگن رُخِ صفا دیکھا
گاہ مونچھوں کو تاؤ دے دیکر
صورتِ بیر رس میں آ دیکھا
کر کے سنگار کنگھی پٹّی کا
پان ہونٹوں تلے دبا دیکھا
تیغِ مصری کے دیکھنے کے لئے
پیاری پیاری بھنویں چڑھا دیکھا

خندۂ گل کی وید کی خاطر  کیا نہ دل سے کھلکھلا دیکھا

ابر نیساں کا لطف لینے کو  تار آنسو کا بھی لگا دیکھا

غیر دیکھے ہے جیسے اس تن کو  اس طرح اس سے ہو جدا دیکھا

عکس اک چھوڑ اصل کو آئے  سب وجودوں میں پھر سما دیکھا

گولیاں پیلی کالی سرخ اور سبز  منہ سے اپنے نکال بازیگر

آپ ہی دیکھتا ہے اپنے رنگ  آپ ہی ہو رہا ہے متحیر

بیٹھ ہر طرح شیش مندر ہیں  ٹھاٹھی بیٹھے سے بن بنا دیکھا

وشیٹھی مست کارن شریر بن لیٹا  چار کوٹوں میں لیٹتا دیکھا

وشیٹھی خود جو جسم خیال کو دھارا  جملہ عالم کو خیال ہی دیکھا

وشیٹھی جاگی صورت قبول کی جب خود  سب کو پھر جاگتا ہوا دیکھا

تجھ سے بڑھکر ہوں تیرا اپنا آپ  مجھ کو اپنے سے کیوں جدا دیکھا

ایک ہی ایک ذات واحد رام  جملہ صورت میں جابجا دیکھا

گدی تکیے سے ہیں نہیں ہلتا  ہلتا کس نے سنا ہے یا دیکھا

کیوں خوشامد کی بات کرتے ہو  شیشے مسند مکان ہی کب تھا

یہ تو سب اک خیال لیلا تھی  موج میں اپنی آپ ظاہر تھا

موج بھی آپ لیلا ولا آپ  لال نطق و زبان یاں پر تھا

نطق میں اور شبد میں موجود  ایک واحد سپھوٹ روشن تھا

# کوہِ نُور کا کھونا اور عزّت

(۱۸۱۳) نظم

زیر نادر ہُوا محمد شاہ
گرچہ نادر نے خوب ہی ڈھونڈا
کہہ دیا اِک حریص لونڈی نے
"وہ اُسکو پگڑی میں سی کے رکھتا ہے"
پھر تو بیحد تپاک سے آ کر
"اے شہِ مہرباں محمد شاہ!
پگڑیاں آج تو بدل لینگے
رسمِ اُلفت ادا کرو ہم سے"
چھُٹ گئیں گو ہوائیاں مُنہ پر
"وہ شوق سے پگڑی بدلئے گا شاہ"
تھی محمدؐ کو ظاہری عزّت
قیمتِ مملکت سے بڑھکر تھا
اے عزیزوں یہ عزّت و دولت
دامِ تدوِیر میں نہ آجانا
خلعتِ فاخرہ سے ہو خورسند

دہلی اُجڑی ذلیل ابتر آہ
نہ مِلا کوہِ نُور کا ہیرا
ہے چھُپایا کہاں محمدؐ نے
"جُدا اُسکو کبھی نہ کرتا ہے"
بولا نرمی سے پیار سے نادر
یار بھائی ہے نیرا نادرشاہ
دِل محبّت سے خُوب بھر لینگے
یہ محبّت وفا کرو ہم سے"
زہر خندہ سے بولا "ہاں ہاں" کر
مارا بے بس رنگیلا دہلی شاہ
یہ تبدّل تھا اصل میں ذِلّت
ہیرا پگڑی میں اُسکو کھو بیٹھا
نفس نادر ہے بر سرِ اُلفت
جان! نہ پھندے میں پھنس پھنسا جانا
کھوئے کے ہیرا بنے ہو دولتمند

(۱) فریب کا جال (۲) دُکھ

چین پڑنے کا ہے نہیں ہرگز
ذاتی جوہر سے ذاتی عزت ہے
جب تُو فخر خطاب لیتا ہے
تُو کریم جہاں ہے داتا ہے
سبکو رونق ہے تیرے جلوے سے
سند سرٹیفکیٹ ڈگری کی
تُو تو معبود ہے زمانے کا

امن ہیرے بنا نہیں ہرگز
باقی ناومنی کی علت ہے
آتما کو عذاب(۱) دیتا ہے
چھوٹا اپنے کو کیوں بناتا ہے؟
تجھ کو عزت بھلا ملے کس سے؟
آرزو میں ہے قیدِ غم تن کی
قیدمت ہو کسی بہانے کا

(۱) دُکھ

## خطاب بہ نیپولین

(۳۸۲) نظم

واہ رے نیپولین! نڈر شہِ مرد
"ہالٹ" کہہ کر سپاہِ دشمن کو
جان بازی میں شیر مردی میں
رُعب سے اور غضب کی صولت(۱) سے
راجپوتوں کی عورتوں کا دل
اُنکی جانب سے شیر کو چیلنج
پشتے کشتوں کے کردیئے ہر سُو

ٹڈی دَل فوج تیرے آگے گرد
لرزاں کردے اکبار لشکر کو
خوش خوشاں دشتِ غم نوردی میں
تُو برابر تھا ہندو عورت کے
نہ ہلے گرچہ کوہ جائے ہل
لیک شہرت کے نام سے ہے ربخ
خون کے جُوۓ(۲) ہی بھر دیئے ہر سُو

(۱) دبدبہ ۔ ہیبت (۲) نہریں ۔ دریا سے مطلب ہے۔

ملک پر ملک تُو نے مار لیا
پر کہو اِس سے کیا سنوار لیا
دینی چاہتا تھا راج کو وسعت
پر مِلی حرص و آز کو وسعت
دِل تو ویسا ہی رہگیا پیاسا
جیسا جنگ و جدل سے پہلے تھا

## سیزر

(۳۸۳) نظم

اَے شہنشاہِ جولیس سیزر
ساری دُنیا کا تُو بنا افسر
اتنا فتنے کو طُول کیوں کھینچا
دِل زمیں میں فضُول کیوں اینٹھا
سہم دِل میں رہا تعجب خیز
خلدشہ پہلو میں موج درد انگیز
آہ تیری منزلت کو بڑھایئں
ہندُو کیواں سے بھی پرے جائیں
کیُوں نہ اتنا بھی تم کو سُوجھ پڑا
جس میں شے آئے وہ ہے شے سے بڑا
جزؤ کُل سے ہمیشہ چھوٹا ہے
چھوٹا کمرے سے بکس و لوٹا ہے
جبکہ تجھ میں جہان آتا ہے
آنکھ میں بحر و بر سماتا ہے
کوہ و دریا و شہر و صحرا باغ
بادشاہ و گدا و بُلبُل و زاغ[1]
عِلم میں اور شعُور میں تیرے
ذرّے سے چمکتے ہیں بہتیرے
خود کو محدُود کیوں بناتے ہو
منزل اپنی پڑے گھٹاتے ہو؟
تجھ میں چھوٹے بڑے سمائے ہیں
تُو بڑا ہے یہ جس میں آئے ہیں

(۱) کوّا۔

مُلکِ سرسبز اور زمیں شاداب
ہیں شعاعیں تری زمین و آب

شمس مرکز نظامِ شمسی کا
ہے نہیں تُو تو ہے آشرا سب کا

نُور تیرے ہی سے ضیا لیکر
مہر آتا ہے روز چڑھ بڑھ کر

اپنی کرنوں کے آب میں خود ہی
ڈُوب مت مر سراب میں خود ہی

جان اپنے کو گر لیا ہوتا
قبضہ عالم پہ جھٹ کیا ہوتا

سلطنت میں مطیع چرند و پرند
راجے مہاراجے ہوتے زاہد و رند

ذات میں حلّ دِل کیا ہوتا
حل عُقدہ کو یُوں کیا ہوتا

ہاتھ میں کھڑگ ہو کہ کھنڈا ہو
قلم ہو یا بلند جھنڈا ہو

جُدا اپنے کو ان سے جانتے ہیں
ان کے ٹُوٹے نہ رنج مانتے ہیں

آپ کو سُور بیر اس تن سے
جُدا مانے ہیں جیسے آہن سے

گر بلا سے یہ جسم چُھوٹ گیا
کیا ہُوا گر قلم یہ ٹُوٹ گیا

تُو ہے آزاد ہے سدا آزاد
رنج و غم کیسا؟ اصل کو کر یاد

اے زماں! کیا یہ تُم میں طاقت ہے
اے مکاں! تجھ میں یہ لیاقت ہے؟

کر سکو قید مجھ کو۔ مجھ کو قید!
پلک سے تم ہو کالعدم ناپید

فکر کے پاپ کے اُڑیں دُھوئیں
گر کبھی ہم سے آن کر اُلجھیں

پُرزے پُرزے الگ ہوئے ڈر کے
دھجیاں جہل کی اُڑیں ڈر سے

## شاہِ زماں کو پرَدان (۳۸۴)

قیصرِ ہند ا بادشہ داوَر
جاگتا ہے سارا شہر[1] خاور[2]

(۱) روشنی (۲) سلطنت، کا بادشاہ۔ مراد سُورج سے ہے ✝

راج پر تیرے مغرب و مشرق | چمکتا ہے سدا شہِ مشرق
شاہِ مشرق کی برہم وِدیا ہے | رانی وِدیاؤں کی یہ وِدیا ہے
جاہِ ذاتی رہے قریب تمہیں | شاہ رِعلموں کا ہو نصیب تمہیں
نُور کا کوہ دماغ میں دمکے | ہند کا نُور تاج پر چمکے
تیرے فکر و خیال کے پیچھے | شِیریں چشمہ عجیب بہتا ہے
یہ ہی چشمہ تھا ویاس کے اندر | عیسےٰؑ احمدؐ اِسی میں رہتا ہے
اِسی چشمہ سے وید نکلے ہیں | اِسی چشمہ سے کرشن کہتا ہے
چلئے آبِ حیات واں پیچھے | دُکھ کا ہے کو یار سہتا ہے
پچھلے رِشیوں نے اِس ہی چشمے سے | گھڑے بھر بھر کے آب کے چکھے
دُنیا پلٹے زمانہ بدلے گا | پر یہ چشمہ سدا ہرا ہوگا
مہر ڈوبے گا قطب ٹوٹے گا | پر یہ چشمہ سدا ہرا ہوگا
رسم و ملت تو ہونگے ملیا میٹ | پر یہ چشمہ سدا ہرا ہوگا
ایسے چشمے سے بھاگتے پھرنا | باسی پانی کو تاکتے پھرنا
تشنہ رکھے گا بہر خاطرِ آب | جا بجا آگ تاپتے پھرنا
رام کو ماننا نہیں کافی | جاننا اس کا ہے فقط شافی[1]
بر کھلے۔ کینٹ ہل، ہیملٹان | جستجو میں تری ہیں سرگرداں

(۱) شفا دینے والا۔ تسکین دینے والا +

بائیبل۔ وید۔ شاستر۔ قرآن
بھاٹ تیرے ہیں ای شہِ رحمان
اپنی اپنی لیاقتیں لے کر
تر زباں گا رہے ہیں تیری شان
مدح خواں شاعروں کو دو انعام
وقت دربار خاص و جلسۂ عام

# آنند اندر ہے

## (۳۸۵) نظم

سگ نے ہڈی کہیں سے اک پائی
شیر نر دیکھ فکر یہ آئی
کہ کہیں مجھ سے شیر چھین نہ لے
ہڈی اک اس سے شیر چھین نہ لے
لیکے منہ میں اُسے چھُپا کر وہ
بھاگا کھائی کو دُم دبا کر وُہ
عظم[1] چبھتی تھی منہ میں جب رگ کو
خون لگتا لذیذ تھا سگ کو
مزا اپنے لہو کا آتا تھا
پر وُہ سمجھا مزا ہے ہڈی کا
شیرِ نر بادشاہ تنہا رو
ہڈی مُردے ہوں ہر طرف سَو سَو
وُہ تو نہ آنکھ بھر کے تکتا ہے
سگِ ناداں کا دِل دھڑکتا ہے
سُرگ کی نعمتیں ہوں دُنیا کی
ہیں تو یہ ہڈیاں ہی مُردے کی
ان میں لذّت جو تُم کو آتی ہے
در اصل یہ ایک آتما کی ہے
اے شہنشاہِ مُلک۔ اے اِندر!
چھِنتا وہ نہیں زر و گوہر
راج دُنیا کا اور سُرگ و بہشت
باغ و گلزار و سنگِ مرمر و خشت

(۱) ہڈی ۔۔

نعمتیں یہ تمہیں مبارک ہوں
دیکھا یہ تمہارے مقبوضات
جانِ من نورِ ذات ہی کا ناتھ[1]
جو غنی ذات میں ہے ہیرِ و ہیر[2]
سب دہانوں سے وہ ہی کھاتا ہے
"یہ ہوں ہیں" "یہ ہو تم" یہ اشنیت[3]
صور و اشکال سب کرامت ہے

بارِ غم یہ تمہیں مبارک ہوں
قبض کرتے ہیں کیا تمہاری ذات
فوج رکھتا نہیں ہے سورج ساتھ
جلوہ گر در وجود برنا پیر
سواد کھانے بھی بن کے آتا ہے
معجزہ ہے ترا نہ اصلیت
ہیری قدرت کی یہ علامت ہے

(۱) مالک (۲) بہادر (۳) دوئیت ۔

(۳۸۶)

## سکندر کو اودھوت کے درشن

کیا سکندر نے بھی کمال کیا
بر لبِ گنگ سندھ جب آیا
اُن دِنوں ایک سالک و مالک
کیا عجب تھا فقیر عالمگیر
اِس کی صورت جمالِ سرباتی
اِس سوامی نے کچھ نہ گردانا
شیشہ آئینہ گر[1] کو دکھلایا

غلغلہ شور و شر کا ڈال دیا
ڈٹ گیا فوج لے کے جھلا آیا
سے ملاقی ہوا۔ رہا ہک دک
قلبِ صافی مثالِ گنگا نیر
گفتگو میں جلالِ عریانی
زور و زاری و زر سے پھسلانا
رنگ جوں آئینہ وہ ہو آیا

(۱) آئینہ گر سکندر اعظم سے مراد ہے ۔

رہ کے ششدر وہ بادشاہِ جہاں
بولا سادھو سے صورتِ حیراں

"ہند میں قدر نہ پر کھتے ہیں
ہیرے کو لینٹھروں میں رکھتے ہیں

چلئے گا ساتھ میرے یوناں کو
قدم رنجہ کرو مرے ہاں کو"

## ابھدوت کا جواب

(۳۸۷) نظم

کیا ہی میٹھی زباں سے بولا وہ
رستی پہ کلام کو تولا

کوئی مجھ سے نہیں ہے خالی جا
پور پورن ذرا نہیں ہلتا

جاؤں آؤں کہاں کدھر کو میں
ہر مکاں مجھ میں۔ ہر مکاں میں میں

یہ جو لاہوت سے ندا آئی
کون بیچارے کو نہیں بھائی

پھر لگا سر جھکا کے یوں کہنے
اسکے سمجھا نہیں ہوں میں معنے

مشک و کافور و عطر و عنبر بو
اسپ و گلزار و نازنین خوشرو

سیم و زر خلعت و سماع و سرود
میوے ہر نوع کے آبشار و رود

یہ میں سب دونگا آپ کو دولت
ہر طرح ہوگی آپ کی خدمت

چلئے گا ساتھ میرے یوناں کو
چل مبارک کرو مرے ہاں کو

مستِ مولا سے تب یہ نور جھڑا
آسماں سے ستارہ ٹوٹ پڑا

جھوٹ جھوٹوں ہی کو مبارک ہو
جھل نیچے وہ بسے جو تارک ہو

ہیں تو گلشن ہوں آپ خود گلریز
خود ہی کافور خود ہی عنبر ریز

سونے چاندی کی آب و تاب ہوں میں
راگ کی میٹھی میٹھی سُر میں ہوں
خوش مزا سب طعام ہیں مجھ سے
رقص ہے آبشار کا میرا
زرق برقی سُنہری تاج ترا
چاندنی مُستعار[1] ہے مجھ سے
کوئی بھی شے جو تیرے من بھائے
دے دیا جب پھر اسکا لینا کیا
کر کے بخشش میں باز کیوں لونگا
پرکرتی کو نوعید مجھ سے ہے
خود خُدا ہوں سرورِ پاک ہوں میں
ایسا ویسا جواب یہ سُن کر
چہرہ غصّے سے تمتما آیا
کھینچ تلوار تان لی جھٹ پٹ
شاہِ ذی جاہِ مُلک دارا جم
مجھ سے گستاخ گفتگو کرتا

گُل کی بُو مستئ شراب ہوں میں
دمک ہیرے کی تابِ دُر میں ہوں
اسپ کی خوش خرام ہے مجھ سے
ناز و عشوہ ہے یار کا میرا
میرا محتاج ہے۔ محتاج مِرا
سونا سورج اُدھارے مجھ سے
میں نے لذّت عطا ہے فرمائی
شاہِ شاہاں کو یہ نہیں زیبا
پھینک کر تھوک چاٹ کیوں لونگا
مانگوں اب میں رعیت مجھ سے ہے
خود خدا ہوں غرورِ پاک ہوں میں
بھڑک اُٹّھا غضب سے اسکندر
خون رگِ جوش مارتا آیا
جانتا ہے مجھے تو اے نٹ کھٹ
میں ہوں شاہِ سکندر اعظم
بھول بیٹھا ہے کیوں ابھی مرنا

(۱) اُدھار ۔ مانگی ہوئی ٭

کاٹ ڈالوں گا سِر ترا تن سے
دیکھ کر حال یہ سکندر کا
کِذب[1] ایسا تو اے شہنشاہا
مُجھ کو کاٹے! کہاں ہے وہ تلوار؟
ہاں گلائے مجھے! کہاں پانی؟
موت کو موت آ نہ جائے گی
بیٹھ بالو میں بچے گنگا تیر
فرض کرتے ہیں ریت میں خود گھر
خود تصور کو پھر مٹاتے ہیں
وہم کا گھر بنا تھا وہم مٹا
ریگ سُدھرا تھا۔ نئے خراب ہُوا
راست تو اُس زباں سے سُننا ہے
تُو جو سمجھا یہ جسم میرا ہے
سر یہ تن سے اگر اُڑا دے گا
ریت کا تو نہ کچھ بُرا ہو گا
میری وسعت کو کون پاتا ہے
تاج جُوتے کے درمیاں واقع

ضرب شمشیر سے ابھی دن سے
سادھو آزاد کِھلکِھلا کے ہنسا
عُمر بھر میں کبھی نہ بولا تھا
داغ دے مُجھ کو! ہے کہاں وہ نار[2]
باد سُوکھا ہی لے! اِمرے ناتی
قصد میرا جو کر کے آئیگی
گھر بناتے ہیں شاد یا دلگیر
یہ رہا گنبد ادھر ہے در
خانہ اپنا وہ آپ ڈھاتے ہیں
بالو تھا بعد میں جو پہلے تھا
فرض پیدا ہُوا تھا خود بگڑا
پر پڑا آپ جال بُنتا ہے
فرض تیرا ہے۔ فرض تیرا ہے
فرض اپنے ہی کو گرا دے گا
خانہ تیرا خراب ہی ہو گا
مجھ میں ارض و سما سماتا ہے
مَیں نہیں ہوں نہ تو ہے جاں! واقع

(۱) جھوٹ (۲) آگ

اتنا تھوڑا نہیں حدود اربعہ
اپنی ہتک یہ کیوں کری تم نے
کیوں تنک کر دیا ہے آتم کو
خود تو مغلوب تم غضب کے ہو
غصہ میرا غلام۔ تم اس کے
گر پڑی شہ کے ہاتھ سے شمشیر
کیا عجب! یہ تو زیرِ آختہ تیغ
شہ کے غیظ و غضب کو جوں مادر
اور وہ شہِ سکندرِ رومی
پاس اس وقت اپنی عزت[1] کا
لیک شہ کو تھی جسم میں آخر
قلعہ مضبوط اس کا ایسا تھا
کر سکے کچھ نہ تیر کی بوچھاڑ
اس جگہ غیر آ نہیں سکتا
اس بلندی سے سرفرازی سے
یہ زمیں اور اسکے سب شاہاں

پگڑی جوڑا نہیں حدود اربعہ
بات مانی مری بڑی تم نے؟
ایک جوہڑ بنایا قلزم کو
شاہِ جذبات سے بھی اڑتے ہو
بندۂ بندگاں! رہو بچ کے
نگہ عارف سے ہو گیا وہ زیر
گر جبا تھا مثالِ باراں میغ
ناز طفلک کا جانتا تھا گر
بات چھوٹی سے ہو گیا زخمی
ہر دو جانب کو ایک جیسا تھا
شاہِ شاہ[2] کا تھا آتما میں گھر
اونچے سورج سے بھی پرے ہی تھا
خالی جائے بندوق کی بھر مار
یاں ہے کوئی بھی جا نہیں سکتا
قلعہ مضبوط شیرِ غازی سے
تارہ ساں ذرہ ساں کہ نقطہ ساں

(۱) عزت (۲) فقیر*

نُقطہ موہوم بن ہوئے نابُود — ایک واحد ہُوں ہست و باشد و بُود
اُڑ گئے جُوں سپاہِ تاریکی — تاب کسکو ہے ایک جھانکی کی
رُوئے عالم پہ جم گیا سکّہ — شاہِ شاہاں ہُوں شاہِ شاہاں شہ
اہلِ ہیئت نے بھی پڑھا ہوگا — نُقطہ کیا خوب یہ ریاضی کا
جبکہ لاجنب اِک ستارے کا — بحث ہیں ہو حساب یا لیکھا
صِفر ساں یہ زمین پیچاں پیچ — ہیچ گِنتے ہیں ہیچ مُطلق ہیچ
اب کہو ذاتِ بحت[1] کے ہوتے — کیُوں نہ اجسام جان کو روتے

(۱) نرگن ۔ بے صفت ۔

## جسم سے بے تعلّقی

(۳۸۸)

بادشاہ اِک کہیں کو جاتا تھا — اُس طرف سے فقیر آتا تھا
بادشاہ کو گھمنڈ تاج کا تھا — مست کو ذات ہی کے راج کا تھا
مست چلتا تھا چال مستی کی — راہ نہ چھوڑا سلام تک نہ کی
بادشاہ تُرش ہوکے یُوں بولا — سخت مغرُور، شوخ، گُستاخا!
بادشاہُوں تجھے سزا دُونگا — جسم تیرا ابھی جلا دُوں گا
رستہ پہ مولا کبیر عالی جاہ — شاہِ شاہاں فقیر لاپرواہ
جس کا مبداء و قُطب اعظم تھا — محورِ گفتگو بھی آتم تھا

جسم پائنٹ سے کچھ نہ کرتا تھا
پاس دھک دھک جلے تھی اک بھٹی
تب مخاطب ہو شاہ سے بولا
میں ہوں قرطاس اُس پہ تُو تصویر
نقش دعوی کرے تکبر ہے
جسم کے اعتبار ہی سے سہی
قتل کرنے کا قادر ہے تیرا
قتل و دھمکی کا گرم ہے بازار
جاں لینا نہیں ترے بس میں
تُو جلائے گا درد کیا ہو گا
اس سے بڑھکر سزا تُو کیا دیگا
آگ میں ڈال دے تُو اس[1] تن کو
دونوں حالت میں مجھکو یکساں ہے
تُم سے بڑھکر تمہارا اپنا آپ
آگ میرا ہی اک تجلی ہے
مجھ میں سب جسم بُلبُلے سے ہیں

آتما ہی تھا۔ نُور جھڑتا تھا
ٹانگ اُس میں فقیر نے دھر دی
نقشِ تصویر شہ[2] قرطاسا!
ذاتِ اصلی ہوں۔ فرض ہے تصویر
کبریائی مری تو اظہر ہے
میں ہوں آزاد اس طرح سے بھی
چھڑکنا اختیار ہے میرا
سودا میرا ہے میں ہوں خود مختار
تیری تنبیہ ہے مرے بس میں
دیکھ لے پیر جل گیا سارا
میرا اک بال بھی نہ ہو بینگا
خواہ شعلوں میں ڈال اس[2] تن کو
کچھ نہ بگڑا نہ بگڑ سکتا ہے
میں ہی تم ہوں نہ تم ہو اپنا آپ
رعب تیرا بھی زور میرا ہے
ایک ٹوٹے گا اور قائم ہیں"

(۱) جسمِ فقیر۔ (۲) جسمِ شاہ۔

سادھو جب کر رہا تھا یہ تقریر — شہ کا دل ہو گیا وہیں نخچیر
دست بستہ کھڑا ہُوا آ گے — سائیں! عارف ہیں آپ اللہ کے
ترک دُنیا کی آخرت کی ترک — ترک مولیٰ کی۔ ترک کی بھی ترک
درجہ اوّل کے آپ تیاگی ہیں — بارے درشن کے ہم بھی بھاگی ہیں

## فقیر کا کلام

(۳۸۹)

قدم بوسی کو شہ جھکا ہی تھا — کلمہ بے ساختہ یہ تب نکلا
اَے شہنشاہ! تم مبارک ہو — تم ہی سب سے بڑے تو تارک ہو
اپنی کیجے گا قدم بوسی خود — تم ہی تیاگی ہو۔ تم ہی جوگی خود
کچھ نہیں اس فقیر نے تیاگا — ذات کے راج پاٹ ہیں جاگا
خاک اُوپر سے جب ہٹا بیٹھا — معدنِ بے بہا کو پا بیٹھا
کُوڑا کرکٹ اُٹھا دیا اُس نے — محل شُتھرا بنا لیا اُس نے
جہل کو تیاگ آپ ہو بیٹھا — ذات تیری طرح نہ کھو بیٹھا
لیک تم نے سوراجیہ چھوڑا ہے — کُوڑا رکھا ہے محل چھوڑا ہے
راکھ کو تم عزیز رکھتے ہو — اصل معدن کو تم نہ تکتے ہو
خاک ساری لپیٹ لی تم نے — کیا رمائی بھبھوت ہے تم نے

جُڑ گئے ہو اوِدیا سے آپ
تُم ہی جوگی ہو میں نہ جوگی ہُوں
سُن کے شاہ یہ فقیر کی تقریر

جوگی کیسے جُڑے بلا کے آپ
ذاتِ تنہا ہُوں میں وِیوگی[1] ہُوں
سکتہ عشق کر گیا بنا تصویر

(۱) علیحدہ ۔ الگ ؞

## گارگی

(۳۹۰) نظم

جنک راجہ کی حُکمرانی ہیں
ننگی پھرتی تھی گارگی لڑکی
چہرے سے رُعب داب برسے تھا
گیان کی اصل ذات کی خُوبی
تک سکے آنکھ بھر کے اُس رُو کو
پاکبازی کا وُہ مجسّم نُور
اِک دفعہ معرفت کی پُتلی پر
دفعتہً گارگی یہ بھانپ گئی
عیب بینوں کا کُفر توڑ دیا

اُن بدیہوں کی راجدھانی ہیں
نُور چِتون میں تھا جلال بھری
حُسن کو ماہتاب تر سے تھا
اُسکے ہر روم سے چمکتی تھی
مارے دہشت کے تاب تھی کسکو؟
شپرہ[1] چشم کو بھگاتا دُور
کرتی تھک تھی نگاہِ عیب[2] نگر
جان قالب ہیں سب کی کانپ گئی
رُوئے اجسام ہیں کو موڑ دیا

(۱) چمگادڑ یعنی جاہل یا اگیانی سے مُراد ہے۔ (۲) عیب دیکھنے والی دُرشٹی ؞

گیاں سے پڑدہاں یوں کھولا
ہیں وہ خنجر ہُوں تیز دم ظالم
تین جاموں میں یا نیاموں میں
دُور گر پردۂ حیا کردُوں
شمس کب تاب جھلک کی لائے
دیکھ مجھکو فلک کے سب اجرام
گھر ایسے یہ دُنیا اُڑ جائے
کاش دیکھو تجھے مجھے دیکھو!
ہیں برہنہ تھی تم نے سمجھا کیوں؟
جسم میں ہوں یہ کیسے مان لیا
کٹ گیا جسکے دِل میں حسن مرا
جان جب ہو چکی ہو نو چھادر
ناظر و نظر آپ خود منظور
ٹوٹے پڑتا ہے ہائے حسن مرا
خود ہی معشوق آپ عاشق ہوں
تارے کب روشنی سے نیارے ہیں

(نافہ تاتار تھا کہ اگنی تھا)
لوہا مانے ہیں مہر و مہ انجم
چھپ کے بیٹھی ہوں تین خانوں میں
فتنہ محشر ابھی بپا کردوں
چکا چوندی سی آنکھ میں آئے
مثل شبنم اُڑیں کریں آرام
دیکھنے کی مجھے سرا پائے
ہر سر مُو سے چشم حیرت ہو
خاک اِس سمجھ پہ یہ سمجھا کیوں؟
ہائے کپڑوں کو جان ٹھان لیا
دنگ سکتے کا ایک عالم تھا
بولو وہ پھر کہاں رہا ناظر
وصل کیسے؟ کہاں ہوا مہجور (۱)
پرنہ گاہک کوئی مِلا اُس کا
نے غلط، میں تو عشق صادق ہوں
تم ہمارے ہو ہم تمہارے ہیں

(۱) جُدا علیحدہ - چھوڑا گیا۔

| | |
|---|---|
| اے عدو! اینٹھ لے۔ بگڑ۔ تن لے | سخت کہدے کہ سُست ہی کہہ لے |
| جوشِ غصہ نکال لے دِل سے | طاقتِ طیش آزما تو لے |

مجھے بھی اِن تری باتوں سے روک تھام نہیں
جگر میں دھام نہ کرلوں تو رام نام نہیں

# (۱) دشمن
# گارگی سے دو دو باتیں

(۳۹۱) نظم

| | |
|---|---|
| رام بھی ایک بات جڑتا ہے | خنجرِ تیز دم سے لڑتا ہے |
| حُسن کی بحر۔ غیرتِ خوبی! | اِک نظر ہو ذری اِدھر تو بھی |
| مانا دِیدوں میں ہے تیرے لالی | جوت آنکھوں میں ہے کپل[1] والی |
| بھسم کرتی ہے تو ہزاروں کو | کون روکے بھلا انگاروں کو |
| لیک مَیں ایک ہوں ہزار[2] نہیں | رام پر تیرا اختیار نہیں |
| جھانک آئینے میں دِل کے دیکھ لے | تو ذرا گردن جھکا کر دیکھ[3] لے |
| قلب کس سے ترا منوّر ہے | جلوہ گر کون اُسکے اندر ہے |
| چیں چبیں ہو کے کُٹل کر بھرکُٹی | ترچھے چِتون نظر کیئے ٹیڑھی |
| کیوں غضب تیر پاس رکھتا ہے | رام بھرکُٹی میں باس رکھتا ہے |
| چھوڑ دو گھور کر دکھانی آنکھ | رام بیٹھا ہے تیرے داہنی آنکھ |

(۱) کپل رشی سے مُراد ہے (۲) کثرت۔ (۳) وچارے۔ دیکھ لے ٭

تلخ کامی سے کسکو دی دشنام[2]
چل کرو گر دماغ میں تکرار
ہر طرح رام سے گریز نہیں
اے محیطِ کنار ناپیدا
بحرِ مّواج ہے تلاطم میں
میں برہنہ نہیں یہ کیوں بولا
پہنکر آج موج کی چادر
میں، برہنہ نہیں یہ کیا معنی!
تنکا بھر۔ کشتی بھر۔ جہاز سہی
ہائے تم نے تو کیا ستم ڈھایا
نون آنکھوں میں کر دیا تم نے
ستر پردے سبھی اُٹھا دونگا
نام رُوپوں کی بُو اُڑا دونگا
ہائے! اظہار آج یوں کس سے
آپ ہی گار گی ہُوں آپ ہُوں رام

شاہ رگ اور کنٹھ ہیں ہے رام
رام بیٹھا ہے تیرے دسویں دوار
جُدا آہن سے تیغ تیز نہیں
حُسن و خوبی۔ تیری فدا شیدا
حُسن طُوفاں ہے تیرا عالم ہیں
سامنے میرے کُفر کیوں تولا؟
نخرے تخرے ہمیں سے یہ نادر؟
بُرقع اوڑھا حباب لایعنی
کوہ بھر۔ بحر بھر۔ یہ ناز سہی
جُملہ عالم دروغ وہ آیا
جُھوٹ سچ کر دکھا دیا تُم نے
جُھوٹ بولنے کی میں سزا دُونگا
ہُو بہی ہُو ہُو ہُو ہُو دِکھا دُونگا
رُو برو ہو کھڑا بنے کس سے
کچھ نہیں کام رات دن آرام

(۱) غصّہ کی حالت۔ (۲) گالی ×

# چاند کی کرتوت

(۳۹۲) نظم

عجب گھومتے گھومتے رام کو — مِلا ایک تالاب سرِ شام کو
جولاہے کی تھی پاس اِک جھونپڑی — تھی لڑکی وہاں کھیلتی اِک بڑی
ہُوا چُپکے سے سرسرانے لگی — اُدھر چاندنی دندنانے لگی
میں کیا دیکھتا ہوں کہ لڑکی وہیں — ہے مبہوت بن رہی اور ہلتی نہیں
کھلا مُنہ ہے بھولے سے مُسکا رہی — ہے آنکھوں سے کیا چاند کو کھا رہی
اُتر آنکھ سے دِل میں داخل ہُوا — دِلِ صاف میں چاند سب گھُل گیا
کہو تو ارے چاند کیا بات ہے؟ — یہ کیا کر رہے ہو۔ یہ کیا گھات ہے؟
پڑا عکس ہے تیرا تالاب پر — یہ لڑکی کے دِل میں کیا تُو نے گھر
دیا عالموں کو نہ جس راز کو — دکھایا نہ جو دُوربیں باز کو
ریاضی کا ماہر نہ جو پا سکا — نہ ہئیت سے جو بھید کچھ آ سکا
جولاہے کے گھر میں دِیا سب بتا — ارے چاند! کیوں جی! ہُوا تجھکو کیا؟
وہ ننھے سے دِل میں یہ آرام کیا؟ — غریبوں کے گھر میں تیرا کام کیا؟

**نوٹ** بارے خوشی کے قافیہ و ردیف و اوزان وغیرہ کو رِندانِ آزاد لاپروا سے سابقہ پڑ جائے تو پابندیٔ قانونِ کہن اور قیودِ سخن کا نجات پانا (حکمت ہوتا)

لازم آتا ہے۔نظم کی زمین پر آنکھیں سیئے عمریں بیت گئیں۔نظم کے آسمان پر نظر اٹھاؤ ٭

## آرسی

### (۳۹۳) نظم

دُلہن کو جاں سے بڑھ کر بھاتی ہے آرسی
مُکھ صاف چاند کا سا دکھاتی ہے آرسی
ہستی علم سُرور کا مظہر تو خوب ہے
ہاں اِس سے آب رُو کو سجاتی ہے آرسی
ہم کو بُری بلا سے یہ لگتی ہے اِس لیئے
واحد کو قیدِ دُوئی میں لاتی ہے آرسی
ازبس غنی ہے حُسن میں وہ اپنے ماہرو
حیرت ہے اُس کے سامنے آتی ہے آرسی
خُوبی ہے رُوئے خُوب میں شیشے میں کُچھ نہیں
ہاتھوں میں رُو نمائی کو جاتی ہے آرسی
ظاہر میں بھولی بھالی سی حیراں شکل ولے
کیا جُھوٹ کو یہ راست بتاتی ہے آرسی

گھنوں میں ٹکڑہ آئینہ کا ہے حقیر تر
رُتبہ وَلے صفائی میں پاتی ہے آرسی
دیکھوں میں یا نہ دیکھوں ہوں آفتاب رُو
تاہم ہمارے دل کو لبھاتی ہے آرسی
گنگا سمیرُ و اَبر سہی مہر و ماہ سہی
مکھڑے کا اپنے درس کراتی ہے آرسی
ہے شوقِ دید چہرۂ تاباں کا رام کو
یکسُو دِلی ہر آن بناتی ہے آرسی

## صدائے آسمانی

(۳۹۴)

ہائے چیچک نے وائے چیچک نے
کردیا آتما قریب المرگ
چہرہ روشن تھا صاف شیشہ سا
مہرِ طلعت پہ داغ آن پڑے
ایک رس صاف رُوئے زیبا تھا
ہوگیا پُرش مال مانا کا

اِس اِودیا کے ہائے چیچک سے
قیدِ کثرت میں ہوگیا سنسرگ
ہوگیا داغ داغ یہ کیسا!
تارے سُورج پہ کیسے آن پڑے؟
داغِ کثرت کا لگ گیا دھبّا
یعنے بامن یہ مبتلا کا ہُوا

مرض ایسا بڑھا یہ متعدّی
وہ دوا جس سے مرض جائے گا
پُرضروری ہے ویکسینی[1] نیشن
چھوڑ دو تُم ذری تعصّب کو
گائے کے تھن سے الف[3] کی نشتر

ہند سارے کی خبر اس نے لی
گنؤ ماتا کے تھن سے آئے گا
ورنہ مرتی ہے یہ ابھی نیشن[2]
ٹیکا لگوائے گا اب سب کو
لا رہی ہے علاج لیجئے کر

شہر ہر اک میں ہر گلی گھر گھر
بچّے لڑکے بڑے ہوں یا چھوٹے
گر نہ مانیں تو پکڑ کر بازو
درد بھی ہوگا پیڑ بھی ہوگی
شارھ تو ہے نرجنوسی توم"
پھر جو چیچک کے زخم بھر آئیں
غیر بینی و غیر دانی کو

ٹیکا ادویت کا لگا دینا
یہ سرایت بھرا دوا دینا
ٹیکا یہ تین[4] جا لگا دینا
ڈر کا نوٹس نہ تم ذرا لینا
لوری روتے سمے یہ گا دینا
سیتلا بھی خدا منا دینا
مار کر پھونک اک اڑا دینا

(۱) ماتا کا ٹیکا لگانا (۲) قوم (۳) یہاں رسالۂ الف سے مراد ہے جس کو سوامی جی نے اُن دنوں جاری کیا ہوا تھا اور جس کے سرورق پر الف کا نشان بمانند نشتر دیا ہوا تھا۔ (۴) یہاں مُراد تین اجسام یعنی شریر سے ہے۔ جو کارن، سُوکھشم اور سُتھول کہلاتے ہیں ﴿

کوہِ کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

پیارے ہندوستاں پھلو پھولو
پَودے پَودے کو برہم وِدّیا دو
یہ ہے وُہ آبِ گنگ مُردم خیز
بُوٹے بُوٹے کو کر جو دے زرریز
بن ہے یا باغ خوب صُورت ہے
سب کو اِس آب کی ضرُورت ہی
روشنی یہ سدا مبارک ہے
جان سب کی ہے یہ مُبارک ہے
سرو ہو گُل-گیاہ-گندم ہو
روشنی بن تو ناک ہیں دم ہو

منقلہ تن داس تن کمینہ تن
چھوڑ دے ہند اور چاننا بن
کاشی مکہ جروسلم پیرس
رُوس افریقہ امریکہ فارس
بحر و بر طُولِ بلد و عرضِ بلد
اور مرّیخ شُخ و ماہِ زرد
قُطب تارا فلک کے کل انجم
کالے اجرام جو نہ جانیں ہم[1]
یہ جگہ وہ جگہ کہیں ہر جا
وہ جو تھا اور ہے کبھی ہوگا
مُجھ ہیں سب کچُھ ہے سب مجُھی ہیں ہے
مَیں ہی سب کچھ ہُوں غیرِ من لاشئے

اے شکھر[2] سیمتن ہمالہ کی
برہم وِدّیا کی تُو ہی ماتا تھی

(۱) مراد بدھی ہے۔ (۲) چوٹی ۔

| | |
|---|---|
| گود تیری ہری رہے ہردم | گر جا پہلو میں کھیلتی ہر دم |
| مان سُونوں کو یہ بتا دینا | اِندر اور برُن کو سُجھا دینا |
| برشا جب دیش میں کرینگے جا | نلج میں یہ اثر کھپا دینا |
| چاکھ بھی لے جو نلج میووں کو | نشہ وحدت میں مست فوراً ہو |
| خود بخود اُس سے یہ کہا دینا | شک شُبہ ایک دم مِٹا دینا |
| کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم | اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم |

| | |
|---|---|
| اے صبا جا گُلوں کی محفل میں | شیر مردوں کے دل میں بادل میں |
| چونک اُٹھیں جو تیری آہٹ سے | کان میں اُنکے سرسراہٹ سے |
| چُپکے سے راز یہ سُنا دینا | شک شُبہ ایک دم مِٹا دینا |
| کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم | اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم |

| | |
|---|---|
| بجلی! جاکر جہان پر کوندو | تیرہ[1] خانوں کو جگمگا تُم دو |
| دمک کر پھر یہ تُم دِکھا دینا | شک شُبہ ایک دم مِٹا دینا |
| کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم | اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم |

| | |
|---|---|
| دوَیتا کے پکش پات کے بھرم کے | کڑک کر رعد! دو چھڑا چھکے |

(۱) اندھیرے گھر دل ٭

گرج کر پھر یہ تم سُنا دینا
گُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

شک شُبہہ ایک دم ہٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم



جاؤ مُگ مُگ جیوگی گنگا جی
اُس کے ہر روم میں دھسا دینا
گُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

لے اگر گھونٹ کوئی جل کا بھی
شک شُبہہ ایک دم ہٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم



گاؤ ویدوں اِتنا مِری گاؤ
اہلِ ٹٹ ہٹ ہو کوئی پنڈت ہو
کھینچ کر کان یہ پڑھا دینا
گُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

جاؤ پیِ جیتے رہو سدا جاؤ!
بھگتی تمُہری سدا اکھنڈت ہو
شک شُبہ ایک دم ہٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم



اہلِ اخبار اپنے پیپرز پر
اہلِ تعلیم مدرّسوں میں تُم
ناظرین اہندؤں کے جلسوں پر
چوک مندر میں ریل میں جا کر
گُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

گُوک کیلاش کی چھپا دینا
بچّوں بچّوں کو یہ بتلا دینا
گُوک سے سب کے سب جگا دینا
اُونچے پنچم کے سُر سے گا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

رشتہ ناطہ فریبی سمدھی سب
شادی جویاں ہوں ہیچ دُنیا ہیں
چوٹ نقارے پر لگا دینا
کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

شادی جلسے پہ ہوں اکھٹے جب
بھول بیٹھے ہوں یہ کہ ہوں کیا ہیں
شک شُبہ ایک دم مِٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

---

جانِ من وقتِ نزع والد کو
تتو مسی پھُونک کان میں دینا
بیٹھ پہلُو میں با ادب یہ کُوک
حلؔ آنسو میں کر کے پھر اُسکو
کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

پاٹھ گیتا کا یہ سُنا دینا
تو خدائ کا دم لگا دینا
آہ میں خوب رِس پسا لینا
سینہ پر باپ کے گرا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

---

موت پر یہ سبق سُنا دینا
لا دھڑک سُنکھ یہ بجا دینا
کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

ماتمی مُردہ دِل جلا دینا
شک شُبہ ایک دم مِٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

---

مرنے لڑنے کو فوج جاتی ہو
مثل ارجن کے دِل بڑھا دینا

سامنے موت نظر آتی ہو
مارُو باجے میں گیت گا دینا

کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

گھُرکی تم کو جو دے کبھی نا فہم
تُم نے ہرگز بھی چھوڑنا مت رحم
دھمکی گالی گلوچ اور آن بَن
پیارے! خود تُو ہے تُو ہی ہے دُشمن
رمز آنکھوں سے یہ بتا دینا
ہاتھ میں ہاتھ پھر ملا دینا
کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

گر عدالت میں تُم کو لیجائیں
عیسیٰ سُقراط تُم کو ٹھہرائیں
تُم تو خود منتۂ مجسّم ہو
دعوٰے عرضی قصُور کیسے ہو؟
چیف جسٹس کا دِل ہلا دینا
ہاں گلا پھاڑ کر یہ گا دینا
کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

نیز مقتل میں خوش کھڑے ہو کر
حاضریں کے دِلوں میں گھر کر کر
اُنگلیاں اُٹھ رہی ہوں چاروں طرف
ہر کوئی رکھ رہا ہو تُم پر حرف
قاتلوں کا بھرم مِٹا دینا
غیر فانی ہُوں میں دِکھا دینا
کاٹا جانے کو سر جھُکا دینا
نعرہ سے گُونج اِک اُٹھا دینا
شک و شُبہ ایک دم مِٹا دینا
کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

# مایا

## اور اُسکی حقیقت (شام)

(۳۹۵)

گنگا کی ٹھنڈی چھاتی سے آتی ہے خوش ہوا
ہے بھینے بھینے باغ کا سانس اس میں رل رہا
گنگا کے روم روم میں رچنے لگا وہ بحر
آیا جوار زور کا لہروں پہ لے کے لہر
دیکھو تو کیسے شوق سے آتے جہاز ہیں
مارے خوشی کے سیٹی بجاتے جہاز ہیں
شادی زمیں کی آیلو! فلک سے ہوئی ہوئی
وہ سائباں قنات ہے جب ہی تنی ہوئی
دولھا کے سر پہ تاروں کا سہرا کھلا کھلا
دلہن کے برقِ دل نے چراغاں کھلا دیا

## (۳۹۶) مقام۔ ایڈن گارڈن۔ کلکتہ

ہے کیا سُہانا باغ میں میدانِ دل کشا
اور حاشیہ ہے بنچوں کا سبزہ پہ واہ وا
مجمع ہجوم لوگوں کا بھر کر لگا ہے یہ
میدان آدمی سے لبالب بھرا ہے یہ
بنچوں پہ بعض بیٹھے ہیں اکثر ہیں خوش کھڑے
بانکے جوان باغ میں ہیں ٹہلتے پڑے
میداں کے پار سڑک پہ ہے بگھیوں کی بھیڑ
گھوڑوں کی سرکشی ہے لگا مونکی دے پھیڑ
شوقین کلکتہ کے ہیں موجود سب یہاں
ہر رنگ ڈھنگ وضع کے ملتے ہیں سب یہاں

## (۳۹۷) کام

ہم سب کو دیکھتے ہیں پر یہ دیکھئے کہاں
آنکھیں تنی ہوئی ہیں کیا پیر کیا جواں
مرکز ہے سب نگاہوں کا اُجلا چبوترہ
خوش بینڈ باجہ جس میں ہے گوروں کا بج رہا
گاتے پھلا پھلا کے ہیں وہ گایں گوریاں
کیا روشنی ہیں سُرخ دُکھیں ہیں کُرتیاں

اَے لوگوں تمکو کیا ہے جو ہلتے ذرا نہیں
کیا تم نے لال کرتی کو دیکھا کبھی نہیں

## (۳۹۸) پردہ

اسرار اس میں کیا ہے کرو غور تو سہی
اِس ٹکٹکی میں کیا ہے کرو غور تو سہی
گوروں کی کُرتیوں کو ہیں گوءِ تک رہے ضرور
لیکن نظر سے کُرتیاں گورے تو سب ہیں دُور
لہرا رہا ہے پردہ سا سب کی نگاہ پر
اِس پردہ سے پروئی ہے ہر ایک کی نظر
یہ پردہ تن رہا ہے عجب ٹھاٹھ باٹھ کا
جِس میں زمیں ۔ زمان و مکاں ہے سمارہا
پردہ بِلا ہے چھید۔کہ سیون کہیں نہیں
لیکن مُٹائے پوچھو تو اصلا نہیں نہیں
پردہ سِتم ہے سِحر کے نقش و نگار ہیں
ہر آنکھ کے لئے یاں علحدہ ہی کار ہیں
سب سامعیں کے سامنے پردہ ہے یہ پڑا
ہر ایک کی نگاہ ہیں نقشہ بنا دیا

پردوں سے راگ کے ہے یہ پردہ عجب پڑا
گندھرپ شہر کا ہے کہ معراج کا مزا
جادو ہے پیا(1) تو ٹرزم ہے پردہ شراب ہے
کیا سچ ہے رنگ ڈھنگ یہ سب نقشِ آب ہے
رہئے تو یار پردے میں۔ دیکھیں تو کیفیت
آنکھیں سلی ہیں پردہ سے کیوں ؟ کیا ہے ماہیت
دیدوں میں اور رنگوں میں کیا ہے مناسبت

(۱) ایک باجہ کا نام ہے

## (۳۹۹) بیاہ

وہ نو جواں کے رُو برو نوری لباس ہیں
دُلہن کھلی ہے پھول سی پھولوں کی باس ہیں
شادی کے راگ رنگ ہیں باجہ بدل گیا
ایلو ! برات بیٹھی ہے جلسہ بدل گیا
دُلہن کا رنگ ہو بہو گویا گلاب ہے
اور چشمِ نیم مست سے جھڑتا شراب ہے
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۰) یونیورسٹی کانووکیشن

عینک لگائے لڑکے کو وہ اُس ہی پردہ پر
ہرکارہ دوڑتا ہُوا کیا لایا ہے خبر
لیتے ہی "تار" ہاتھ میں لڑکا اُچھل پڑا
"مَیں پاس ہو گیا ہُوں۔ لو مَیں پاس ہو گیا"
بی اے کے امتحان میں بڑھ کر رہا ہُوں مَیں
اِنگلش میں اور حساب میں اوّل رہا ہُوں مَیں"
ہے چانسلر سے جلسہ میں انعام پا رہا
اور فیلو صاحباں سے ہے اکرام پا رہا
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۱) بچہ پیدا ہُوا

وہ دیکھنا کسی کے لئے اِس ہی پردہ پر
پُوری ہُوئی ہے آرزو پیدا ہُوا پسر
منگل ہے شادیانہ ہے خُوشیاں منا رہا
دروازے پر ہے بھاٹ کھڑا گیت گا رہا

ننھا ہے گول مول کہ اِک کنول پھول ہے
نازک ہے لال لال اچنبھا اَمول ہے
اب تو بہو کی چاندی ہے گھر گھر ہیں بن گئی
ساس بھی جو رُوٹھی تھی تو آج من گئی
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۲) نیشنل کانگرس

وہ دیکھنا! کسی کے لئے اِس ہی پردہ پہ
منڈپ ہے کانگرس کا۔ غضب دھوم کرّ و فر
لیکچر وہ دے رہا ہے دُھواں دھار سحر کار
جو چیر شک و شُبہ کو ہے جاتا جگر کے پار
ہک وَ دک سکوت میں ہیں پڑے حاضریں تمام
ہر دیدہ شعلہ بار ہے! بجلی ہے خاص و عام
وہ تالیوں کی گُونج میں یک دِل ہوئے تمام
وہ موتیوں سے آنکھ کا چھلکے پڑا ہے جام
گو آن! آن! اکہتے ہیں سب اہلِ زندگی

ہڈی سے خوں سے لکھیں گے "تاریخِ ہند کی

کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

اِس پردہ پر ہے ٹھیکہ میں اِک لاکھ کی بچت
اِس پردہ پر ہے سیٹھ کو دو لاکھ کی بچت

اِس پردہ پر ہے سِنگھ جواں خوُب لڑ رہا
تنہا ہے ایک فوج سے کیا ڈٹ کے اڑ رہا

اِس پردہ پر جہاز ہیں آتے خوشی خوشی
مقصد مُرادِ دِل کی ہیں لاتے خوشی خوشی

اِس پردے پر ترقی ہے رُتبہ بڑھا بڑھا
یکدم ہے میرے یار کا درجہ چڑھا چڑھا

اِس پردے پر ہیں سیر و تماشے جہان کے
اِس پردے پر ہیں نقشے بہِشت و جنان کے

بچھڑے ہُوئے ملے ہیں۔ مُردے بھی اُٹھ کھڑے ہیں
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہوں دلخواہ تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۳) سلطنت حقیقی ابھدوت

واہ! کیا ہی پیارا نقشہ ہے! آنکھوں کا پھل مِلا!
اُس سوہنے نوجوان کا جینا سپھل ہُوا
محل اُس کا جس کی چھت پہ ہیں ہیرے جڑے ہوُئے
قوسِ قزح و ابر کے پردے تنے ہوُئے
منار بلند تخت ہے پربت ہرا بھرا
اور شجرِ دیودار کا ہے چنور جھولتا
نغمے سُریلے اوم کے ہیں اُس سے آرہے
ندیاں پرندے باد ہیں وہ! سُر مِلا رہے
بیہوش و حس ہے گرچہ پڑا کھال کی طرح
دُنیا ہے اُس کے پیر کو فُٹ بال کی طرح
کیسی یہ سلطنت ہے عَدُو کا نشاں نہیں!
جس جا نہ راج میرا ہو ایسا مکاں نہیں
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہوں دلخواہ تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۴) مایا سُروپ

مایا کا پردا پھیلا ہے کیا رنگ رنگ میں
اور کیا ہی پھڑ پھڑاتا ہے ہر آب و سنگ میں

اِس پردہ پر ہیں جھیل۔جزیرے۔خلیج و بحر
اس پردے پر ہیں کوہ و بیابان دیار و شہر
سب پیر سب جوان اِسی پردے پر تو ہیں
باشندے اور مکان اسی پردے پر تو ہیں
پیغمبر اور کتاب اِسی پردہ پر تو ہیں
سب خاک و آسمان اِسی پردہ پر ہیں
پیل۔اسپ اور غلام اسی پردے پر تو ہیں
شاہوں کے شاہنشاہ اسی پردہ پر تو ہیں
کیا جھلملاتا پردہ ہے یہ عنکبوت کا
دے ہے خیال (اُگلا ہُوا) کام سُوت کا

## (۴۰۵) نقوش و نگار اور پردہ ایک ہیں

یہ دو نہیں ہیں۔ ایک ہیں پردہ کہو کہ نقش
نقش و نگار پردہ ہیں۔پردہ ہی تو ہے نقش
یہ استعارہ تھا کہ وہ "مایا کے رُوپ" ہیں
"مایا کہو" کہ یُوں کہو یہ "نام رُوپ" ہیں
"اِسم و شکل" ہی "مایا" ہیں "مایا" ہے اسم و شکل

ہم معنی "مایا" کے ہیں یہ سب رنگ رُوپ شکل

**نوٹ**:۔ انگلینڈ ہر باشندے سے اُمید رکھتی ہے کہ وُہ اپنا فرض (ڈیوٹی) پُورا پُورا ادا کرے۔ اِس قسم کے فقرات ظاہراً انگلینڈ کو باشندگان سے جُدا جتلاتے ہیں۔لیکن فی الواقعہ انگلینڈ کوئی علٰحدہ ہستی نہیں ہے جو کہ باشندگانِ انگلستان پر حُکمرانی کر رہی ہو۔ باشندگانِ انگلینڈ ہی بہ ہئیت مجموعی انگلینڈ سے نامزد ہیں۔ نُقطوں کا مجمُوعہ ہی بہ ہیئت کُلّی خط کہلاتا ہے۔ خطوں ہی کا حاصل بہ ہیئت مجموعی سطح نام پاتا ہے۔ سطحوں کا تہ بر تہ ہجُوم ہی جسم کہا جاتا ہے۔ اِسی طرح سامعین کے تصوّرات کا ہجُوم ہی یہاں پردہ کہا گیا ہے۔ اور انسانوں کے اوہام جزُوی (اودیّا) ہی ملکر بہ ہیئت کُلّی (سمشٹی) مایا کہلاتے ہیں۔ مایا آپکے اوہام و خیال سے علٰحدہ کوئی طاقت نہیں ❖

یہ تصوّرات کا پردہ سامعین و بینڈ باجہ کے بیچ میں حائل ہو رہا ہے۔ نیز سامعین اور بینڈ باجہ کی بدولت قائم ہے۔ جو لوگ علمِ موسیقی میں ماہر ہیں۔ اور اِس پردے کے پار دیکھتے ہیں۔ وہ راگ کے اُکسائے ہُوئے خیال میں غلطاں نہیں رہتے۔ بلکہ خود راگ کو سمجھتے اور اُس کا حظ اُٹھاتے ہیں۔ اسی طرح عام لوگ تو مایا (یعنی رنگ رُوپ نام شکل) میں اُلجھے رہتے ہیں۔ لیکن گیان وان (اہلِ حقیقت) اسماء و اشکال کے گورکھ دھندے کو کاٹ وہم و وہم کے پار سُردرِ مُطلق ذاتِ باری کا دیدار کرتا ہے ❖

## (۴۰۶) فلسفہ

پردہ کھڑا ہے مایہ کا یہ کس مقام پر؟
ہے یہ سرِ وجود پہ کہ حواسِ عوام پر؟
ہے بھی کہیں کہ مبنی ہے یہ وہم خام پر
کیا سچ ہے استادہ ہے یہ میرے رام پر؟

(۱) سب کے اُوپر (۲) سہارا لئے ہوئے (۳) کھڑا - یعنی سہارا لئے ہوئے ہے ؛



## (۴۰۷) محلِ پردہ (درشٹانت)

ہے اِس طرف تو شور سرود و سماع کا
اور اُس طرف ہے شور شُنیدن کی چاہ کا
اِن دونوں طاقتوں کا وہ ٹکرانا دیکھئے
پُر زور و شور لہروں کا چکرانا دیکھئے!
لہریں ملیں مٹیں - ایلو پیدا ہوئے حباب
یہ بُلبلے ہی بُرقع ہیں پردہ بہ رُوئے آب
موجوں ہی کا مقابلہ پردہ کا ہے محل
موجیں ہیں آب کہتے نہیں کیوں محل ہے جل؟
ہاں یہ تو راست ہے کہ سرود اور سامعیں

دونوں ملے مٹے ہیں وُہ جل سُروپ رام ہیں
اور رام ہی میں پردہ ہے نقش و نگار ہیں
یہ سب اُسی کی لہروں کے موجوں کے کار ہیں

## (۴۰۸) احساسِ عام (درشٹانت)

محسُوس کرنے والی ادھر سے آئی لہر
محسُوس ہونے والی اُدھر سے آئی لہر
دونوں کے عقدِ شادی سے پیدا ہُوئے حُباب
یعنی نمُود "شے" ہُوئی پانی[۱] میں جھٹ شتاب
لہریں بھی اور بُلبلے سب ایک آب ہیں
اِن سب میں رام[۲] آپ ہی رمتے حُباب ہیں
مایا تمام اِس کی ہے ہر فعل و قول ہیں
مفعُول۔ فعل و فاعل ہر ڈیل و ڈول ہیں
آبشاروں اور فوّاروں کی پھہاروں کی بہار
چشمہ ساروں سبزہ زاروں گُلعذاروں کی بہار
بحر و دریا کے جھکولے اور صبا کا خوش خرام

(۱) بحرِ حقیقت۔ (۲) جل سُروپ ۔

مجھ میں متصور ہیں یہ سب "اوم" میں جیسے کلام
پھر کر لیتا ہوں جگ میں صبح میں اور شام میں
چاندنی میں۔ روشنی میں۔ کرشن میں اور رام میں

## (۴۰۹) رام مبرا

یہ تو سب راست ہے وے از روئے ذات بھی
دیکھو تو پیدا نقش وغیرہ نہ تھے کبھی
ہے موج ہی میں ردّ و بدل جس کے باوجود
قائم ہے جوں کا توں سدا ایک آب کا وجود
از اعتبارِ ذات یہ کہنا پڑا ہے آب
پیدا ہی کب ہوئے تھے یہ امواج اور حباب
از روئے رام پوچھو تو پھر وہ نگار و نقش
مایا وغیرہ کا کہیں نام و نشان و نقش
حرکت۔ سکون اور تغیّر کا کام کیا؟
نطق و زباں کو دخل صفاتوں کا نام کیا
اقبال کہاں۔ ادبار کہاں۔ یاں بیشی کمی کو بار کہاں؟
یاں پن کہاں اور پاپ کہاں اور مجھ میں جیت اور ہار کہاں

اِقرار کہاں انکار کہاں ۔ تکرار کہاں اِصرار کہاں

محسوس حواس احسان کہاں ۔ خاک و آب و باد و نار کہاں

سب مرکز مرکز ہے ۔ انتظار کہاں پرکار کہاں



## (۱۰۴) نتیجہ

علطاں ہے محیط بے پایاں یاں وار کہاں اور پار کہاں

گنگا ہے کہاں اور باغ کہاں صُلح کہاں پیکار کہاں؟

یاں نام کہاں اور رُوپ کہاں ۔ اخفا کہاں اظہار کہاں

نہیں ایک جہاں دو چار کہاں ۔ اور مجھ میں سوچ بچار کہاں؟

ماں باپ کہاں اُستاد کہاں؟ گورُو چیلے کا یاں کار کہاں؟

احسان کہاں آزار کہاں؟ یاں خادم اور سردار کہاں؟

نہ زماں نہ مکاں کا کبھی تھا نشاں ۔ علت معلول او کار کہاں؟

نہیں زیر و زبر پیش و پیش کہاں؟ تقطیع اور شعر اشعار کہاں؟

اِک نُور ہی نُور ہوں شُعلہ فشاں

گُلزار کہاں اور خار کہاں؟

لیکچر تقریر اُپدیش کہاں ۔ تحریر کہاں پرچار کہاں؟

تپ دان اور گیان اور دھیان کہاں؟ دِل بے بس سینہ فگار کہاں؟

نہیں شیخی شوخی عار کہاں۔ سر ٹوپی یا دستار کہاں ؟
نہیں بولی طعنہ دھکی یاں۔ سوفار کہاں اور دار کہاں ؟
اِک مَیں ہی مَیں ہی مَیں ہی ہُوں
شئے غیر کا دار و مدار کہاں
آلایشِ قید و نجات کہاں ؟ اوہام رسن اور مار کہاں
گھر بار کہاں کہسار کہاں میدان کہاں اور غار کہاں ؟
مہ انجم فرش اور عرش کہاں ؟ یاں خواب کہاں بیدار کہاں
جب غیر نہیں ڈر خوف کہاں اُمید سے حالتِ زار کہاں ؟
مَیں اِک طوفانِ وحدت ہُوں۔ کہو! مجھ میں استفسار کہاں ؟
اِک مَیں ہی مَیں ہی مَیں ہی ہُوں
یاں بندے اور سرکار کہاں ؟

## (۱۱۴) دُنیا کی حقیقت

کیا ہیں ؟ یہ کس طرح ہُوئے موجُود
ہاں جگت ہے ثبوت دیجے گا
(۱) بیشک آتی نظر ہے دُنیا پر
ماہ و ماہی و شاہ زریں تاج

اِک نگہ پر ہے سب کی ہستی و وجود
اندریوں پر یقین نہ کیجے گا
ہے کہاں آپ ہی نہ دیکھیں گر
اپنی ہستی کو ہیں ترے محتاج

برق موجود ہے سبھی شے میں | گو حواسوں کے ہو نہ حلقے میں
وقتِ اظہار برق شوخی باز | خود ہی مثبت ہے خود ہی منفی ناز
تیری مایا ہے برق وش چنچل | یاروں آگے کہاں چلے چھل بل
تُوں اِدھر دیکھتا ہے آنکھ اُٹھا | تُوں اُدھر بن گیا کُہ و صحرا
(۲) خواب میں ہے خیال کی دو شان | جُزوی[1] کُلّی[2] ہے "ایک مَیں" "یہ جہان"
"مَیں ہُوں اِک مرد" شانِ جُزوی ہے | "جُملہ عالم" یہ شانِ کُلّی ہے
خواب پختہ شُدہ ہے بیداری | جاگ ساری تری ہے گلکاری
تُو ہی شاہد بنا ہے تُو مشہود | شان تیری ہے آسمانِ کبود[3]
خواب تیرا خیال تیرا ہے | جو زمین و زماں نے گھیرا ہے
جلوہ تیرا یہ انبساطی[4] ہے | بج مایا ہی پھیل جاتی ہے
کیا یہ دُنیا خیال ماتر ہے | کیا یہ سچ مُچ خیالِ خاطر[5] ہے
گر تجھے اِس میں شک نظر آوے | کچھ بھی بن خیال کے دکھا تو دے

من بِرتی (خیال) کے پھرنے بغیر کوئی بھی شے محسوس نہیں ہو سکتی

ہاں یہ خواب و خیالِ مایا ہے | "ایک" کثرت میں آسمایا ہے
مرنا جینا یہ آنا جانا سب | ٹھیرنا چلنا پھرنا گانا سب
سب یہ کرتوت جان مایا کی | مہرِ[6] تابان کی ایک چھایا کی

(۱) وِشیشٹی (۲) سمشٹی (۳) نیلا آسمان (۴) اگیان مایا کی وکشیپ شکتی کا پھیلاؤ (۵) من کا خیال (۶) سورج

پرضیا آفتاب روشن رائے
ساکھشی سورج کہیں نہ ہلتا ہے
چھوٹی بوندوں پہ نور سورج کا
شیش منار میں شمع جو رکھا
فتنہ گر آئینہ میں چشمِ نگار
یہ اودیا میں جو پڑا آبھاس
یوں جو سنسرگ سے ہوا ادھیاس
مایا آئینہ کیسی خورسند ہے
کچھ نہیں کام رات دن آرام
کیوں جی جب آپ ہی کی مایا ہے
ہیچ دنیا کے واسطے پھر کیوں
کھٹکا کیسا جھجک خطر کیا ہے؟
بادشاہ کا برا جو چاہتا ہے
دیکھئے گا حقیقی شاہنشاہ
تیری نس میں رگوں میں ناڑوں میں

گنگ لہروں پہ ناچتا ہے آئے
آب بہتا ہے یوں وہ پھرتا ہے
کیا دھنش بن گیا ہے اچرج سا
کیا سما ہو گیا چراغاں کا
جھوٹ ہے گو ہے یار سے دوچار
برہم کہلایا اِس سے جیو اور داس
تانی یکتا کا لا بٹھایا پاس
مظہرِ رام سچ آنند ہے
کام کرتا ہے پھر بھی سب میں رام
دل پہ اندوہ کیوں یہ چھایا ہے
بھائی بھائی سے تیرہ خاطر ہوں
بیم و امید کیسی ڈر کیا ہے؟
سخت جرمِ کبیرہ کرتا ہے
راج جس کا ہے کاہ سے تا ماہ
اہلِ شوداگری ہیں راہوں میں

(۱) روشنی سے معمور (۲) شاہد (۳) عکس (۴) بندہ۔ غلام (۵) اظہار بالنسبت (۶) غم و افسوس (۷) رنجیدہ دل۔ ترش رو (۸) مراد خون۔ دم۔ وغیرہ ✣

جس کا عہدِ حکومتِ برکت
چین دے سر ہیں عقل کو حرکت

ایسا سُلطاں عظیم عالی جاہ
تیرا ہی آتما ہے جائے پناہ

ایسے سُلطاں سے جو ہُوا غافل
ہائے خود کُش ہے شاہ کُش قاتل

کیوں جی کچھ شرم و عار بھی ہے تمھیں
کیوں یہ کنگلوں سے دانت مل کے ہیں

رنگنا کیوں؟ کمر یہ ٹوٹی کیوں؟
وائے قسمت تمھاری پھوٹی کیوں؟

ہستی کے گلے چھری کیوں ہے؟
حق ہی جیتے گا ست کی ہے جے

کیوں غلامی قبول کی تم نے
در بدر خوار بھیک لی تم نے

کتنی یہ لیلا رچی انوکھے ڈھب
کھیل میں بھول کیوں گئے منصب

تاج نوری کو سر سے پھینک دیا
ٹوکرا رنج و غم کا سر پہ لیا

اب جلال و جمالِ ذات سنبھال
اٹھو یش ساں ہوں سب کٹنے پامال

تیرِ اعظم ہو تم تو نور افگن
خدمتِ مایا میں نہ ڈھونڈو دھن

وہم کا مار آسن سے کھول
مت پھرو مارے مارے ڈانواڈول

## ذات باری (۴۱۲)

لیک مایا یہ آگئی کیونکر؟
رُوئے عالم پہ چھاگئی کیونکر

ذاتِ واحد کو کیوں شریک لگی؟
بے بدل حُسن کو یہ لیک لگی

(۱۵) خوبات ٭

بدر کو گہن[1] یہ لگا کیسے؟ | ایسا ظل[2] زمیں پڑا کیسے

## (۱۳۴) جواب

(۱) اے زمیں دوز چشمِ دُنیا ہیں
چاند راہو نے جا نہ پکڑا ہے
ذاتِ واحد سدا ہے جُوں کی تُوں
دائیں بائیں اِدھر اُدھر ہر سُو
این و آن چُوں چگُوں چُنیں و چُناں
برتر از فہم و عقل و ہوش و گُماں
(۲) رُوئے خورشید پر نقاب نہیں
آب حائل نہیں سحاب نہیں
موجزن ہو رہی ہے عُریانی
(۳) جُوں رسن میں پدید صورتِ مار
یہ سُروپا ادھیاس[3] ہے اظہار
اور سنسرگ[4] کو جو مانا تھا
مارِ موہوم میں موٹائی طُول
یہ حقیقی رسن کا طُول و عرض

تُو ہی خود ہے بنی خسُوف یہیں
وہم تیرے نے تجھکو جکڑا ہے
اُس میں ردّ و بدل ہے یاں نہ یُوں
آپ ہی آپ ایک رس ہے وہ ہُو
لوٹ آتے ہیں واں سے ہو حیراں
لامکاں لازماں نشاں امکاں
وہ پہر کو کوئی حجاب نہیں
دیکھنے کو کسی کی تاب نہیں
بس یہ پردہ ہے طُرّہ حیرانی
مجھ میں مایا نمُود ہے طومار
جانِ مجھ کو رہے نہ یہ پندار
تب تلک ہی تھا جب نہ جانا تھا
تو وہی ہے جو تھی رسن میں مُول
مارِ موہوم میں ہوا یا فرض

(۱) گرہن (۲) زمین کا سایہ یعنی راہو (۳) اظہار بالماہیت (۴) اظہار بالنسبت (۵) فرضی و وہمی سانپ

اِس طرح گرچہ مایا متھیا ہے ۔۔۔ اِس میں سنسرگ ست ہی کا ہے
دُور رہتے ہیں مارے دہشت کے ۔۔۔ ناگنی کالی سے سبھی ہٹ کے
پر جو آکر قریب تو دیکھا ۔۔۔ بے خطر ہو گئے مِٹا کھٹکا
ماہیت پر نگاہ گر ڈالو ۔۔۔ اصلِ ہستی کو خُوب سنبھالو
کیسی مایا کہاں ہُؤا سنسرگ ۔۔۔ کب تھی پیدائش و کہاں ہے مرگ
کال وستُو کا دیش کا مجھ میں ۔۔۔ نام ہوگا نہ ہے ہُؤا مجھ میں
کون طالب ہُؤا تھا مُرشد کون؟ ۔۔۔ کس نے اُپدیش کر پڑھایا کون؟
کِسکو سُننے شکوک اُٹھے تھے ۔۔۔ کب دلائل سے حل پھر طے ہُوئے
ہستی و نیستی نہیں دونوں ۔۔۔ رُستگاری و قید کیونکر ہوں
کیا غلامی کہاں کی شاہی ہے ۔۔۔ عالی جاہی کہاں تباہی ہے
مَیں کہاں تُو کہاں صغیر و کبیر ۔۔۔ کس کا صیّاد دام و دانہ اسیر
کِسکی وحدت اور اُس میں کثرت کیا ۔۔۔ کیا خدائی وہاں عبادت کیا؟
کسکی تشبیہ اور مشبّہ کیا؟ ۔۔۔ جہل کیا اور عِلم ہو کیسا؟
کیسی گنگا یہاں پہ رام کہاں؟ ۔۔۔ ذاتِ مُطلق میں میری نام کہاں؟
کب کِھلی چاندنی ہے خُوب کہاں؟ ۔۔۔ رات کیسی ہو آفتاب کہاں ہے؟
کب رسن تھا یہاں پہ مار[1] نہیں ۔۔۔ کوئی دشمن ہُوا نہ یار نہیں
عکس اِس جا نہیں ہے عین نہیں ۔۔۔ نُقطہ پیدا نہیں ہے غَین نہیں

(۱) سانپ۔

کب جا سکتے ؟ نہ پائی بینائی
کچھ بیاں کیجئے گا حالِ ذات
کب کنواری کے فہم میں آوے
دسپنا پکڑتا ہے اشیا کو
عقل بدھی حواس من سارے
آتما عقل بدھ من سب کو
دنیوی شے پہ عقل کا بس ہے
عقل سے برہم چاہو پہچانا
غیر ممکن محال ہی تو ہے
نطق! مشہور ہے تو کار آرا
نطق نے زور جان تک مارا
آنکھ خانے سے اپنے باہر آ
چھان مارا جہان کو سارا
اے زباں موم تجھ سے ہو خارا
اپنا سب کچھ زبان نے وارا
خون روتا قلم ہے بیچارا
اے قلم! نطق! ای زباں دیدہ!

خود خدائی ہے بل بے رعنائی
ہائے کہنے میں آئے کیونکر بات
لذتِ وصل کون بتلاوے
کیسے پکڑے جو انگلی قابض ہو
مثل چمٹا ہیں دنیا انگارے
قابو رکھتا ہے ہاتھ چمٹے کو
آگے مجھ آتما کے خود خس ہے
ہاتھ چمٹے کے بیچ میں لاؤ
دم جو مارے مجال کسکو ہے
رام تک پہنچنے کا ہے یارا؟
گر پڑا آخرش تھکا ہارا
ڈھونڈ بیٹھی ہے باغ بن صحرا
کیسے دیکھے گا آنکھ کا تارا
کچھ بتاوے کہاں پہ ہے دارا
چڑھ گیا اڑ گیا ولے پارا
لکھتے لکھتے غریب میں ہارا
جستجو میں مرو ہے نستارا

(۱) تھرمامیٹر۔

آنکھ کی آنکھ جان کی ہے جان — نُطق کا نُطق پران کا ہے پران
کَون دیکھے یہاں دِکھلائے کَون — کَون سمجھے یہاں سُنائے کَون
لدگیا عقل و ہوش بنجارا — اوس سماں کر سکا نہ نظارا
رام میٹھا نہیں۔ نہیں کھارا — رام خود پیار ہے نہیں پیارا
رام ہلکا نہیں۔ نہیں بھارا — رام مِلتا نہیں نہیں رِشیارا
کھنڈ ٹکڑا نہیں۔ نہیں کیارا — خیالِ تقسیم پر چلا آرا
رام ہے تیغ تیز کی دھارا — کھیل لے جان پر تُو آ یارا
اُس کو عادل رحیم ٹھہرانا — اُس سے دُنیا میں بہتری چاہنا
خواہشوں کا دِلوں میں بھر لانا — اُن کے بر آنے کی دُعا گانا
مطلبی یار اُس کا بن جانا — چل پڑے ہٹ نہیں وہ اُٹھانا
رام جاروب کش نہیں تیرا — سر سے گُزرو وصال ہو میرا
خواہشوں کو جگر سے دھو ڈالو — ہوسِ دُنیا کو دِل سے رو ڈالو
آرزُو کو جلا کے خاک کرو — لذّتوں کو مِٹا کے پاک کرو
بھکے پھرنا بھٹک بھٹک باطل — چھوڑ کر ہو جیئے ابھی کاہل
تُو تو معبود ہے زمانے کا — دیوتاؤں کا دیو تُو ہی تھا
اہلِ اسلام ہندو عیسائی — گرجا مندر مسیت۔ دوہائی
دے کے دوہائی رام کہتا ہے — تُو ہی تو رام گاڈ مولا ہے

سب مذاہب میں سب کے معبار ہیں
اَے سدامست راج متوالا!
اَے سدامست لال متوالا!
ایک میواد وِتیہ تیری ذات
پاس تیرے پھڑک لے غیریت
ایک ہی ایک۔آپ ہی ہوں آپ

پوجا تیری ہے نیک ہیں بدہیں
رُتبہ اوصاف سے ترا بالا
اپنی حیا میں مَوج کر بالا
وحدہٗ لا شریک میری ذات
غیر ممکن ہے بل بے محویت
رام ہی رام۔کس کی مالا جاپ

## (۱۴۸) آدمی کیا ہے؟

(۱) دانہ خشخش کا ایک بویا تھا
ایک دانہ میں زور یہ دیکھا
اِس قدر بڑھ گیا پھلا پھیلا
کُپّے کٹھلی بھرے ہوئے بھرپور
ایک دانہ حقیر چھوٹا سا
تخم بونے کو دانہ لاتے ہیں
یہ بھی خشخاش ہی کا دانہ ہے
ہوبہو ہے وہی تو اِس میں بھی
ہیچ تباہیں ہے یہ وُہی دانہ

بابا آدم نے ابتدا میں لا
بڑھ گیا اِس قدر نہیں لیکھا
جمع کرنے کو نہ مِلا کھیلا
بنئے سوداگروں کے کوٹھے پُور
اپنی طاقت میں کیا بلا نکلا
اُسکی طاقت بھی آزماتے ہیں
یہ بھی طاقت میں کیا یگانہ ہے
نکلتی آدم کے بیج میں جو بھنی
نہ یہ پھیلا ہُوا نہ دوگانہ

خُوب دیکھو بچار کر کے آپ
غور سے دیکھئے حقیقت کو
اصل دانہ نظر نہ آتا ہے
میرے پیارے تُو ذاتِ واحد ہے
(۲) جان ننھی کو جبکہ سائینس داں
جسم گوء ہو گیا ہو دو ٹکڑے
پیشتر کاٹنے کے ایک ہی تھا
دونوں ویسا ہی زور رکھتے ہیں
دو کو کاٹیں تو چار بنتے ہیں
کیا دکھاتی ہے کھول کر یہ بات
گوء مُنو کا عنصر یہ چھوٹ گیا
ہر رشی کی نسل میں ہے وہ ہی
ہاں اگر کچھ کسر ہے ظاہر میں
جھٹ نکالو یہ ہیرا صاف کرو
(۳) ایک شیشے میں ایک ہی رُو تھا
مختلف ہو گئے بہت ابدان
زید ہو بکر ہو۔ عمر ہی ہو

ماہیت بیج کو قلیل سا ناپ
نظر آتا ہے بیج کیا تم کو؟
نہ وہ گھٹتا ہے بڑھ نہ جاتا ہے
تیری قدرت اگرچہ بے عار ہے
امتحاں کو ہے کاٹنا یکساں
لیک مرتے نہیں وہ یوں کیڑے
جب دیا کاٹ دو ہوئے پیدا
جیسے وُہ کیڑا جس سے کاٹے ہیں
چار سے آٹھ بن نکلتے ہیں
کاٹنے میں نہیں ہے آتی ذات
پر کروڑوں ہنود ہیں پیدا
شکتی آدمی منو ہیں جو جب تھی
ذرے یکتا پڑا ہے کیچڑ میں
ضد نہ کیجے گا بس معاف کرو
شیشہ ٹوٹا عدد بڑھا روء کا
ان میں مظاہر ہے ایک ہی انسان
مظہر آدمی ہے کوئی ہو

گوء ہے نکرے کا معرفوں میں ظہور
پر یہ نکرہ بذاتِ خود کیا ہے
اسم فرضی۔ تشکل بدلتی ہے
تُو ہی آدم بنا تھا تُو حوّا
تُو ہی ہے رام تُو ہی تھا راون
جھُوٹ تم کو صنم بنُ رہا ہے
سیمبر کا وہ چاند سا مکھڑا
ہاں جگر سب کا ہاتھ میں ہے ترے
ماہ و خورشید برق و انجم و نار
نام رُوپوں میں ہے یہی معمُور
اس میں رشتوں کا دخل بیجا ہے
پر جو تُو ہے تو ایک رس ہی ہے
تُو ہی ہے لاٹ صاحب تُو ہُوّا
تُو ہی تھا وہ گڈریا برنارڈ بن
تُو ہی مولا ہے چھوڑ دے ہیے ہَے
تیرا مظہر ہے نُور کا ٹکڑا
نُورِ موفُور ساتھ میں ہے ترے
جان کرتے ہیں رام پر ہی نثار

(۴)

# تین شریر ورن

## (۴۸۵) تینوں اجسام

(۱) جانِ من جسم ایک خلتا ہے
یاد رکھ تو نہیں یہ جسمِ کثیف
جسم تیرا کثیف اوور کوٹ
جسم بیرونی جھٹ بدلتا ہے
دیہ استھول مر گیا جسوقت
دیہ سوکشم پھرے ہے آواگون

اِس کے اُترے نہ کچھ بگڑتا ہے
اور ہرگز نہیں تو جسمِ لطیف
جسم تیرا لطیف انڈر کوٹ
جسم اندر کا دیرپاء سا ہے
دیہ سوکھشم چلا گیا اُسوقت
تو تو ہر جا ہے آنا جانا کون



(۲) کچی مٹی کے بیشمار گھڑے
بھر کے پانی سے دھوپ میں دھر دو
جتنے برتن ہیں عکس بھی اُتنے
مختلف سے نظر میں آئیں گے
لیک سورج تو ایک ہی سی ہیں
اور جو سائینس پڑھا ہو مکتب میں
تب تو جانو گے تم کہ یہ سایا
آب اندر کبھی نہیں آیا
نور باہر ہے ایک دھوکے سے
بیچ پانی کے لوگ تھے سمجھے

اب یہ پانی گھڑے بدلتا ہے
پانی جسمِ لطیف کو جانو
جانِ من تُو تو مہرِ تاباں ہے
جہل سے ہے تو قیدِ قالب میں
گوء یہ جسمِ لطیف پانی ساں
پر تیری ذاتِ قُدس والا کا
میرے پیارے! تُو آفتاب ہی ہے
رُوئے انور ذرا دِکھا تو دے
کیسا پانی۔ کہاں تناسخ ہو؟
علمِ ہیئت سے گر کرو کچھ غور
یہ زمیں اور سارے سیّارے
نیبولر مسئلے کو جلنے دو
یہ جو آب و سبُو و صحرا ہے
چشم جب آفتاب نے ڈالی
آپ برتن ہے آپ پانی ہے
آپ منظہر ہے سایہ افگن آپ
کیا تحیّر ہے۔ ہائے حیرت ہے

ٹوٹتے ہیں سبُو یہ رہتا ہے
مٹّی جسمِ کثیف پہچانو
ایک جیسا سدا درخشاں ہے
تجھ میں سب کچھ ہے تو ہی ہے سب میں
بدلتا ہے ہمیشہ ہی ابدان
بال ہرگز نہ ہو سکا بِینگا
عکس مُطلق نہیں تُو آپ ہی ہے
پانی اُڑتا ہے عکس ہو کیسے؟
میں خدا ہوں۔ یقین راسخ ہو
تو سبُو آب۔ مہر سے نہیں اور
چشمۂ نُور سے نہیں نیارے
ایک سیدھی سی بات یُوں دیکھو
رات کالی میں کس نے دیکھا ہے
پانی برتن دِکھائے بتمائی
کیا عجب رام کی کہانی ہے
سایہ منظہر کہاں؟ ہے آپ ہی آپ
غیر سے کیا غضب کی غیرت ہے

(۱) علمِ آپٹکس (۲) ٹھلیا۔ گھڑا۔

کیسی مایا؟ یہ کیا طلسم ہے　　دُنیا تو حیرتِ مجسّم ہے

اب ذرا اور خوض کیجئے گا　　یہ اچنبھا عجیب ہے مایا

کہئے آشچریہ کیا کہاتا ہے؟　　انتہا کا مزہ جو آتا ہے

انتہا کا مزہ ہے آنند گھن　　یعنی خود رام سچدانند گھن

پس یہ مایا بھی آپ ہی ہے برہم　　نام رُوپ ہیں کہاں؟ ہے خود ہی برہم

اُلٹا آئی ہو گر سیاہ وہم　　پھر بھگا دو اُسے نہ جانا سہم

مایا مایا کی کچھ نہیں در اصل　　وصل کیسے ہو اَحد میں کب فصل

اُسکو دیکھیں باعتبارِ عبد[1]　　تب تو مایا یہ جہل ہے بیدرد

پران اویکت اور اودیا بھی　　عِلتِ اولیٰ ہیں نام اُسکے ہی

خوابِ غفلت ہے گھن سُشپتی ہے　　دیہ کارن بھی یہ کہاتی ہے

عالمِ خواب اور بیداری　　اِس ہی چشمے سے ہوگئے جاری



## (۴۱۶) کارن شریر

(۲) جاگرافی ہیں نقشہ دریا کا　　جوں شجر سرنگوں ہے دِکھلایا

گرچہ نسبت شجر سے رکھتا ہے　　بیخ کو اونچا تنے سے رکھتا ہے

بیخ دریا کی برف جڑ قائم　　رہتی گیلاس پر ہی ہے دائم

(۱) جیو۔

| | |
|---|---|
| مُرتفع بیج کی طرح کارن | منجمد سرو ٹھوس زریں تن |
| سخت مستی غرُور سے بھرپور | نیستی لاشریک، حرکت دُور |

## (۴۱۷) شُوکھشم شریر

اِس ہی کارن شریر سے پیدا
اُونچے کوہوں پہ برف سارے ہے
گھلتے پگھلتے برف یہ ہی
اِس سے شفاف ندیاں بہتی ہیں
کود کا پھُول کا پھل کا پتوں کا
ننھے ننھے یہ سب ندی نالے
دیہی نسبت اُنہیں مُناسب ہے
دیہ سوکھشم ہے فکر و عقل و ہوش
عالمِ خواب میں یہی شوکھشم
ٹیڑھے ترچھے کاول کرتا ہے
برف جڑ جو شریر کارن ہے
دیہ شوکھشم اِسی سے ڈھلتا ہے

یہ لطیف و کثیف جسم ہُوا
سونے چاندی کی جھلک مارے ہے،
پربتوں پر بہی ہے گنگا جی
کھیلتی جن میں لہریں رہتی ہیں
سایہ لہروں پہ لُطف ہے دیتا
برف اُونچی کے بال کے بالے
دیہ سوکھشم سے علیٰن واجب ہے
امتیاز و خیال و گُفت و نوش
چلتا پُرزا بنا ہے کیا چم خم
چُھل پُھلوں میں کیا لچکتا ہے
زیرِ انوار مہر روشن ہے
جُوں پہاڑی ندی نکلتا ہے

(۱) مُراد آتما سے ہے۔

## (۴۱۸) ستھول شریر

خواب گذرا تو جاگرت آئی
جُوں ہی سوکھشم نے قدم یاں رکھا
یا کہو یوں کہ جسمِ نازک[1] نے
شب کو شیریں بدن جو سوتا ہے
جب زمستاں کی رات آتی ہے
دریا کا کر کے مشاہدہ دیکھا
ٹھیک اِس طور پر ہی جسمِ لطیف
یُوں تو ہر شب لباسِ[3] ظاہر کو
اِلّا پھر صبح پہن لیتا ہے

ندّی میدان میں اُتر آئی
گدلا خاکی کثیف جسم لیا
صُوف موٹے کے کپڑے[2] پہنے
جامہ تن سے اُتار دیتا ہے
ننگا دریا کو کر سُلاتی ہے
خرقہ ہر سال میں نیا ہی نقا
بدلتا پیرہن ہے جسمِ کثیف
دُور کرتا ہے بدن در بر کو
ستھول[4] دیہ میں پھر آن رہتا ہے

(۱) سوکھشم شریر (۲) جاڑا (۳) لباس (۴) ستھول شریر۔

## (۴۱۹) آواگون

لیک مرتے سمے یہ جسمِ لطیف
جب پُرانی یہ ہو گئی پوشاک
کینچلی چولا کو اُتار دیا
اسکو کہتے ہیں ہندو آواگون

بدلتا مطلقاً ہے جسمِ کثیف
دے اُتاری۔ یہ پھینکدی پوشاک
اَور ہی جسم پھر تو دھار لیا
بدلنا جسم کا ہے آواگون

## (۴۲۰) آتما

مہر جو برف پر درخشاں تھا
صاف نالوں پہ نور افشاں تھا

وہی ستھول رودِ میداں پر
جلوہ افگن تھا آبِ حیراں پر

ایک دریا کے تین موقعوں پر
مہر ہے ایک حاضر و ناظر

بلکہ دنیا کے جتنے دریا ہیں
تختِ پرتو سبھوں کے سہ جا ہیں

آتما ایک تین جسموں پر
جلوہ افگن ہے حاضر و ناظر

ساری دنیا کے تین جسموں پر
ایک آتم ہے باطن و ظاہر

آنا جانا نہیں ہے آتم میں
یہ مفروض سب ہوئے تن میں

آتما میں کہاں کی آوا گون
آئے کس جاء اور جائے کون

## (۴۲۱) تین برن

اصل کو اپنی بھول کر انساں
بھولا بھٹکا پھرے ہے ہو حیراں

ہرنا خرگوش جب کہ جاتا ہے
جھاڑی جھاڑی میں سر چھپاتا ہے

ہے تعاقب میں وہم کا صیّاد
چھوڑتا ہی نہیں ذرا جلّاد

گاہ بدن کثیف میں آیا
گاہ جسم لطیف میں دھایا

کبھی "کارن" میں ہے پناہ گزیں
وہم سے بن گیا ہے باختہ دیں

## (۴۲۲) شُودر

جس نے استھول میں نشست کری
مرکزِ اُلفت کو بدن میں رکھا
کرلیا جسم اپنا پایۂ تخت
نہ رکھی علم و فضل سے کچھ غرض
غرض یہ تھی چلا جو چال کہیں
جسکو پرواہ نہیں ہے عزّت کی
ڈال کر لنگر انانیت
بے دِرم دِیہ کثیف کا چاکر

جسم ہیروں ہوں ٹھان جی میں لی
عیش و عشرت حواس میں چکھا
کھانے پینے میں سمجھ رکھا بخت
ایک تن پروری ہی سمجھا فرض
کہ نہ ہو جسم کو زوال کہیں
ہے فقط آرزو تو لذّت کی
سمجھا دریا کثیف جمعیت
اُس کو کہنا ہی چاہیئے شُودر

(۱) اہنکار۔جزوی خودی

## (۴۲۳) وَیش

ڈیرا جس نے لطیف میں رکھا
کہہ رہا ہے زبانِ حال سے جو
جو ٹٹولی سے ہاتھ جو آتا ہے
بھوکا کاٹیگا ننگا رہ لے گا
موقع شادی کا ہو کہ مرنے کا
گھر گرو رکھ کے خرچ کر دیگا

راجدھانی اُسے بنا بیٹھا
"دِیہ سوکھشم ہُوں مَیں" جو موسو ہو
طعنہ خنجر سا چیر جاتا ہے
ظاہری پیڑ دُکھ سہ لے گا
مَر مِٹے گا نہیں وہ مرنے کا
چوٹی قرضے سے بھی جکڑ دیگا۔

کوئی میرے کو بولی مار نہ دے
فکر ہر دم جسے یہ رہتی ہے
جان جسکی ہے ننگ عزت میں
پل میں تولہ گھڑی میں ماشا ہے
ر(۱)لائے لوگوں کی مثل چوگاں ہے
رات دن پیچ و تاب ہے جسکو
رہنا اُس ہی اُدھیڑ بُن میں ہے
جیتا اوروں کی رائے پر جو ہے
قیاس میں جس کے ٹیڑھا ویڑھا پن
گاہ چڑھتی ہے گاہ گھٹتی ہے
ایسا وہمی مزاج ہے جس کا
ویش کہنا بجا ہے ایسے کو

جسم سُوکھشم کو گولی مار نہ دے
دیکھوں کیا خلق مجھکو کہتی ہے
ہمنشینوں سے بڑھکے عزت میں
پینڈولم کی طرح تماشا ہے
گیند ساں دوڑتا ہراساں ہے
ننگ کا اضطراب ہے جسکو
پاس ناموس ہی کی دھن میں ہے
خیالِ وحشت فزائے پر جو ہے
طبع جسکی سدا ہے متلوّن
رُخ پہاڑی ندی بدلتی ہے
دیہ سُوکھشم سے کارج ہے جسکا
شکل و صُورت میں خواہ کیسے ہو

(۱) چنچل ـ

## (۴۲۴) کشتری

جس کی نشٹھا ہے دیہ کارن میں
دُنیا ہل جائے پر نہ ہلتا ہے

ہے اچل بزم میں ہو یا رن میں
مستقل عزم قول پکّا ہے

(۱) مجلس ـ

خواہ تعریف خواہ مذمت ہو
لاج سے بھئے جسے نہ اصلا ہو
جو نہیں دیکھتا ہے پاپ کو
رائے پر اوروں کی جو نہ چلتا ہے
لوگ دنیا کے بن مخالف سب
زہر سُولی صلیب یا پھانسی
جس کو تعریف کی نہیں پرواہ
پیر پُوجیں گے تمام پوجیں گے
اُسکو اوتار کرکے مانیں گے
دھرم چھتری ہے یہ مبارک دھرم
آج اس دھرم کی ضرورت ہے
تام کو برہمن و چھتری ہو
سب کو درکار ہے یہ کشتری دھرم
اسکو کہتے ہیں لوگ کیریکٹر
اس تلیٹی پہ رہتا ہے چھتری
جس سے ندیاں تمام آتی ہیں
ہے چمک دمک اور آب و تاب

شادی اور غم پہ جسکو قدرت ہو
دو دلی سے نہ کام پتلا ہو
مدِ نظر باطن مبارک ہو
قوم کو آپ جو چلاتا ہے
جان لینے کو آئیں اسکی جب
ہنس کے سہتا ہے جیسے ہو کھانسی
خالی تعریف سے رہی وہ ہوگا
لوگ جب اسکی بات سمجھیں گے
لوگ جب اس کی بات جانیں گے
برتر از ضعف و ننگ و عار و شرم
دھرم یہ برتر از کدورت ہے
تام کو ویش ہو کہ شودر ہو
جان نیشن کی ہے یہ کشتری دھرم
دیہ کارن کو جان اس کا گھر
رانا پرتاپ اور سیوا جی
بنج بیوپار کو سجاتی ہیں
یہ بلندی ہے گویا عالمتاب

اِس زمیں پر یہ ہے بلند ترین
چشمہ بیوہار کا ہے سنبھالا
جوش اور خروش ہے جس میں
شیرِ نر کو نہ لائے خاطر میں
گرج سے کوہ کو ہلاتا ہے
جوق در جوق فوج دل یا دل
دھرم کی آن پر ہے جان قربان
وہی کشتری ہے رام کا پیارا
مست پھرتا ہے زور میں پل میں
توپ بندوق کی صدا سے ڈر
کپکپی میں نہیں کبھی آتا
گرچہ گھائل ہو پھر بھی سینہ سپر
تیر و تلوار کی دنا دن میں
جان بازی ہی جسکی راحت ہو
رن ہو گھمسان کا قیامت ہو
زخم زخموں پہ خوب کھاتا ہے
سخت سے سخت کارزار و رزم

مسندِ شاہی کو زیب یہیں
راج ہے اُس کا مرتبہ اعلیٰ
سُورماپن کی ہوس ہے جس میں
تہلکہ ڈالے فوج و لشکر میں
دِل ببر کا بھی دہل جاتا ہے
مِتّھیا لاشے ہے ہیچ اور باطل
گیدی بن کر نہ ہو کبھی حیران
وَیش پر جس نے جان کو وارا
کوند جاتا ہے بجلی بن پل میں
اُنگلی لیتا نہیں وہ کان میں دھر
لالے جاں کے پڑیں نہیں ڈرتا
شوک کرتا نہیں۔ نہ پچھتاتا
ابھیمنّیُو ساں جا مرے رن میں
جنگ و زور آوری ہی فرحت ہو
بلا کا ہنگامہ اور شامت ہو
پیر پیچھے نہیں ہٹاتا ہے
شانتی دِل میں ہو عزم ہو بالجزم

جسم حرکت میں چت ساکن ہو
ہر دو جانب سما بھینکر تھا
ہاتھی گھوڑوں کا شور بیروں کا
شور تھا آسماں کو چیر رہا
افراتفری میں اور گڑبڑ میں
کیا دکھاتا جوان مردی ہے
گیت ٹھناڑک بھرا سناتا ہے
جسکے نکتوں کو تا ابد کا ہل
سخت نعروں میں شانت یہ مُسر ہے

دل تو فارغ ہو۔ کارکن تن ہو
تُند مور و ملخ سا لشکر تھا
شنکھ باجے کا اور تیروں کا
گرد سے جہر بن فقیر رہا
وہ دلاور کمال کی جڑ میں
کیا ہی مضبوط دل ہے مردی ہے
فلسفہ کیا عجب بتاتا ہے
سوچا چاہیں گے غور سے ہل مل
سچا یہ من چلا بہادر ہے



## (۴۲۵) برہمن

کوہ پر شو نظر جو آتا ہے
جس سے کیلاش ہی نہ تاباں ہے
ویش چھتری کو اور شودر کو
اوم آنند آتما چیتن
نشٹھا ایسی ہے جسکی کہ "یہ میں ہوں"
روئے عالم پہ نور افگن ہے

برف کو آب کر بہاتا ہے
رونق بحر اور بیاباں ہے
وہ لئے ہے پرکاش کہہ دو مہتر کو
تینوں دیہوں میں ہے جو نور افگن
شو ہوں سورج ہوں خاص شنکر ہوں
وہ برہمن ہے۔ وہ برہمن ہے

حکمت خود دِشنوں سے حکمت کرے
تین گن سے پرے ہے پر سب کو
جس کو فرحت نہ دے کبھی پیسا
کھڑا کرتا نہیں ہے دستِ دعا
مانگتا خواب میں بھی کچھ نہ ہے
وِشنو کو لات مار دیتا ہے
ق
نور اور زندگی سے چست کرے
نور دیتا ہے خواہ کیا کچھ ہو
برہمن ہے وُہی جو ہو ایسا
ہے غنی ذات ہی میں وہ دھنی ہوا
اسکی درِشٹی سے کانچ کندن ہے
وہ برہمن ہے۔ وہ برہمن ہے

## (۲۶۴) شُدّھ سروپ - ذاتِ مبّرا

تینوں اجسام سے گزر کر پار
حسن میں اپنے خود درخشاں ہوں
تِلتیں کیا مزے سے کھاتا ہوں
میری کرنوں میں ہو گیا دھوکا
قلعہ دکھوں کا سر کیا ڈھایا
ہستِ مطلق سرورِ مطلق پر
کچھ نہ بگڑا تھا کچھ نہ سدھرا آپ
یاں عدو ہے نہیں نہ کوئی یار
مہرِ تاباں ہوں۔ مہرِ تاباں ہوں
موت چٹنی مرچ لگاتا ہوں
آب کا تھا سراب، دنیا کا
راج افلاک و مہر پر پایا
جھنڈا گاڑا پھریرا لہرایا
کچھ گیا تھا نہ۔ کچھ نہیں آیا

# ذاتی تجربہ (نجی انوبھو)

## تصویرِ یار

### (۴۲۷) غزل

اِس لئے تصویرِ جاناں ہمنے کھچوائی نہیں (ٹیک)

بات تھی جو اصل میں وہ نقل میں پائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں...
پہلے تو یاں جان کی تن سے شناسائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں...
تن سے جاں جب مِل گئی تو اُسمیں دو تائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں...
ایک سے جب دو ہوئے تب لُطفِ یکتائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں...
مَیں ہُوں مشتاقِ سخن اور اُس میں گویائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں...
پاٹوں لنگڑا۔ ہاتھ لُنجا۔ آنکھ بینائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں...
یار کا خاکہ اُڑانا۔ یہ بھی دانائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں...
کاغذی یہ پیرہن ہے دل کو یہ بھائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں...
دِل میں ڈر ہے کہ مُصوّر ہی نہ بنجائے رقیب | اسلئے تصویرِ جاناں...
دام مانگے ہے مُصوّر پاس یک پائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں...



نوٹ:۔ یہ غزل سوامی جی کے نوٹ بُک میں ایسی ہی ملی ہے۔ اگرچہ اسکا سلسلہ ہندی رام برشا کی غزل کے سلسلے سے ذرا مختلف ہے تاہم سطور وہی ہیں۔ اور مطلب میں فرق نہیں۔ (مُولف)

# نفاق

(۴۲۸) ریختہ

ستیہ دھرم کو چھپا دیا - کس نے؟ نفاق نے
لوگوں میں چھل پھیلا دیا - کس نے؟ نفاق نے } ٹیک

(۱) یہ دیش اِک زمانہ میں دُنیا کی شان تھا
اب سب سے ادنیٰ کردیا - کس نے؟ نفاق نے

(۲) دِوج دھرم کرم کرنے میں رہتے تھے نِیت مگن
اب اُن کو پتت کردیا - کس نے؟ نفاق نے

(۳) ہر گھر میں شبد سُنتے تھے - ویدوں پُران کے
اُن سب کو ہی مِٹا دیا - کس نے؟ نفاق نے

(۴) مہابلی راون کو تو جانت سبھی یہاں
سب ناش اُس کا کردیا کِس نے؟ نفاق نے

(۵) آیا ہے وقت اب تو ہتیشی بنو سبھی
گھر گھر میں دخل کرلیا - کِس نے؟ نفاق نے

## (۴۲۹) سمے

سمے کیسا یہ آیا ہے (ٹیک)

(۱) نہ یاروں سے رہی یاری | نہ بھائیوں میں وفاداری
محبت اُٹھ گئی ساری | سمے کیسا یہ آیا ہے
(۲) جدھر دیکھو بھری کُلفت | بُھلادی سب نے ہے اُلفت
بُری صحبت۔ بُری سنگت | سمے کیسا آیا ہے
(۳) سبھائیں کی بہت جاری | نہ خود مَن کے ادھکاری
نہ چھوڑے کرم وِچاری | سمے کیسا یہ آیا ہے
(۴) بہت عُمدہ کہیں لیکچر | مگر اُلٹا چلیں اُن پر
عقل پر پڑ گئے پتّھر | سمے کیسا یہ آیا ہے
(۵) سچائی کو چُھپاتے ہیں | دِل اَوروں کا دُکھاتے ہیں
برتھا سَوگنہ کھاتے ہیں | سمے کیسا یہ آیا ہے
(۶) نہیں بیوہار کی شُدّھی | وِپرِیَہ ہو رہی بُدّھی
وچاریں ست نہیں کچھ بھی | سمے کیسا یہ آیا ہے
(۷) گھٹا ہے پاپ کی چھائی | اُپدرو ہوویں ہر جائی
ہے اِک کو ایک دُکھ دائی | سمے کیسا یہ آیا ہے

(۱) وقت (۲) نفرت۔ دویش (۳) بفائدہ (۴) ستیے (۵) اُلٹی (۶) فساد۔ حادثے (۷) ہر جگہ ۔

| | |
|---|---|
| (۸) نہ جانے دیش کے باسی | بنیں سب ست وِشواسی |
| مِٹے اب کیسے اُداسی | سمے کیسا یہ آیا ہے |



# بھارت ورش

(۴۳۰)

سارے جہاں سے اچھا ہندوستاں ہمارا
ہم بُلبلیں ہیں اُس کی وہ بوستاں ہمارا

غُربت میں ہوں اگر ہم رہتا ہے دِل وطن میں
سمجھو وہیں ہمیں بھی ہو دِل جہاں ہمارا

پربت وہ سب سے اُونچا ہمسایا آسماں کا
وہ سنتری ہمارا۔ وہ پاسباں ہمارا

گودی میں کھیلتی ہیں جسکے ہزاروں ندیاں
گُلشن ہے جنکے دم سے رشکِ جہاں ہمارا

اَے آبِ رودِ گنگا! وہ دِن ہے یاد تجھکو
اُترا ترے کنارے جب کارواں ہمارا

مذہب نہیں سِکھاتا۔ آپس میں وَیر رکھنا
ہندی ہیں ہم وطن۔ ہے ہندوستاں ہمارا

یونان و مِصر و روما سب مِٹ گئے جہاں سے
باقی ہے پر ابھی تک نام و نشاں ہمارا

## (۱۳۱۴) بھارت ورش کی مہما (تعریف)

میرا وطن وہی ہے میرا وطن وہی ہے (ٹیپ)

(۱) چشتی نے جس زمیں میں پیغامِ حق سنایا
نانک نے جس تعلیم میں وحدت کا گیت گایا
تاتاریوں نے جس کو اپنا وطن بنایا
جس نے حجازیوں سے دشتِ عرب چھڑایا
میرا وطن وہی ہے میرا وطن وہی ہے

(۲) یونانیوں کو جس نے حیران کر دیا تھا
سارے جہاں کو جس نے علم و ہنر دیا تھا
مٹی کو جس کی حق نے زر کا اثر دیا تھا
ترکوں کا جس نے دامن ہیروں سے بھر دیا تھا
میرا وطن وہی ہے میرا وطن وہی ہے

(۳) پھر تاب دے کے جس نے چمکائے کہکشاں سے
ٹوٹے تھے جو ستارے فارس کے آسمان سے
وحدت کی نے سُنی تھی دنیا نے جس مکاں سے
میرِ عرب کو آئی ٹھنڈی ہوا جہاں سے
میرا وطن وہی ہے میرا وطن وہی ہے

(۴) گوتم کا جو وطن ہے۔ جاپان کا حرم ہے
عیسیٰؑ کے عاشقوں کا چھوٹا یوروشلم ہے
مدفون جس زمیں میں اسلام کا حشم ہے
ہر پھول جس چمن کا فردوس ہے ارم ہے
میرا وطن وہی ہے۔ میرا وطن وہی ہے۔

## حُبّ وطن

(۴۳۲)

(۱) دیکھا ہے پیارے مَیں نے دُنیا کا کارخانہ
سیر و سفر کیا ہے چھانا ہے سب زمانہ
اپنے وطن سے بہتر کوئی نہیں ٹھکانا
خارِ وطن کو گُل سے خوشتر ہے سب نے مانا
اَہلِ وطن سے پُوچھو تُم خُوبیاں وطن کی
بُلبُل ہی جانتی ہے آزادیاں چمن کی

(۲) کھاؤ ہوا وطن کی کچھ اور ہی مزا ہے
پانی پیو وطن کا امرت سے بھی سوا ہے
خاکِ وطن نہ کہیئے اکسیر و کیمیا ہے

رُتبہ تری زمین کا کچھ اے وطن جُدا ہے

جو شے غرض یہاں ہے دُنیا سے ہے نرالی

نامِ وطن نے اس میں تازہ ہے جان ڈالی

(۳) باغوں میں پھر کے دیکھو کچھ اور ہی ہے نُزہت

کھیتوں سے یاں کے آتی آنکھوں میں ہے تراوت

رکھتے ہیں یاں کے دریا کچھ اور ہی لطافت

یہاں کے پہاڑ میں ہے عرشِ بریں کی رفعت

دُنیا میں پھر کے دیکھا ہرگز کہیں نہیں ہے

باغِ بہشت کہیئے یہاں کی زمیں نہیں ہے

(۴) جوہر وطن میں آکر کھُلتا ہے آدمی کا

جب تھا وطن سے باہر بیشک وہ آدمی تھا

یاں آدمی نہیں وہ ہے باپ یا کہ بیٹا

کہتا ہے کوئی بھائی کوئی اُسے بھتیجا

یاں گوش زد ہیں ہرسُو اُلفت بھری صدائیں

باہر وطن سے ہرگز جو کان ہیں نہ آئیں

(۵) ہے ہمکو جان و دل سے اپنا وطن پیارا

اچھا وُہ دن ہے اُسکی خدمت میں جو گُذارا

کہتے ہیں ہم وطن کو آنکھوں کا اپنی تارا
وہ جان ہے ہماری ایمان ہے ہمارا
ہاں مہر یہ سخن ہے دُنیا میں سب نے مانا
اپنے وطن سے بہتر کوئی نہیں ٹھکانا

## بھارت ورش کی سابق حالت کا حال سے مقابلہ

(۴۳۳۴) راگ دیش

(۱) کبھی ہم بھی بلند اقبال تھے۔ تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
ہر فن میں رکھتے کمال تھے۔ تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
(۲) پڑھتے تھے جب ہم وید کو۔ جانیں تھے سب کے بھید کو
رکھتے نہ اپنی مثال تھے۔ تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
(۳) پابند تھے جب دھرم کے۔ ماہر تھے اپنے کرم کے
روشن سبھی پُر جلال تھے۔ تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
(۴) جب سے جہالت آگئی۔ تاریکی ہر سُو چھا گئی
مفلس ہیں جو خوشحال تھے۔ تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
(۵) حاکم ہیں جو محکوم تھے۔ خادم ہیں جو مخدوم تھے
شِراب ہوئے جو شرگال تھے۔ تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

(۶) حالت دِگر گوں ہو گئی۔ قسمت کشور کی سو گئی
روتے ہیں اب جو نہال تھے تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

## (۴۳۴) بھارت ورش کی موجودہ حالت

(۱) اِک دن راہِ ترقی میں ہم بھی رہنما تھے
اب لوگ پوچھتے ہیں نام و نشاں ہمارا
(۲) یونان مصر۔روما۔انگلینڈ۔گال۔جرمن
شاگرد اِک زمانہ میں تھا جہاں ہمارا
(۳) دنیا میں ہو رہا تھا۔بھارت ورش کا چرچا
سب کی زبان پر تھا لطفِ بیاں ہمارا
(۴) گوتم۔ویاس بھیشم تھے نامور یہیں کے
ارجن سا تیر افگن تھا اِک جواں ہمارا
(۵) رونق چمن کی ساری فصلِ خزاں نے لوٹی
ویران ہو گیا ہے سب گلستاں ہمارا
(۶) ہاں اہلِ ہند اٹھو۔حالت ذرا سنبھالو!
نقشہ ہوا دگر گوں ہے بے گماں ہمارا
(۷) راحت کی گر طلب ہے۔سب اتفاق کرلو

چھوڑو نفاق۔اِسی میں ہوگا زیاں ہمارا

## بھارت کُل

(۴۳۵) لادنی

آگیا میں جنکی جہان تھا۔اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
سات دویپ نو کھنڈ بیچ میں جنکا مان تھا ہمیں تو ہیں } ٹیک

(۱) چودہ وِدیا جو نِدھان تھے۔اُن کی کُل میں ہمیں تو ہیں
جن سے چتر ہیں پشو حیوان اب۔اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
ویدوں کا مانیں پرمان تھے۔اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
بانچیں ہیں متھیا گیان اب۔اُن کی کُل میں ہمیں تو ہیں
سب وِدیاؤں کی جو کھان تھے۔اُن کی کُل میں ہمیں تو ہیں
سات دویپ نو کھنڈ بیچ میں جنکا مان تھا ہمیں تو ہیں (ٹیک)

(۲) براہمن یہاں پورن گُن وان تھے۔اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
مورکھ ہوئے ذاتی ابھمان میں۔اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
سب کا جو چاہیں کلیان تھے۔اُنکی کل میں ہمیں تو ہیں
ٹھگی کی دھرلی دوکان اب۔اُن کی کُل میں ہمیں تو ہیں
وِدیا کا کرتے تھے دان جو۔اُن کی کُل میں ہمیں تو ہیں (ٹیک)

(۳) رشی منی جہاں گیان وان تھے۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
بھنگ چرس میں ہیں غلطاں اب۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
جن کا دیو سرب شکتی مان تھا۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
جن کا اِشٹ ہے وِشے دھیان اب۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
سنسکرت جن کی اپنی زُبان تھی۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں (ٹیک)
(۴) آکاش میں چلتے بمان تھے۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
ریل دیکھ ہو گئے حیران اب۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
بلی بھیم سین بالی سمان تھے انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
گھٹنوں پر رکھ اٹھیں ہاتھ اب۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
کرشن۔ رام۔ بھیشم سمان تھے۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں۔ (ٹیک)
(۵) برہم چریہ کی جن کو بان تھی۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں۔
بل بیرج کھوئے ناتوان ہوئے۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
لکھ سنگھاری جنکے بان تھے۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
چوہے کا نہیں کاٹیں کان اب۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
انگد۔ سُگریو۔ ہنومان تھے۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
(۶) دیش اُنتی کا تھا دھیان جنہیں۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں
بھارت ہیں کر بیٹھے مان اب۔ انکی کُل میں ہمیں تو ہیں

پرانیوں پر دیتے پران جو۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
اب مانس کو کریں پان جو۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
گئو جان پر جن کی جان تھی۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں (ٹیک)
(۷) آریہ ورت جن کا ستھان تھا۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
جن کا ستھان ہندوستان اب۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
بڑے بڑے یہاں دھنبان تھے۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
بھوجن بن ہو رہے ویران اب۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
وِدیا میں کرتے سنان تھے۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں۔ (ٹیک)
(۸) ست اُپدیش کرتے تھے گان جو۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
کوک شاستر کریں بکھان اب۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
ست اسنت لیتے تھے چھان جو۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں۔
سُن کے ست جائیں بڑا مان اب۔ اُنکی کُل میں ہمیں تو ہیں
نول سنگھ کہے وید دھرم پر دھر دھیان پھر ہم ہی تو ہیں (ٹیک)

## بھارت نیند

(۴۳۶)

(۱) اُٹھو اب نیند کو تیاگو ہوا بالکل سویرا ہے

ہَوا بدلی زمانے کی تمہیں آلس نے گھیرا ہے
(۲) بڑے بننے لگے تم سے جو چھوٹے تھے کبھی درجے
تمہاری عقل پر کینا جہالت نے بسیرا ہے
(۳) پڑے تم بے خبر سوتے۔نہیں جگتے جگانے سے
تمہارے گھر میں گھس بیٹھا اوِدّیا کا لُٹیرا ہے
(۴) بزرگوں کی بنی کیا عزت۔تمہارا حال ہے اب کیا؟
ذرا تو غور کر سوچو۔ہُوا یہ کیا اندھیرا ہے
(۵) کرو اب دیش کی رکھشا۔یہ غفلت نیند کو تیاگو
نہیں تو ڈوبتا کچھ دن میں یہ بھارت کا بیڑا ہے
(۶) چلی جب جائیگی ساری تمہاری شان اور شوکت
تو پھر افسوس کھاؤ گے۔پڑے جب دُکھ گھنیرا ہے
(۷) جگاؤ اے پربھو! اب تو ہمارے دیش بھائیوں کو
یہی بلدیو کی عرضی۔بھروسہ ناتھ تیرا ہے

## دائمی حُبّ الوطن

(۴۳۷)

(۱) آگ میں پڑکر بھی سونے کی دمک جاتی نہیں

کاٹ دینے سے بھی ہیرے کی چمک جاتی نہیں

(۲) سل پر گھسا دینے سے بھی جاتی نہیں چندن کی بُو
پھُول کی مٹّی میں ملکر بھی مہک جاتی نہیں

(۳) کُوٹ کر آتا نہیں کچھ لال کی رنگت میں فرق
توڑ دینے سے بھی موتی کی چمک جاتی نہیں

(۴) رنج میں آتا نہیں نیکوں کی پیشانی پہ بل
دُھوپ کی تیزی میں سبزہ کی لہک جاتی نہیں

(۵) رُک نہیں سکتی کٹہروں میں بھی شیروں کی دہاڑ
دستِ گلچیں میں بھی غُنچوں کی مہک جاتی نہیں

(۶) خوف و خطرے میں بدل سکتی نہیں مَردوں کی خُو
عندلیبوں کی قفس میں بھی چہک جاتی نہیں

(۷) صاحبِ ہمت نہیں دیتا مخالف سے کبھی
زور سے آندھی کے آتش کی بھڑک جاتی نہیں

(۸) نعرہ زن رہتا ہے آفات و حوادث میں دلیر
بادلوں میں گھر کے بجلی کی کڑک جاتی نہیں

(۹) مُلک کی اُلفت کا جذبہ دِل سے مِٹ سکتا نہیں
قوم کی خدمت میں خواہش اے فلک جاتی نہیں

## (۴۳۸) بھارت واسی کا پرن

(۱) نام زِندوں میں لکھا جائیں گے مَرتے مَرتے
لاج بھارت کی بنا جائیں گے مَرتے مَرتے

(۲) جان پر کھیل ہی جائیں گے اگر ہم تو بھی
سینکڑوں ہی کو جلا جائیں گے مَرتے مَرتے

(۳) سَر و تن ہونگے جُدا اُنکو تو ہونا ہی ہے
ہم تو بچھڑوں کو مِلا جائیں گے مَرتے مَرتے

(۴) وُہ کوئی اور ہونگے جو روکے رُلاکے مرتے ہیں
ہم رقیبوں کو ہنسا جائیں گے مرتے مرتے

(۵) خاک میں جسم کسی اور کا ملتا ہوگا
ہم تو بھُوکوں کو کھِلا جائیں گے مرتے مرتے

(۶) تِشنہ لب آئیں گے جسوقت رقیبِ ناداں
خُون تک اپنا پلا جائیں گے مَرتے مَرتے

## (۴۳۹) ہندُوؤں کو چتاؤنی

(۱) ہے ہندو قوم! تیرا گو ہے نشان باقی
لیکن نہیں ہے تجھ میں بالکُل ہی جان باقی

(۲) سب گوشت و پوست تیرا افسوس سڑ چکا ہے

اب رہ گئے ہیں تجھ میں کچھ استخوان باقی

(۳) سر ہاتھ پیر ٹانگیں۔ تیری الگ الگ ہیں
حیرت ہے کس طرح پھر تجھ میں ہیں پران باقی

(۴) مت بھید سے ہزاروں فرقے ہوئے ہیں تجھ میں
جن میں نہیں ہے کچھ بھی جز اینٹھ تان باقی

(۵) ہر ایک دوسرے کا بدخواہ ہو رہا ہے
دل میں نہیں کسی کے کچھ تیرا دھیان باقی

(۶) اے ہندو قوم! تیرے بیٹوں کے پاس اب تو
بس رہ گئی ہے خالی ذلت و ہان باقی

(۷) عیسائی کھا رہے ہیں مردہ سمجھ کے تجھ کو
کھالیں گے جو رہا ہے اہل قرآن باقی

(۸) حالت یہی رہی گر کچھ دن بھی تو بلا شک
قائم نہیں رہے گا تیرا نشان باقی

(۹) جو تیرے تھے محافظ دنیا سے چل بسے وہ
کوئی نہیں ہے تیرا اب پاسبان باقی

(۱۰) رام اور کرشن جیسے سچے سپوت تیرے
سب چل بسے رہے ہیں۔ ہم نام جان باقی

(۱۱) بیروں سے گود تیری خالی ہُوئی ہے ماتا
کوئی نہیں ہے تجھ میں بھیشم سمان باقی
(۱۲) بازار دھرم کا سب مسمار ہو چکا ہے
ٹھگوں کی رہ گئی ہے بیشک دوکان باقی
(۱۳) پیچھے پڑی ہُوئی ہیں جملہ اچھوت قومیں
جنکو نہیں ہے تیرا مُطلق بھی دھیان باقی
(۱۴) سانگ سے پُتر تیرے بل ہین پیاری اماں
کرنے کو رہ گئے ہیں آہ[۲] و فغان باقی

(۱) شاعر کا نام (۲) رونا۔ چلّانا۔

## ہندوؤں کی حالت

(۴۴۰)

(۱) کس اور گر رہے ہو کس دُھن میں جا رہے ہو
اپنی یہ ہندؤو! کیا حالت بنا رہے ہو؟
(۲) کس کوڑھ نے ہے گھیرا کیسی لگی بیماری
نہ وہ چھوڑتی ہے تمکو نہ تم ہی چھوڑ رہے ہو
(۳) نہ تو سو ہی تُم رہے ہو جگتے بھی نہیں کُھل کر

کہلا کے آریہ بھارت رُج میں رُلا رہے ہو

(۴) بھراتی جو پتا کا رشیوں کی ہم کے اُوپر
کیوں ۔ھاگیہ ہین اُس کو نیچے گرا رہے ہو

(۵) سب تیاگنے کے ساتھ ہی بھاشہ بھی چھوڑ بیٹھے
ہو کون مُنہ لگا کر ہندو کہا رہے ہو

(۶) اِس باڑ میں سمجھ لو بہہ جاؤ گے سراسر
ہندی کا ہند سے جو ناتہ چھوڑا رہے ہو

(۷) اب بھی سمے بہت ہے کرلو سُدھار اپنا
سر پر کلنک کا کیوں ٹیکا لگا رہے ہو

(۸) چلاتے مر گئے ہم پیچھے جگے بھی تو کیا؟
مادھو کے دِل جلے کو پھر کیوں جلا رہے ہو

(۱) بیٹی

# ہندوؤں سے ہندی ماتا کی اپیل

(۱۴۹)

(۱) اے ہند کے سپوتو! کیا ہے خطا ہماری
جو آج گر رہی ہوں آنکھوں سے میں تمہاری

(۲) سُکھ چوم چوم میں نے ہے بولنا سکھایا

ہاں میری وُہ محبت دیتے ہو تُم بِسباری

(۳) ہِنا۔ی ہُوں ماں تمہاری۔کچُھ تو نظر اُٹھاؤ

دیکھو پِتا تمہارا بھی ہو رہا بھِکاری

(۴) کھاتی ہُوں لات در در۔جیتی ہُوں بیچیا ہُوں

پَر کیا کرُوں جِگر میں اِک آس ہے تمہاری

(۵) تُم لاکھ کیسے ہی ہو۔خُونِ جگر ہو اپنے

اِک دِن کبھی تو پچھّوا ئسدھ لوگے ہی ہماری

## اُستاد یا گُورو بھارت

(۴۴۲)

بھارت ہمارا ہم کو کیا کیا سکھا رہا ہے (ٹیک)

(۱) اُس کے سُپتر سارے سنسار کے ہیں پیارے

پُورن پرشانت پاوَن۔جیوَن کی جیوتی دھارے

سنسار بھر کے سیوک۔سنسار بھر سے نیارے

اِن کے پوِتر من کا درپن دکھا رہا ہے (ٹیک)

(۲) دُشکرِت کوئی نہ کرتُو۔کرتے سُکرِت نہ ڈرتُو

ہر کر کسی کے دھن کو اپنا بھون نہ بھرتُو

پر ہت کے سادھنے میں کوئی نہ کر کسر تو
شُبھ کرم کی طرف یوں سبکو جھکا رہا ہے (ٹیک)

(۳) کر نیائے کی نہ ہنسا - ہے نرانہ ہو نرشنسا
دھرمتیہ کی سوپنتھا - ہوکر نڈر نشنسا
بھرلے ہردیہ بھون میں بھگوان کی پرشنسا
انمول ست وچن کا امرت چکھا رہا ہے

(۴) بھارت کا جگ رتنی ہے - یہ جگ شرومنی ہے
شوچتا میں شومیتا ہیں - دِڑتا میں اگرنی ہے
درشک ہے پنیہ پتھ کا کرمینہ ہے - پرنی ہے
ست دھرمتا کے دھن کی ندھی کو رکھا رہا ہے

(۱) مفروض (۲) سب دنیا سے اعلیٰ (۳) صفائی - شدھی (۴) کو ملتا (۵) سب سے آگے -
(۶) دکھلانے والا (۷) کام کرنے والا (۸) خزانہ ٭

(شری پدم کوٹ پریاگ)

## ہت ان ہت

(۴۴۴)

سمجھ من رے مورکھ ناداں !
اپنا اور پرایا جگ میں - ہت ان ہت پہچان (ٹیک)

(۱) اپنوں کا تجھے گیان نہیں ہے۔غیروں پر ہے دھیان
جن کو کچھ پرواہ نہیں تیری۔اُن پر تو قربان۔
سمجھ من رے مورکھ نادان!

(۲) اپنوں اور پرایوں میں جو رکھتا غلط گمان
کھاتا خطا ایک دِن بھاری۔کھوتا ساری شان
سمجھ من رے مُورکھ نادان!

(۳) ہِت اِن ہت کی سمجھ سمّیا ہو جا سجگ سُوجان
اگر پار کرنا ہو جیون کا اپار میدان
سمجھ من رے مورکھ نادان!

(شری پدم کوٹ پریاگ)

# فہرست بھجن ردیف وار

# فہرستِ کُتب

**خمخانۂ رام یعنی کُلیاتِ رام اُردو** ـ جس میں شریمان سوامی رام تیرتھ جی مہاراج زندۂ جاوید کی اپنی ترمیم شدہ کُل تقاریر و تصانیف مع شرح و توضیح سلسلہ وار درج ہیں ـ یہ کتاب زندگی کے مرحلوں اور روزانہ کشمکش سے نکال کر بہشت تک رسائی کرنے والی ہے ـ

سوامی جی کے اُپدیش مختلف چھوٹے چھوٹے رسالوں میں نکلے تھے، مگر انگریزی کلیاتِ رام کے شائع ہونے کے بعد پبلک کی یہ خواہش ہُوئی کہ جیسے انگریزی تصانیف و تقاریرِ رام نہایت عمدہ ترتیب میں مرتب ہُوئی ہیں ویسے ہی کُل اُردو تصانیف و تقریراتِ رام بھی خمخانۂ رام کے عنوان پر مختلف جلدوں میں سلسلہ وار منقسم ہوکر چھپنی چاہیئے ـ لہٰذا فی الحال اِس کتاب کی پہلی جلد شائع کی گئی ہے باقی جلدیں بھی جہاں تک جلد ہوسکے گا شائع کردی جاویں گی :-

## فہرستِ مضامین

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) آنند | (۳) وحدت | (۵) دیدانت کا ایک سادھن | |
| (۲) زندہ کون ہے | (۴) رام | (۶) صُلح کہ جنگ گنگا ترنگ | (۷) ریویو خطوط بر رسالہ الف |

**حجمِ کتاب ۴۷۲ صفحہ** ڈمائی کاغذ معہ دو عمدہ فوٹو سوامی رام تیرتھ مہاراج قیمت قسم اعلیٰ مجلد عہ ۲/ اودنیٰ بغیر جلد عہ (ایک روپیہ)

**رام پتر یعنی خطوطِ رام اُردو** ـ جس میں وہ تمام مؤثر و دلچسپ خطوط سلسلہ وار معہ تشریح مُشکل الفاظ و نوٹ درج ہیں جو سوامی رام تیرتھ جی مہاراج نے زمانہ طالب علمی میں اپنے گُرو بھگت دھنا رام جی کو لکھے اور اپنے سنیاس آشرم کی زندگی میں چند پیارے طالبانِ حق کے نام تحریر فرمائے ـ اور جس میں شری سوامی جی کا فوٹو بھی شامل ہے ـ ان خطوط کو پڑھکر شری سوامی جی کی علمی لیاقت اور سادہ پن کا خیال ہی نہیں بلکہ ایشور کی قدرت کا اندازہ کرنے کا موقعہ مل سکتا ہے ٭

حجم ۲۰۸ صفحہ قیمت قسمِ اعلیٰ مجلد ۱۲/ قیمت ادنیٰ بغیر جلد ۸/ (آٹھ آنے)

**رام برشا اردو مکمل** - جس میں سوامی رام تیرتھ جی مہاراج اور دیگر مہاتماؤں کے وہ بھجن سلاؤنیاں اور غزلیات مطابق مضامین کے چودہ ادھیاؤں (ابواب) میں منقسم ہیں - کہ جو سوامی جی ممدوح کی نوٹ بکوں - تحریروں - اور اُپدیشوں میں درج تھے - اِن کے مطالع و گاین سے نہ صرف شرون مننَ و ندِھیاسن (شنید - تصدیق - حق الیقین) ہی ہوتا ہے - بلکہ گانے اور سننے سے وجد کا عالم بھی طاری ہو جاتا ہے - پہلے یہ کتاب علیٰحدہ علیٰحدہ دو حصوں میں شائع ہوئی تھی - اب اِس ایک ہی جلد میں دونوں حصے شامِل ہیں - حجم قریبًا ۵۳۰ صفحہ مع فوٹو سوامی جی -

قیمت قسم اعلیٰ ومجلد پارچہ عہ - قسم دوم ومجلد - عہ ایکروپیہ

**سوانح عمرئ رام** - مولفہ شری نارائن سوامی جی شاگرد رشید سوامی رام تیرتھ جی مہاراج اس میں سوامی جی کے مفصل حالاتِ زندگی بلا مبالغہ کے درج ہیں - بہت سے حالات تو سوامی جی ممدوح کی اپنی قلم سے ہیں - باقی سوامی جی مہاراج کے شاگرد رشید سوامی نارائن کے اپنے ذاتی تجربہ کی بُنیاد پر اور کچھ تھوڑے دوسرے رام بھگتوں کی شہادت سے درج کئے گئے ہیں -

حجم قریبًا تین سو پچیس صفحہ - قیمت قسم اعلیٰ مجلد عہ - قسم ادنیٰ غیر جلد سادی ۱۲

# سوامی رام تیرتھ جی کی تین پیاری پستکیں

## مصنفۂ عالیجناب باوا نگینا سنگھ صاحب بیدی آنجہانی - آتم درشی

(۱) **ویدانو وچن اُردو** - یہ کتاب ویدانت کے پریمیوں اور خاصکر اُردو خواں اصحاب کے لئے ازحد مفید ہے - کرم کانڈ - گیان کانڈ - پیدائشِ دُنیا و انسان - برہم گیان - مُکتی یعنی نجات - اور اُپنشدوں کے دقیق فلسفہ کو معمولی عبارت میں واضح کیا گیا ہے - اور آخر میں مشکل الفاظ کا فرہنگ بھی دیا ہے - یہ کتاب ویدانت کے پریمیوں کو بغیر کسی دیگر امداد کے جلدی اصل مقصد پر پہنچانے والی ہے اور اس میں مذکورۂ بالا مضامین جن کا بغیر سنسکرت ویاکرن پڑھے حاصل کرنا ازحد مشکل ہے نہایت عام فہم اور سلیس عبارت میں دیئے گئے ہیں جسکو معمولی استعداد کا آدمی بھی بخوبی سمجھ سکتا ہے -

پہلے یہ کتاب قلمی نسخہ کی شکل میں تھی - مگر شری سوامی جی مہاراج کے اُپدیش کو پورا کرنے کی غرض

سے اُنکے شاگرد رشید شری سوامی نارائن جی نے اسکو تین بار چھپوایا۔ اب چوتھی بار یہ زیر طبع ہو رہی ہے اور اُمید قوی ہے کہ ماہ جولائی سنہ ۱۹۳۰ء تک مکمل شائع ہو جائیگی۔ رائیصاحب لالہ ہرنارائن۔ ہوم منسٹر ریاست کشمیر لایق شاگرد مصنف کتاب ہذا کی قلم سے دیباچہ بھی شروع میں دیا گیا ہے۔

حجم قریباً چھ سو صفحہ۔ قیمت قسم اعلیٰ مجلد ۱۸/ (ایک روپیہ آٹھ آنے)
ادنیٰ بلا جلد عہ (ایک روپیہ)

(۲) **معیار المکاشفہ**۔ اس میں چھاندوگ اُپنشد کے چھٹے باب کی مفصل شرح مع نہایت دلچسپ حالات زندگی مصنف ہذا درج ہے۔ اسی باب کو پڑھتے پڑھتے باوا صاحب کو انکشافِ ذات ہوا تھا۔ اور سوامی رام تیرتھ جی مہاراج کی ہدایت سے یہ کتاب سب سے پہلے ۱۹۰۱ء میں شائع کی گئی تھی۔ اب ویدانت پریمیوں کے پے در پے تقاضوں پر لیگ سے دوبارہ اسکی اشاعت کرائی جا رہی ہے اور مشکل الفاظ کا فرہنگ بھی کتاب کے آخر میں دیا گیا ہے۔ ہر ایک طالبِ حق کو اس کا مطالعہ ضرور بالضرور کرنا چاہیئے۔

حجم تقریباً دو سو صفحہ۔ قیمت۔ اعلیٰ مجلد عہ قسم ادنیٰ غیر مجلد ۱۸/

(۳) **رسالہ عجائب العلم**۔ باوا صاحب کی یہ تصنیف پہلی ہر دو تصانیف سے بہت ہی زیادہ بڑھ چڑھ کر ہے۔ اگرچہ اس مختصر نسخہ میں ذاتِ حق کو محض ہستی و علمِ مسرور (سچد انند) مجسّم کر کے نہایت ہی مؤثر دلائل و سلسلہ سے چھ لیکچروں میں واضح کیا ہے لیکن ایک ایک لیکچر گویا ہے گویا سمندر کوزہ میں بھرا ہوا ہے۔ اسکے مطالعہ سے بڑے بڑے قلبی وہم مفقود ہو جاتے ہیں اور شکی چت بھی علم الیقین کی منزل تک پہنچتا ہوا حق الیقین و عین الیقین کا لطف اُٹھانے لگ جاتا ہے۔ جو اسے باغور پڑھے گا اپنے تجربہ سے آپ ہی داد دیگا۔ یہ اشاعت بھی ماہ جنوری سنہ ۱۹۳۰ء تک نکل آ دیگی

حجم تقریباً ۱۳۰ صفحہ سائز ۱۸×۲۲ ۔ قیمت اعلیٰ مجلد۔ آرٹ پیپر ۱۲/
قیمت قسم غیر جلد ادنیٰ ۔ ۶/

**جگجیت پرگیہ**۔ یعنی ایشاواسیہ اُپنشد کا اُردو ترجمہ جسکو باوا نگینا سنگھ آنجہانی نے شنکر آچاریہ کے سدھانت کے مطابق نہایت ہی واضح و مفصّل شرح کے ساتھ کیا ہے اور اسکو اپنے اُسوقت کے آقا مہاراجہ صاحب کپور تھلہ کے نام نامی سے منسوب کر کے اِس کا نام جگجیت پرگیہ رکھا ہے یہ ترجمہ سمت ۱۹۴۶ میں کیا گیا تھا یعنی پورے چالیس برس ہوئے جب اس شرح کی اشاعت اوّل ہوئی تھی

تب سے دوبارہ اشاعت نہیں ہوئی۔ کچھ عرصہ ہوا باواجی کے شاگرد رشید رائے صاحب بابو ہرنراین سابق ہوم منسٹر ریاست کشمیر سے یہ شائع شدہ نسخہ لیگ کے ہاتھ لگا۔ اور طالبانِ حق کے فائدے کے لئے اسے بھی شائع کیا جا رہا ہے اُمید ہے کہ جنوری ۱۹۳۰ء تک اسکی اشاعت مکمل ہو جاویگی ؛
قیمت قسم اعلیٰ مجلد تقریباً ۱۲/ اور قسم ادنیٰ غیر مجلد تقریباً ۸/ رہوگی۔

## مذکورہ بالا کتب کا ہندی ترجمہ

سلیس زبان میں لیگ نے شائع کیا ہے اور علاوہ انکے سوامی رام کی کُل تصانیف و تقریر بزبان ہندی و انگریزی شائع کی گئی ہیں جنکی فہرست مع قیمت ذیل میں درج ہے ؛

| زبان | نام کتاب | قیمت اعلیٰ مجلد | قیمت ادنیٰ بلا جلد |
| --- | --- | --- | --- |
| ہندی | کلیاتِ رام جو ۲۸ حصوں میں منقسم ہے | ۱۵ | [illegible] |
| " | مستغرق حصہ | ۱۲/ | ۸/ |
| " | مختصر سوانح عمری رام | | ۴/ |
| انگریزی | کلیاتِ رام تین جلدوں میں منقسم | عافی جلد | × |
| " | رام ہردیہ | عصر | ۸/ |
| " | نظم رام | عصر | ۸/ |
| " | سوانح عمری رام مع لیکچر سیٹیفیمنک | | ۸/ |
| | فوٹو سوامی رام رنگین بڑے سائز کی | عا | |
| | ایضاً سادی بڑے سائز کی | صرر | |
| | ایضاً کیبنٹ سائز | عصر | |
| | چھپے چترز دنشن کا ایک سٹ | ۸/ | ہر ایک ار |
| ہندی | ترجمہ وید آنو وچن | عا | عہ |
| " | معیار المکاشفہ | ۱۲/ | ۸/ |
| " | رسالہ عجائب العلم | ۱۲/ | ۸/ |

# بھگوت گیتا ہندی

دو جلدوں میں

مصنفہ شری نارائن سوامی شاگرد رشید سوامی رام تیرتھ جی مہاراج ایم اے۔ شاید ہی کوئی ایسا ہو جس نے اس متبرک کتاب کا نام نہ سُنا ہو۔ مختلف اشخاص نے شرحیں اور ترجمے کئے ہیں مگر جو بات اس شرح میں پائی جاتی ہے بالکل نرالی ہے۔ اوّل شلوک پھر لفظی و اصطلاحی معنی و شرح ہر ادھیائے و شلوک کا ایک دوسرے سے تعلّق و خلاصہ اس خوبی سے واضح طور پر تحریر کیا گیا ہے کہ عام الشان بھی آسانی سے اس کتاب کے اسرارِ نہانی اور رمز کی تہ کو پہنچ سکتا ہے۔ عبارت نہایت سلیس ہندی بھاشہ میں ہے۔ آخر میں ہر ادھیائے کا اختصار بھی دیا گیا ہے۔

جحم دونوں بھاگ قریباً دو ہزار صفحہ۔ قیمت فی بھاگ عہ دو روپے۔

# سبھتا اور پریورتن کا نیم - اُردو

یعنی تہذیب قانون انقلاب اُردو۔ یہ کتاب سات ادھیائے میں لکھی ہے۔ قدیمی تہذیب ہندوستان کی تعریف تو بہت سُنی ہوگی۔ لیکن قدیمی تہذیب کی تشریح جس طرح اس کتاب میں کی گئی ہے وہ نہ تو کسی اور کتاب میں اور نہ کسی لیکچر میں کبھی سنی ہوگی

جحم ۶۷ صفحہ۔ قیمت فی جلد ۴ر چار آنے۔

# نُورِ زندگی

مصنفہ پنڈت نرمل چندر جی ست سنگھ اوکاڑا ضلع منٹگمری (پنجاب) اس میں تصوف (ویدانت) کے مختلف اُمور بڑی سیدھی سادی طرز میں سادہ زبان سے واضح کئے گئے ہیں۔ معمولی لیاقت کا آدمی بھی اسکے مطالعے سے آتم گیان کے مرحلوں کو سمجھ سکتا ہے۔ جحم قریباً ۲۷۵ صفحہ۔ قیمت ایک روپیہ (عہ)

مفصل فہرست کتب بزبان انگریزی۔ ہندی۔ ملاخطہ کرنی ہو تو پتہ ذیل سے بلاقیمت صرف ایک کارڈ لکھکر منگائیے۔

**مینیجر۔ شری رام تیرتھ پبلیکیشن لیگ لکھنؤ**

# شری رام تیرتھ پبلیکیشن لیگ کے مختصر قواعد

اِس انجمن کے اغراض و مقاصد یہ ہونگے:۔

(ا) کہ برہم لین شری سوامی رام تیرتھ مہاراج کی تصانیف لیکچر اور سوانحمری کو خصوصاً

(ب) اور دیگر تصانیف کو جوکہ انکی تلقین کے موافق ہوں عموماً عمدہ وضع قطع میں مضامین کی اصلیت و تصحیح کو قائم رکھتے ہوئے شائع اور کم از کم قیمت پر فروخت کیا جائے۔

انجمن ہذا میں وہ اصحاب جوکہ سوامی رام تیرتھ کی تعلیم کے مقلد ہوں بطور (۱) مربّی (۲) ممبر (۳) ہمدرد کے شریک ہو سکیں گے۔

جو اصحاب مبلغ ایکہزار روپیہ یکمشت یا زیادہ سے زیادہ دس قسطوں میں دو سال کے اندر عطا فرماوینگے وہ کل زر عطیہ کی وصولیابی پر انجمن میں بطور مربّی کے داخل کئے جاوینگے۔

جو اصحاب مبلغ دو سو روپیہ یکمشت یا زیادہ سے زیادہ آٹھ قسطوں میں دو سال کے اندر ادا کرینگے وہ انجمن میں کل زر عطیہ کی وصولیابی پر بطور ممبر کے داخل کئے جائینگے

جو اصحاب پچیس روپیہ یکمشت یا پانچ قسطوں میں ایک سال کے اندر عطا فرمائیں گے وہ انجمن میں بطور (Associate) ہمدرد داخل کئے جائیں گے۔

داخل شدہ عطیہ دہندگان کو اپنے زر عطیہ پر پانچ فیصدی سالانہ کے حساب سے لیگ کی طبع شدہ کتب کو بلا قیمت تا زندگی ہر سال لینے کا حق حاصل ہوگا۔

مفصل فہرست قوانین بزبانِ انگریزی لیگ سے براہِ مہربانی منگوا کر دیکھیں۔

منیجر

شری رام تیرتھ پبلیکیشن لیگ لکھنؤ

# اطلاعِ عام

شری سوامی رام تیرتھ جی کی کُل تصانیف و تقریر جو شری آر ایس نارائن سوامی جی سے مُرتب ہو کر بذریعہ شری رام تیرتھ پبلیکیشن لیگ لکھنؤ کے اُردو - ہندی - انگریزی زبان میں مفصّل مسلسل شائع ہُوئی ہیں اُن سب کے حقوق محفوظ کئے گئے ہیں تاکہ کوئی شخص تجارت کے خیال سے بغیر اجازتِ لیگ مذکور قصدِ طبع نہ کرے ؂

یہ سب کُتب لیگ مذکور سے ہر وقت مِل سکتی ہیں اور تاجرانِ کتب کو واجب کمیشن بھی دیا جاتا ہے ؂

مینیجر - شری رام تیرتھ پبلیکیشن لیگ لکھنؤ

نمبر ۲۵ - مارواڑی گلی